## مجلس ادارت




پہلا شمارہ: ۱۹۷۷ء


اس سہ ماہی مجلّے میں انگریزی، اُردو، فارسی یا عربی میں ایسے مضامین شائع ہوں گے، جو خدابخش لائبریری کے نادر مواد پر مبنی ہوں یا لائبریری سے کسی نہ کسی قسم کا تعلّق رکھتے ہوں۔


قیمت: پندرہ رُپے

محبوب حسین نے اُردو حصّہ لیبل لیتھو پریس رمنہ روڈ، پٹنہ ۴، اور انگریزی حصہ تارا پریس ترپولیہ، پٹنہ میں چھپوا کر خدابخش لائبریری سے شائع کیا

# فہرست



۵۵

# ہمارے مقالہ نگار

○ مرحوم صلاح الدین خدا بخش ایم۔اے؛ بی۔سی۔ایل (آکسن) بار۔ایٹ۔لا، (م ۱۹۳۱ء)

— بانی کتبخانہ کے بیٹے۔ انگریزی میں اسلامی تہذیب و تاریخ پر متعدد کتابوں کے مؤلف و مترجم، مثلاً: ثقافت اسلامیہ کی تاریخ؛ تاریخ مسلمانان عالم؛ اقوال و انعکاسات؛ اسلام میں سیاست؛ خلفا کے ماتحت ممالک مشرقیہ؛ اسلام کی نشأۃ ثانیہ؛ نذر محبت؛ ازمنہ وسطیٰ میں مسلمانوں کا نظام تعلیم؛ مضامین دربارۂ اسلام و ہندستان۔

○ جناب قاضی عبدالودود بی۔اے (کینٹب)، بار۔ایٹ۔لا، پٹنہ ۴ (پ ۱۸۹۶ء)

— فارسی و اردو ادبیات کے معروف محقق، صدر جمہوریہ کے 'سرٹیفکیٹ آف میرٹ' کے اعزاز یافتہ۔ تالیفات: مآثر غالب؛ عیارستان؛ اشتر و سوزن؛ قطعات دلدار؛ مثنوی کلیان سنگھ؛ دیوان رضا عظیم آبادی؛ دیوان جوشش عظیم آبادی؛ کلام شاد؛ قاطع برہان و رسائل متعلقہ؛ تذکرہ ابن طوفان؛ شہر آشوب قلق؛ تذکرہ مسرت افزا۔ اور آٹھ جلدوں میں (زیر طبع) مقالات قاضی عبدالودود، مرتبہ پروفیسر کلیم الدین احمد۔ علاوہ ازیں: رسالہ معیار ۱۹۳۶ء۔ اور رسالہ تحقیق ۱۹۶۱ء

○ ڈاکٹر سید حسن عسکری ایم۔اے؛ بی۔ایل؛ پٹنہ۔۶ (پ ۱۹۰۱ء)

— تاریخ ہند، ازمنہ وسطیٰ کے معروف مورخ؛ مگدھ یونیورسٹی سے ڈاکٹریٹ کی اعزازی ڈگری اور غالب ایوارڈ برائے تحقیق کے اعزاز یافتہ۔ عہد سلطنت کی سیاسی و سماجی تاریخ اور صوفیائے بہار پر تقریباً ڈیڑھ سو مقالات کے مصنف۔

○ ڈاکٹر نذیر احمد ایم۔اے، ڈی لٹ؛ پروفیسر و صدر شعبۂ فارسی مسلم یونیورسٹی علی گڑھ (پ ۱۹۱۶ء)۔

— چند تالیفات:۔ ظہوری: احوال و آثار؛ دیوان سراجی؛ مکاتیب سنائی؛ دیوان حافظ؛ فرہنگ قواس؛ کتاب نورس، مصنفہ ابراہیم عادل شاہ تاریخی و ادبی مطالعہ؛ فرہنگ دستور الافاضل۔

○ عابد رضا بیدار ایم۔اے؛ پی۔ایچ۔ڈی (علیگ)، ڈائرکٹر، خدا بخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ (پ ۱۹۳۴ء)

— چند تالیفات:۔ نئے اور پرانے چراغ (تنقید)، اردو کے اہم ادبی رسالے اور اخبار؛ عظیم اور لازوال؛ علی گڑھ کا مسئلہ؛ ہندوستانی مسلمان قیادت کی تلاش میں؛ سیما کی تلاش؛ ہندوستان کی عربی اسلامی درسگاہیں؛ ابوالکلام آزاد؛ ڈاکٹر ذاکر حسین؛ ہندوستانی مسلمانوں کی ریفارم کے مسائل؛ قومی تہذیب اور ہندوستانی مسلمان؛ غالبیات نو (دو حصے)؛ علوم اسلامیہ کی ایک اردو انسائکلوپیڈیا: معارف اور برہان کا اشاریہ؛ دیوان تسکین دہلوی؛ انتخاب قائم چاندپوری۔

○ جناب افسر الدولہ فیاض الدین حیدر، ایم۔اے؛ ڈپ۔لٹ (تہران)، ڈائرکٹر ادارۂ تحقیقات عربی و فارسی پٹنہ (پ ۱۹۲۴ء)

— ریسرچ کا موضوع: صفویوں کی تشکیل اداری۔ علاوہ ازیں متعدد مقالات۔

○ ڈاکٹر عبدالرشید، ایم۔اے؛ پی۔ایچ۔ڈی؛ فاضل دیوبند و لکھنؤ، استاد شعبۂ عربی، پٹنہ کالج پٹنہ (پ ۱۹۳۷ء)

— 'طبقات الشافعیہ' پر ڈاکٹریٹ کے لئے کام کرنے کے بعد اب طبقات الحنفیہ کی طرف توجہ کر رہے ہیں۔

●●

# تعارف

**خدابخش لائبریری بورڈ** نے فیصلہ کیا ہے کہ خدابخش لائبریری کی طرف سے ایک سہ ماہی رسالہ "خدابخش لائبریری جرنل" کے نام سے نکالا جائے، اور اس کی یہ خصوصیت ہو کہ اس کے مندرجات کا کسی نہ کسی طرح کا تعلق کتبخانہ مذکور سے ضرور ہو۔ اس تعلق کی نوعیت کیا ہوگی، دو تین شماروں کے دیکھنے سے ناظرین پر واضح ہو جائے گی۔ اس میں اُردو، فارسی، عربی اور انگریزی کے مضامین ہوں گے اور ایسے مضامین یا مختصر رسالے بھی اس میں شامل ہوں گے، جو پہلے کہیں اور شائع ہو چکے ہیں۔

انگریزی کا پہلا مضمون صلاح الدین خدابخش کا بانی کتبخانہ سے متعلق ہے، یہ ان کے ایک مجموعۂ مضامین میں جو مدت ہوئی شائع ہوا تھا، شامل ہے۔ مقالہ نگار نے اپنے دادا اور بانیٔ کتبخانہ کے والد محمد بخش کی بیاض کی نسبت تحریر کیا ہے کہ کتبخانے میں ہے ص ۳۵۰۶ اور ان کا ارادہ ہے کہ اسے جلد شائع کریں۔ یہ نہ کبھی شائع ہوئی اور نہ کتبخانے میں ہے۔ خدابخش خاں نے بھی محبوب الالباب میں اس کا ذکر نہیں کیا۔ مقالہ نگار کا بیان ہے کہ خدابخش نے اپنی عمر کے آخری زمانے میں شعرگوئی کی طرف توجہ کی اور انہوں نے اپنے اشعار کے ۳ ضخیم (stout) مجموعے چھوڑے ہیں، یہ تو مجھے یاد آتا ہے کہ کسی پرانے اخبار میں میں نے ایک مشاعرے کی روداد دیکھی تھی، اس میں خدابخش خاں نے اپنے اشعار پڑھے تھے، اور ان کا تخلص 'جمیل' تھا۔ مگر کتبخانے میں ۳ ضخیم جلدیں درکنار، ان کی کوئی مختصر بیاض اشعار بھی موجود نہیں۔

ڈاکٹر سید حسن عسکری نے ۱۹۷۶ء میں ۳ خدابخش لکچر (انگریزی میں) دیے تھے، پہلا اس شمارے میں شامل ہے، دو بعد کو شائع ہوں گے۔

پروفیسر نذیر احمد نے ۱۹۷۷ء میں خدابخش لکچر اُردو میں دیے تھے، ان کے تینوں لکچر اس شمارے میں شامل ہیں۔ غزالی مشہدی کی مثنوی اس بنا پر شائع ہو رہی ہے کہ یہ کلیات غزالی کے معلوم نسخوں میں نہیں اور کتبخانے کے ایک مجموعے میں ہے۔

فالنامۂ حافظ شیراز ایک مختصر سا رسالہ عنایت خان راسخ کی تالیفات سے ہے۔ بعض اصحاب یہ سمجھے

---

Essays: Indian & Islamic-1

ہیں کہ راسخ تخلص ہے، مگر یہ تخلص نہیں، خانِ راسخ مولف کا خطاب ہے۔ ان کے والد لطف اللہ خانِ صادق کے متعلق بھی بعض اصحاب کو یہ غلط فہمی ہوئی تھی کہ ان کا تخلص صادق ہے۔ حالانکہ خانِ راسخ کی طرح خانِ صادق بھی خطاب ہے۔

مرزا جان طپش دہلوی غالباً تیسرے ریختہ گو شاعر ہیں جنہوں نے اپنی کلیات کا دیباچہ خود لکھا ہے، گارساں دتاسی نے اپنی تاریخ ادبیات ہندوی و ہندوستانی کے مقدمے میں جو اپنے ماخذ کی فہرست دی ہے، اس میں یہ دیباچہ بھی ہے۔ یہ کلیات کمیاب ہے، اس لئے یہ دیباچہ شائع کیا جا رہا ہے۔

طبقات الحنفیہ و مولفوھا، ایک عربی مقالہ اس موضوع پر اس کتبخانے اور بعض دوسرے کتبخانوں میں جو مخطوطات ہیں ان سے متعلق ہے۔

'کشمیر درپن' ایک اردو ماہنامہ تھا، جس کے مدیرِ اول سر تیج بہادر سپرو تھے، اس کے متعلق جو مقالہ ہے اس میں اس کا مفصل تعارف کرایا گیا ہے۔

یوپی پراونشیل کانگریس کمیٹی کی پہلی کانفرنس جو منعقد ہوئی تھی، اس کے صدر پنڈت موتی لال نہرو تھے۔ ان کا خطبۂ صدارت جو اس شمارے میں شامل ہے، کشمیر درپن سے لیا گیا ہے۔ شرکا کی بہت بڑی اکثریت ہندو تھی، مگر خطبۂ صدارت کا آغاز ایک فارسی شعر سے ہوتا ہے، جس کی ابتدا ایک عربی جملے سے ہوتی ہے۔

'مطبوعاتِ جدیدہ' کے تحت "رہبرِ تحقیق" کا تبصرہ ہے۔ آیندہ بھی کتابوں کے تبصرے شائع ہوتے رہیں گے۔

'تصحیح و اضافہ' کے تحت دیوان رضا سے متعلق فہرست نگارِ کتبخانہ کی ایک فاحش غلطی کا ذکر کیا گیا ہے۔ یہ سلسلہ جاری رہے گا اور اس عنوان کے تحت مندرجاتِ رسالہ کی غلطیوں اور فروگذاشتوں کا ذکر بھی ہوا کریگا۔

'نوادر' کے تحت ابوالکلام آزاد کے ایک خط کا عکس اور وزیٹرس رجسٹر کے چند اقتباسات ہیں، ایسے نوادر آیندہ بھی شائع ہوا کریں گے۔

••

سلسلہ خدا بخش خطبات ۲۴

# فارسی اور ہندوستان

ڈاکٹر نذیر احمد
پروفیسر شعبۂ فارسی مسلم یونیورسٹی۔ علیگڈھ

خدا بخش خطبات ـــــ ۱۹۷۴ء

سال طباعت ـــــ ۱۹۷۶ء

---

خدا بخش لائبریری میں پچھلے چند برسوں سے خدا بخش سالانہ خطبات کا ایک سلسلہ قائم ہے جس میں عربی فارسی یا علوم اسلامیہ کے معروف فاضلوں کو لکچر دینے کے لئے لائبریری میں مدعو کیا جاتا ہے۔ ۱۹۷۴ء میں اس کے لئے ڈاکٹر نذیر احمد منتخب ہوئے۔ ڈاکٹر نذیر احمد سے قبل پروفیسر آصف فیضی، ڈاکٹر زبیر صدیقی اور قاضی عبدالودود اس سلسلہ کے لکچر دے چکے ہیں۔

---

مجیب حسین نے "لیبل لیتھو پریس" رمنا روڈ، پٹنہ ۴ میں چھپوا کر خدا بخش لائبریری پٹنہ سے شائع کیا

۱

# فارسی کے اثرات ہندوستانی معاشرت اور ہندوستانی زبانوں پر

ہندوستان اور ایران کے تعلقات بہت قدیم ہیں، حضرت عیسیٰؑ سے سیکڑوں سال قبل دونوں پڑوسی ملکوں کے درمیان سیاسی و ثقافتی تعلقات استوار ہو چکے تھے، چھٹی صدی قبل مسیح میں ایران میں ہخامنشی خاندان کی حکومت قائم ہوئی، اس خاندان کے نامور فرمانروا داریوش اعظم نے اپنی سلطنت کے حدود سندھ تک بڑھائے تھے، چنانچہ ہخامنشی کتبات میں نہ صرف سندھ کا ذکر ملتا ہے بلکہ ان ہندوستانی سفیروں کی تصاویر بھی تخت جمشید کے مشہور محل کے زینے پر کندہ ہیں، جو نوروز کے موقع پر تحائف لے کر حاضر ہوئے تھے، بعض محققین کا خیال ہے کہ شہنشاہ اشوک کے کتبات پر ہخامنشی اثر پایا جاتا ہے، یہ بھی کہا جاتا ہے کہ خروشتی خط جس میں اشوک کے بعض کتبات ہیں وہ ہخامنشی کتبات کے خط میخی سے کوئی تعلق نہیں رکھتا، ساسانی دور میں (۲۲۷- ۹۵۲) دونوں ملکوں کے ثقافتی تعلقات اور بھی مستحکم ہو جاتے ہیں، شطرنج کا کھیل اور پنج تنترا کے قصے ہندوستان سے ایران گئے اور وہاں بہت مقبول ہوئے، اجنتا کے غار کی نقاشی میں بھی ایرانی اثرات بتائے جاتے ہیں، اس کی بعض نقاشی سے ایرانی تاریخ کے ایک واقعہ کی تصدیق ہوتی ہے، طبری نے اپنی تاریخ میں خسرو پرویز کی ایک سفارت کا ذکر کیا ہے جو جنوبی ہندوستان بھیجی گئی تھی، غار کی چند نقاشی ساتویں صدی عیسوی کی بتائی جاتی ہے۔ اس میں جنوبی ہند کے بادشاہ پولاکیسن دوم کی تصویر ہے جس میں وہ ایرانی سفیروں کا خیر مقدم کر رہا ہے۔ یہ ایرانی سفرا اپنے لباس، اسلحے اور دوسرے سامان سے پہچانے جاتے ہیں۔ ساسانی

اور ہندوستانی تعلقات کا واضح ثبوت ان پہلوی کتبات سے فراہم ہوتا ہے، جو جنوب ہند میں اب پائے جاتے ہیں، یہ کتبے سریانی کلیسا سے متعلق ہیں، ان میں سے کم از کم چھ مختصر کتبے پتھر کی صلیب پر منقّش ہیں، ان میں سے ایک مدراس کے قریب کوہ سینٹ ٹامس، دو ٹراونکور، دو کوٹیام میں پائے جاتے ہیں۔

ہندوستان و ایران کے قبل اسلام کے سیاسی و ثقافتی تعلقات کا مطالعہ نہایت دلچسپ موضوع ہے۔ لیکن فی الحال یہ ہماری گفتگو سے خارج ہے، ہماری گفتگو اسلامی دور کے ایرانی اثرات کے ایک شعبے یعنی فارسی زبان تک محدود رہے گی، اس صحبت میں فارسی زبان کے اثرات یہاں کے تمدّن و معاشرت اور زبانوں پر مختصر طور پر بیان کئے جائیں گے۔ اس لئے کہ یہ موضوع اتنا وسیع ہے کہ اس کے لئے مجلدات درکار ہیں۔

ہندوستان کے خطۂ سندھ پر محمد بن قاسم کا حملہ آٹھویں صدی عیسوی کے اوائل میں ہوا، اس حملے کے نتیجے میں ہندوستان کا جنوب و مغرب کا علاقہ عربی نفوذ کے تحت آیا، مگر اس حملے کے اثرات دور رس نہ تھے، البتہ جب دسویں و گیارہویں صدی میں محمود غزنوی نے ہندوستان پر مسلسل حملے شروع کئے، تو ایرانی تمدّن و ایرانی زبان کے پھیلنے کے مواقع زیادہ ہوگئے، اہل ایران کو ہندوستانی مسائل سے دلچسپی پیدا ہوئی، ابوریحان بیرونی کی کتاب تحقیق ماللہند اور زین الدین گردیزی کی کتاب زین الاخبار کے بعض اجزا سے اس بات کا بخوبی ثبوت فراہم ہوتا ہے۔ اگرچہ بعض صوفیوں نے اس عہد سے قبل ہی ہندوستان میں اپنی تبلیغی سرگرمیاں جاری کر رکھی تھیں، لیکن اس کے بعد یہ سرگرمیاں تیز تر ہوگئیں۔ ان صوفیہ میں سب سے زیادہ ممتاز شخصیت شیخ ابوالحسن ہجویری کی ہے جو تصوف و عرفان کی دنیا میں اپنی شہرۂ آفاق کشف المحجوب کی وجہ سے زندۂ جاوید ہوگئے ہیں؛ وہ لاہور میں مدفون ہیں اور حضرت داتا گنج لاہوری کے نام سے ان کا مزار مرجع خلائق ہے۔

غزنوی حکومت کے آخری دور میں لاہور و ملتان کے خطّے کو بڑی سیاسی و علمی اہمیت حاصل ہو جاتی ہے، وہ غزنین کے بعد سب سے بڑا اہم سیاسی اور نتیجۃً ثقافتی و علمی مرکز بن جاتا ہے! یہیں ایرانی و ہندی تہذیب کا سب سے بڑا سنگم بنتا ہے؛ مسعود سعد سلمان (م: ۵۲۵ھ) کو ہندی شاعر قرار دینے کا واقعہ صحیح نہ بھی ہو، پھر بھی اس سے یہ حقیقت روشن ہو جاتی ہے کہ اطراف لاہور

میں مقیم رہنے کی بنا پر فارسی کے شاعر کی مہارت ہندوستانی زبان میں اتنی ہو سکتی تھی کہ وہ اس زبان میں شعر کہہ سکے؛ اگر اس کا امکان نہ ہوتا، تو محمد عوفی اور امیر خسرو، مسعود سعد سلمان کے ہندی میں شعر کہنے کی روایت کو خلاف حقیقت و امکان قرار دے کر بآسانی رد کر سکتے تھے۔

غزنوی دور کے آخری دو فرماں روا خسرو شاہ (۵۴۷-۵۵۵) اور امیر خسرو ملک نے غزنین کے بجائے لاہور کو اپنا مستقل مستقر قرار دیا، اس کی بنا پر غزنین کی ساری علمی و ادبی میراث اسی خطے کے حصے میں آ گئی۔

اسی درمیان معز الدین محمد بن سام (م ۶۰۲) جو عام طور پر شہاب الدین محمد غوری کے نام سے مشہور ہے، ہندوستان پر حملہ آور ہوتا ہے۔ غوریوں نے غزنین کو تخت تاراج کر کے ہندوستان کو اپنی آماجگاہ بنایا، پہلے لاہور اور پھر دہلی پر اپنا تسلط قائم کیا اور ساتھ ہی ان کے غلام قطب الدین ایبک نے ایک مستقل حکومت کی بنیاد ڈالی۔

شہاب الدین غوری کا جانشین قطب الدین ایبک ہندوستان کی تاریخ میں غیر معمولی اہمیت کا حامل ہے۔ ایک طرف تو اس نے مستقل اسلامی سلطنت کی بنا ڈالی، جو ساڑھے چھ سو برس تک قائم رہی، دوسری طرف ایران و ترک کی مشترک تہذیب کے پھیلنے کے وسائل پیدا کئے۔ قطب الدین ترک تھا۔ چنانچہ "ای یک" جو اس کے نام کا جز ہے اس کے ترک نژاد ہونے کا شاہد ہے۔ قطب الدین ایبک کے جانشیں ترک تھے، ان کے زمانے میں ہندوستان میں ترکی اثرات خوب پھیلے، ان بادشاہوں کی مادری زبان ترکی لیکن تہذیبی زبان فارسی تھی جس پر ترکی اثرات غالب تھے۔ یہی فارسی ہندوستان میں مروج ہوئی اور رفتہ رفتہ اس کا اثر اتنا بڑھا کہ زندگی کے ہر شعبے میں اس کا تسلط ہو گیا۔

ہندوستان میں فارسی زبان و ادب کے چھ سو سالہ تسلط کا زمانہ نہ صرف ہندوستانی تمدنی و سیاسی تاریخ کا اہم باب ہے۔ بلکہ خود ایران کی تمدنی تاریخ میں بے پایاں اہمیت کا حامل ہے۔ اس دور کا قرار واقعی مطالعہ اب تک نہیں ہو سکا ہے، اس کی وجہ سے مشرق و مغرب کے فضلا بڑی غلط فہمی کے شکار ہیں؛ لیکن اس کے باوجود ایک اعتبار سے ہندوستانی فارسی ادب و شعر کی اہمیت تسلیم کر لی گئی ہے۔ دور مغلیہ ہندوستانی فارسی کا عہد زریں قرار دیا گیا ہے اور اس دور میں فارسی کی غیر معمولی ترقی کی بنا پر ہندوستان دنیائے فارسی کا سب سے اہم مرکز اور یہاں کا سبک سبک ہندی

کے نام سے اس دَور کا نمائندہ مکتبِ فکر گردانا گیا ہے۔ اگرچہ عموماً یہ خیال کیا جاتا ہے کہ ایرانیوں نے ہندوستانی فارسی کو سبکِ ہندی کے نام سے منسوب کرکے اس کی قدردانی کا حق ادا نہیں کیا ہے۔ لیکن میرے نزدیک معاملہ برعکس ہے۔ ایران کے دانشوروں کے نزدیک سولہویں اور سترہویں صدی میں فارسی ادب کی سربراہی ہندوستان کے حصّے میں تھی، اور یہی مکتبِ فکر سارے جہانِ فارسی کے لئے نمائندہ مکتب تھا۔ اس کی پیروی ہندوستان، ایران، افغانستان اور دوسرے فارسی خطوں میں ہوتی تھی۔

ہندوستان میں فارسی کے تسلّط کی طویل مدّت میں فارسی زبان میں متنوع موضوعات پر صدہا کتابیں لکھی گئیں چنانچہ بعض اعتبار سے ہندوستانی فارسی ادب ایرانی فارسی ادب سے سبقت لے گیا ہے۔ ذیل میں بعض تالیفات اور مؤلفین کا ذکر کیا جاتا ہے، جو ایرانی فارسی ادب میں اہم درجے کے حامل ہیں۔ ان کا مطالعہ محض ہندوستانی فارسی کے لحاظ سے نہیں بلکہ عام فارسی ادبیات کے لحاظ سے حد درجہ درخورِ اعتنا ہے۔

ہندوستان کی سب سے پہلی اور اہم نثری تالیف کشف المحجوب ہجویری، جو فارسی میں تصوّف کی قدیم ترین کتاب ہے اور سب سے پہلا تذکرہ شعر الباب الالباب عوفی ہے۔ اس سے قدیم کوئی اور تذکرہ فارسی میں نہیں ملتا۔ فرہنگ قواس لغت فرس کے دوسری قدیم ترین فرہنگ ہے۔ فرہنگ دستور الافاضل قدامت کے اعتبار سے چوتھی فرہنگ ہے۔ فرہنگ جہانگیری جو جہانگیر کے نام پر مدون ہوئی بعض لحاظ سے فارسی کی سب سے اہم فرہنگ ہے۔ برہان قاطع جو بہت متداول لغت ہے، وہ بھی ہندوستان ہی میں تالیف ہوئی۔ سراج الدین علی خاں آرزو کی کتاب جو فارسی کے اصول زبان سے تعلق رکھتی ہے، فارسی میں اپنی نظیر نہیں رکھتی۔ ٹیک چند بہار کی فرہنگ بہارِ عجم اپنی نوعیت کے لحاظ سے بے نظیر تالیف ہے، آداب الحرب والشجاعہ جو التمش کے عہد میں فخر مدبر نے تالیف کی، آدابِ جنگ پر فارسی میں قدیم ترین تالیف خیال کی جاتی ہے۔ عربی کے مشہور متنوں کا ترجمہ ہندوستان میں ہوا۔ ان میں سے چند خصوصیت سے قابلِ ذکر ہیں: ترجمۂ عوارف المعارف جو ملتان میں شیخ بہاء الدین زکریا کے مرید قاسم داؤد خطیب کی توجہ سے فارسی میں منتقل ہوا، اس کتاب کا قدیم ترین ترجمہ ہے، احیاء علوم الدین کا فارسی ترجمہ التمش کے عہد میں مؤید جاجرمی کے قلم کا رہینِ منّت ہے۔ مگر اس کے کسی کامل نسخے کا پتہ نہیں چلا سکا۔ عجب نہ جیسے مختلف کتابخانوں

میں ملتے ہیں، اسی زمانے میں محمد عوفی نے تنوخی کی کتاب الفرج بعد الشدۃ کو فارسی میں منتقل کیا، چچ نامہ جو سندھ کی تاریخ پر سب سے قدیم کتاب ہے، ایک عربی تاریخ کا ترجمہ ہے۔ ابوالفضل کا آئین اکبری فارسی ادب میں بے مثل کتاب ہے۔ جوامع الحکایات عوفی جیسی کوئی جامع کتاب اس موضوع پر موجود فارسی میں نہیں۔ مؤرخ کی حیثیت سے منہاج سراج صاحب طبقات ناصری، ضیاء برنی صاحب تاریخ فیروز شاہی، عبدالقادر بداونی صاحب منتخب التواریخ، محمد قاسم فرشتہ صاحب تاریخ فرشتہ غیر معمولی شہرت کے حامل ہیں، شاعری کے میدان میں مسعود سعد سلمان، امیر خسرو، حسن دہلوی، فیضی، عرفی، نظیری، صائب، کلیم، بیدل، غالب، اقبال وغیرہ کسی تعارف کے محتاج نہیں، بیدل کی شاعری نے معاصر افغانی شعراء کو غیر معمولی طور پر متاثر کیا ہے، یہاں تک بعض افغانی نقاد کے نزدیک کم شاعر اس کے درجے کے پائے جاتے ہیں۔ ماوراء النہر کے علاقے میں بیدل کافی مقبول ہیں، غالب اگرچہ ایران میں کم مقبول ہے لیکن افغانستان اور تاجیکستان وغیرہ میں اس کے کافی قدردان مل جائیں گے، خود سبک ہندی کا نفوذ جدید ایرانی شاعری میں پایا جاتا ہے۔ ایران میں متعدد شاعر ہیں جو سبک ہندی میں شاعری کرتے ہیں۔ ان میں فیروز کوہی سب سے ممتاز ہیں۔

خلاصۂ گفتگو یہ ہے کہ فارسی ادب جو ہندوستان میں پھیلا وہ اپنی کمیت و کیفیت کے اعتبار سے کسی طرح نظر انداز ہونے کے لائق نہیں، اس ادب کے بعض شعبے ایسے ہیں جن میں ہندوستان ایران سے سبقت لے گیا ہے، چنانچہ اوپر جو خلاصہ بیان ہوا ہے اس سے اس کا کسی قدر اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ مثلاً لغت نویسی کے لحاظ سے ہندوستان کا پلہ بہت بھاری ہے۔ نہ صرف بیشتر فرہنگیں اسی ملک میں لکھی گئیں، بلکہ اصول زبان سے متعلق تالیفات ہندوستان ہی میں مرتب ہوئیں۔ یہی وجہ ہے کہ ہندوستان کی اکثر فرہنگوں کا انتقادی متن ایران سے شائع ہو رہا ہے، حال ہی میں فرہنگ جہانگیری ایڈٹ ہو کر مشہد یونیورسٹی سے دو جلدوں میں شائع ہوئی ہے۔ برہان قاطع کا انتقادی متن مشہور ایرانی فاضل ڈاکٹر محمد معین کی توجہ سے عرصہ ہوا پانچ جلدوں میں شائع ہوا تھا۔ فرہنگ آنندراج بھی شائع ہوئی۔ مگر یہ ناقدانہ ایڈیشن نہیں۔ فرہنگ قواس اور فرہنگ دستورالافاضل کے انتقادی متن جو راقم حروف نے مرتب کئے ہیں عنقریب

شائع ہو جائیں گے۔ تذکرہ نویسی کے اعتبار سے ہندوستان نے نہایت شاندار خدمت انجام دی ہے؛ شاعری کا پہلا باقاعدہ تذکرہ لباب الالباب عوفی کا ہے جو اندازاً ۶۱۷ ہجری کے قریب مرتب ہوا، یہ تذکرہ اولاً یورپ اور پھر ایران سے دوبارہ شائع ہوا، دوسرے عام تذکروں میں تقی اوحدی کا تذکرہ (عرفات عاشقین کی ضخامت اور اس نسخوں کی کمیابی اس کی اشاعت میں حائل ہے) اور ہفت اقلیم تالیف امین احمد رازی ایران میں چھپا مگر نا قص طور پر۔ ہندوستان میں اس کے اجزاء کا تنقیدی متن شائع ہوا ہے ——— عبدالنبی کا تذکرۂ میخانہ دوبارہ تہران سے بھی شائع ہوا ہے۔ اس کے علاوہ پچاسوں چھوٹے بڑے تذکرے ہندوستان میں مرتب ہوئے ہیں جن کے مطالعے کے بغیر فارسی ادب کی تاریخ ادھوری اور نامکمل رہے گی۔

تفصیلات بالا سے اندازہ ہوگا کہ ہندوستان میں فارسی کے تسلط سے ایک طرف تو فارسی ادب میں قابل قدر اضافہ ہوا اور دوسری طرف اس نے ہندوستانی زندگی کے ہر شعبہ کو غیر معمولی طور پر متاثر کیا۔ اگرچہ اس کے دورِ تسلط کو ختم ہوئے ایک صدی سے زیادہ ہوا۔ لیکن یہاں کی تہذیبی و معاشرتی زندگی کے ہر پہلو پر اس کے اثرات کے نقوش تازہ ہیں۔ یہی آج کی گفتگو کا موضوع ہے۔

ایرانی زبان اور ایرانی تمدّن کے غیر معمولی نفوذ کے دور رس اسباب یہ ہیں:۔

(۱) ہندوستان پر ایسے حکمرانوں کا تسلّط جو ایرانی تہذیب و ایرانی زبان کے حامل تھے، اس کی وجہ سے فارسی یہاں کی سرکاری و تہذیبی زبان ہوئی، اور اس نے ہندوستانی زندگی کو متاثر کیا۔

(۲) جدید ایرانی تہذیب کا سرچشمہ اسلامی تہذیب و تمدّن ہے۔ جس میں بذات خود بڑی جاذبیت و تنوع ہے۔

(۳) ایران و ہندوستان ہم جوار ملک ہیں اور دونوں ملکوں کے باشندے آریائی نسل کے ہیں۔

(۴) ہندوستان کی زبانیں آریائی نسل کی ہیں اور فارسی زبان کی ہم ریشہ و ہم رشتہ، فارسی یہاں کی سرکاری زبان ہوئی، تو اس میں اور یہاں کی زبانوں میں زیادہ دوری نہ ہونے کی وجہ سے ایک دوسرے سے متاثر ہونے کے مواقع پیدا ہوئے۔

ضمناً یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ اس صحبت میں ان امور کا ذکر خاص طور پر ہوگا، جن میں

فارسی زبان کے واضح اثرات آج تک پائے جاتے ہیں، البتہ ان اثرات کی نشاندہی کے موقع پر عربی کے وہ الفاظ و فقرات بھی مذکور ہوں گے جو فارسی زبان کے جزء بن چکے ہیں اور ایک مدت تک ایران میں مستعمل رہنے کے بعد ہندوستان میں رائج ہوئے ہیں، اس بنا پر ان کا استعمال فارسی اثرات کی نشاندہی کرتا ہے عربی کا نہیں، اس لئے کہ ہندوستان میں وہ فارسی کے وسیلے سے آئے اور یہاں ان کا چلن ایرانیوں کی وجہ سے ہوا۔ اس امر کی توضیح کے لئے چند مثالیں پیش کی جاتی ہیں۔

عربی میں مسلم، مومن، حاکم، سامع کی طرح کے الفاظ کی جمع بالترتیب مسلمون، مومنون، حاکمون، سامعون آتی ہے جو مفعولی و اضافی صورتوں میں مسلمین، مومنین، حاکمین، سامعین ہو جاتی ہے، گویا یہ آخری صورتیں فاعلی حالت کے طور پر استعمال نہیں ہوتیں، ایرانیوں کا یہ تصرف قابلِ لحاظ ہے کہ انھوں نے عربی کی فاعلی صورت مسلمون، مومنون، حاکمون، سامعون کو ترک کر کے ان کی مفعولی حالت یعنی مسلمین، مومنین، حاکمین اور سامعین کو فاعلی صورت میں استعمال کیا، جیسے مومنین آمدند، مسلمین خوشنود شدند، حاکمین خوب اند، سامعین حاضر نبودند، عربی زبان کے اعتبار سے یہ صورتیں غلط ہیں اس لئے کہ یہ مثالیں فاعلی صورت کی ہیں، ان میں مفعولی یا اضافی شکلیں استعمال نہیں ہو سکتیں۔ یہی فارسی صورت ہندوستان میں مروج ہوئی، عربی فاعلی حالت یہاں مروج نہ ہو سکی۔ اردو میں یہی صورت فارسی کی طرح فاعلی، مفعولی، اضافی تینوں حالتوں میں استعمال ہوتی ہے۔ صفت موصوف کی کے سلسلے میں ایرانیوں نے عربی قاعدے میں جو تبدیلی کی تھی، وہ بعینہٖ اردو میں رائج ہوئی۔ اسی کے ضمن میں عربی تائے تانیث کی فارسی ہائے مختفی میں تبدیلی بھی فارسی کی طرح اردو میں بھی پائی جاتی ہے۔ اس سے یہ بات اچھی طرح ثابت ہوئی کہ عربی کے الفاظ و فقرات ہندوستانی زبانوں میں فارسی کے توسط سے آئے اور اسی بنا پر ان کا استعمال فارسی اثرات کا شاہد ہے۔

ہندوستانی زندگی میں فارسی زبان کے اثرات کے تعین کے سلسلے میں زندگی کے مختلف پہلوؤں کا ذکر ناگزیر ہے اور چونکہ یہ مسئلہ آمار و حساب کا ہے، اس لئے اس میں مفرد الفاظ سے استشہاد ہو گا جو سامعین کے لئے اکثر غیر دلچسپ ہو گا، اس لئے ان سے معذرت خواہ ہوں۔

انسانی زندگی میں "نام" کی بڑی اہمیت ہے، ہندوستانی مسلمانوں کے نام اکثر عربی اور اسلامی ہیں، لیکن خاصی تعداد ایسے ناموں کی بھی مل جاتی ہے جو اصلاً فارسی ہیں۔ ان میں

خال خال ایسے نام بھی آجاتے ہیں جو زرتشتی مذہب اور قدیم ایران کی اساطیری تاریخ سے تعلق رکھتے ہیں ؛ یہ کوئی عجیب بات نہیں اس لئے خود اسلامی تہذیب میں قدیم ایرانی و زرتشتی روایت کا اثر ملتا ہے ، یہی وجہ ہے کہ جب ایرانی تہذیب ہندوستان میں اپنا اثر جماتی ہے تو اس کے قدیم ایرانی عنصر کا کچھ اثر ہندوستانی زندگی پر بھی پڑتا ہے ؛ اردو زبان و ادب خصوصاً اور بعض اور دوسری زبانیں عموماً قدیم ایرانی اثرات سے بڑی حد تک متاثر ہوئی ہیں ، چنانچہ راقم حروف نے اپنے ایک مقالے میں اس امر پر کسی قدر تفصیلی بحث کی ہے ، اس کے دہرانے کا اس وقت موقع نہیں -

ذیل میں کچھ ایسے ہندوستانی نام دیے جاتے ہیں ، جو فارسی اثرات کے حامل ہیں :

نوشابہ ، ہوشنگ ، جمشید ، رستم ، سہراب ، کیقباد ، فریدوں ، خسرو ، پرویز ، فروز ، آذرمیدخت ، منیژہ ، ناہید ، خورشید ، بہرام ، آفتاب ، ماہتاب ، شاہ بانو ، زرینہ ، شاہین ، شاہینہ ، نوشین ، فیروزہ ، نورجہاں ، شاہ جہاں ، شاہوار ، دُردانہ ، فرزانہ ، شاہانہ ، دلشاد ، دلدار ، اختر نواز ، دلنواز ، شاہ نواز ، مہدی نواز ، دولت یار ، بخت یار ، شہریار ، شمشاد ، یاسمین ، نسرین ، گلاب ، مہرجہاں ، جان جہاں ، اورنگزیب ، جہانگیر ، بیدار بخت ، بہادر شاہ ، باز بہادر ، شیر جنگ ، شیر خان ، دریا خان ، شہناز ، گلنار ، نورنگ ، مہرافروز ، افسر بانو وغیرہ وغیرہ - بعض ہندوؤں کے نام بھی اسی انداز کے ہیں مثلاً لال بہادر ، جنگ بہادر ، شیر بہادر ، شمشیر بہادر ، رائے بہادر ، راج بہادر ، بجرنگ بہادر ، روشن لال ، اقبال سنگھ ، خوش وقت سنگھ ، دیبی بخش وغیرہ -

ہندوستانی خطابات میں فارسی کی جا بجا آمیزش ملتی ہے - مثلاً خان بہادر ، رائے بہادر ، آصف جنگ ، شمشیر جنگ ، یاور جنگ ، بہادر جنگ ، سالار جنگ ، وغیرہ

میرے ایک دوست نے جو گڑھوال کی پہاڑیوں میں کافی پھر چکے ہیں ، مجھے بتایا کہ اکثر پہاڑیوں کے نام میں فارسی آمیزش ملتی ہے - جیسے دربان سنگھ ، مہربان سنگھ ، بلند سنگھ ، علم سنگھ ، قلم سنگھ وغیرہ ، وہاں ان کو بتایا گیا کہ ۱۸۵۷ کی شورش کے زمانے میں بعض مغل امرا وغیرہ ان اطراف میں آ بسے تھے - اس وجہ سے اس طرح کے نام وہاں رائج ہو گئے -

انسانی اعضائے بدن یا جسم کے تعلقات کے مقبول عام تمدن و معاشرت

کے محرکات کے غماز ہوتے ہیں اس سلسلے کے اکثر الفاظ فارسی کے ہیں، جو عام لوگوں کی زبان پر ہیں:۔
جسم، خون، ابرو، ناخن، سینہ، جگر، دل، بغل، پہلو، پلک، کنار، بازو، پشت، پنجہ، گردن، کمر، سر، پیشانی، زبان، حلق وغیرہ۔ اِن میں اکثر اتنے عام ہیں کہ ان کا بدل ہندی لفظ موجود ہی نہیں اور ہے بھی تو زبان پر نہیں چڑھا۔ خون، ناخن، بغل، پلک، پنجہ، گردن، کمر، سینہ، سر، زبان ایسے لفظ ہیں جن کو عامی سے عامی آدمی بولتا اور سمجھتا ہے۔ ان میں بعض لفظ سنسکرت یا ہندوستانی ماخذ میں بھی اسی شکل اور اسی معنی میں مستعمل ہیں۔ مثلاً کنار اور سر، ان کے متعلق قطعی فیصلہ مشکل ہے کہ ہندوستان میں ان کا چلن فارسی کی وجہ سے ہوا یا خود یہیں کی زبان سے لیا گیا ہے۔ البتہ فارسی لفظ کران جو اُردو ادب میں اکثر استعمال ہوا ہے، وہ فارسی لفظ کنار کی تقلیبی شکل ہے۔

انسانی زندگی میں رشتہ اور رشتہ داری کو بڑی اہمیت حاصل ہے، زندگی کا یہ شعبہ فارسی سے کم متاثر ہوا ہے اس لئے کہ اس سلسلے کے زیادہ الفاظ فارسی سے ماخوذ نہیں پھر بھی الفاظ ذیل سے فارسی کے اثر کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔

داماد، شادی، باجی، بابا، ہمزلف، خویش، برادر، برادرِ نسبتی، زوجہ، شوہر، چچا زاد، پھوپھی زاد، خالہ زاد، گھر داماد، خالہ، خالو۔

غذا و خوراک انسانی زندگی کی ناگزیر چیزیں ہیں۔ جب تہذیب ترقی کرتی ہے، تو اس کے کھانے پینے کے لوازم میں تنوع پیدا ہوتا ہے، متنوع قسم کے کھانے دسترخوان کی زینت ہوتے ہیں، اس طرح کے تنوع میں ایرانی اثرات کافی دخیل رہے ہیں۔ ضمناً یہ بھی عرض ہے کہ رشتہ کے سلسلے کے نام مخصوص اور محدود ہوتے ہیں، ان میں تہذیبی ترقی کسی اضافے کی موجب نہیں ہوتی۔ برخلاف غذا و خورش کے کہ ان میں تمدنی ترقی کے شانہ بشانہ روز افزوں ترقی و اضافہ ہوتا ہے۔ اس سلسلے کی چند مثالیں ذیل میں درج کی جاتی ہیں:۔

خوراک، دسترخوان، گوشت، سبزی، قورمہ، قیمہ، کوفتہ، قلیہ، دوپیازہ، بریانی، شامی کباب، شوربہ، چپاتی، نان، نان ختائی، شیرمال، تنور، تندوری (= تنوری) خشکہ، زردہ، پلاؤ، کلہ پایہ، فالودہ، نہاری، خاگینہ، لیسندے، آش، یخنی، مزعفر، شیر، شیر برنج،

شیرخرمہ، شیرانیہ، مرغ، دم پخت، حلیم، شب دیگ۔

ہندوستان کے اکثر لباس اور اس کے متعلقات کے نام فارسی زبان کے ہیں۔ اس سلسلے کے چند نام یہ ہیں:۔

پوشاک، پاجامہ، زیرجامہ، چارجامہ، شلوار، قمیص، ازار، ازاربند، پاتابہ، عمامہ، موزہ، جراب، شیروانی، کف، جامہ، جیب، استر، ابرہ، لحاف، مغزی، دامن، عرض، پہنا (پہن، پہنا سے مقلوب ہے اور گاؤں میں مستعمل ہے)، جاجم، خیمہ، قنات، پشمینہ، سینہ بند، عبا، قبا، تنزیب، مخمل، اطلس، زربفت، وغیرہ۔

ہندوستان کے بعض شہروں، قصبوں، اور محلوں کے نام فارسی سے لئے گئے ہیں، جب تک ان کا وجود ہے۔ فارسی کا اثر باقی رہے گا اور جب بھی کوئی ان کی وجہ تسمیہ سے بحث کرے گا، اسے فارسی ہی کا سہارا لینا پڑے گا۔ اس سلسلے کی چند مثالیں ملاحظہ ہوں:۔

**آباد پر ختم ہونے والے نام:۔** احمد آباد، محمود آباد، حسن آباد، حیدر آباد، فیروز آباد، شاہجہاں آباد، الہ آباد، غازی آباد، فرخ آباد، فیض آباد، شمس آباد وغیرہ۔ (اس طرح کے نام ایران میں آج بھی پائے جاتے ہیں)۔

**گنج پر مشمول نام:** نواب گنج، یحییٰ گنج، حضرت گنج، گنج مراد آباد، جے گنج، کشن گنج۔ (بظاہر گنج وہی لفظ ہے، جو فارسی میں خزانہ کے معنی میں مستعمل ہے)۔

**پور پر ختم ہونے والے نام:** جونپور، برہانپور، مرزا پور، کانپور، محمد پور، بختیار پور، احمد پور، شاہجہاں پور، حسن پور وغیرہ۔

(بظاہر یہ نام نیشاپور کے قیاس پر فارسی ہیں اور ان کا وجود فارسی کے زیر اثر ہوا ہے)

**باغ پر ختم ہونے والے نام:** قاضی باغ، صاحب باغ، بدر باغ، کمپنی باغ، زہرہ باغ، اردو باغ وغیرہ۔

**سرائے پر مشمول نام:** کھیتا سرائے، لکھی سرائے، مغل سرائے، سرائے خاص۔

(ان ناموں میں سرائے فارسی ہے، اور یہ شہر بھی ایرانی اثر کے تحت وجود میں آئے ہیں)

گھر، وغیرہ کے متعلقات بھی فارسی اثر سے محفوظ نہ رہ سکے، اس سلسلے کی چند مثالیں

یہ ہیں:-

غریب خانہ، صحن، دروازہ، طاق، دہلیز، دالان، شہتیر، برآمدہ، دریچہ، تخت، کرسی، نعمت خانہ، پایہ، دستہ، چارپائی، غسل خانہ، پاخانہ، آبدارخانہ، چبوترہ، محل سرا، بالاخانہ، پائیں باغ، غلام گردش، باورچی خانہ وغیرہ۔

ظروف جو ہندوستان میں مستعمل ہیں، اکثر لفظاً و معناً فارسی ہیں۔ چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

دیگ، دیگچی (کبھی کبھی ان کا تلفظ ڈال سے ہوتا ہے)، لگن، طشت، سیلپچی، کفگیر، ماہی تابہ، دست پناہ، سینی، قاب، پتیلہ (پاتیلہ سے ماخوذ ہے) پتیلی، گلدان، سرمہ دان (سرمہ دانی)، پاندان، خاصدان، اُگالدان، قلم دان۔

زیورات اور خوشبو کی چیزوں کے نام فارسی کے ہیں، مثلاً:

زیور، بازوبند، گلوبند، ہار، انگشتر، انگشتری، آویزہ، دست بند، جوشن، طوق، پازیب، ہیکل، عطر، مشک، مشک نافہ، نافہ، عنبر، زعفران۔

ہندوستانی پھلوں کے نام میں کچھ فارسی کے ہیں، بعض نام ایسے ہیں جن کا بدل ہندوستانی زبان میں نہیں، اس سلسلے کی مثالیں ملاحظہ فرمائیے:

میوہ، سیب، انار، انگور، امرود، چلغوزہ، شفتالو، ناشپاتی، خوبانی، شریفہ، بادام، کشمش، خربوزہ، تربوز، سردا، شہتوت، ہندوانہ۔

یہ آخری لفظ ہندوستان میں عام نہیں، لیکن اودھ کے بعض علاقے میں تربوز کی جگہ بولا جاتا ہے۔ ایران، افغانستان، ماوراءالنہر وغیرہ میں تربوز کی جگہ یہی لفظ مستعمل ہے؛ وہاں اس کا شمار اچھے پھلوں میں ہوتا ہے اور دسترخوان کی زینت سمجھا جاتا ہے، اس لئے بڑی کثرت سے رائج ہے۔ بہرحال اودھ کے بعض علاقے میں اس اصیل فارسی لفظ کے استعمال کی وجہ معلوم نہ ہو سکی، لیکن یہ امر قابل توجہ اور دلچسپ ہے۔ بریلی و مرادآباد کے علاقے میں امرود کو سفری، بھی کہتے ہیں، اس کی وجہ تو نہ معلوم ہو سکی۔ لیکن یہ دونوں نام بھی فارسی ہی کے معلوم ہوتے ہیں۔

ہندوستان میں پھولوں کی کثرت ہے اور عام طور پر ان کے نام بھی ہندوستانی ہیں۔

لیکن خال خال فارسی نام بھی مل جاتے ہیں؛ اُردو زبان وادب اور بعض دوسری ادبی زبانوں میں فارسی پھولوں کے نام کثرت سے ملتے ہیں لیکن یہ جگہ ان کے ذکر کی نہیں۔ بعض فارسی نام یہ ہیں :

گلاب، گلِ داؤدی، گل شبو، حسن حنا، لالہ، نیلوفر۔

ہندوستانی جانوروں اور پرندوں کے ناموں میں بعض خالص فارسی کے ہیں اور وہ اتنے عام ہیں کہ ہر شخص ان کو استعمال کرتا ہے۔ اس سے فارسی اثر کا اندازہ ہو سکتا ہے، مثلاً : بیجان، حیوان، جانور، جاندار، شیر، خرگوش، شکرہ، شاہین، بلبل، باز، فاختہ، کبوتر، مُرغابی، سیخ پر، قاز، سُرخاب، نیل سر، کلنگ، بط، مرغ زریں (اس نام کے سلسلے میں میرے دوست ڈاکٹر کرمانی نے بتایا کہ یہ مخصوص چڑیا اُنھوں نے نیپال میں دیکھی اور اس کا یہ نام وہیں سنا)

ہندوستان میں پودوں اور درخت کی بڑی کثرت ہے اور ان کے بیشتر نام ہندوستانی ہی ہیں۔ لیکن خال خال فارسی نام بھی مل جاتے ہیں جیسے : چنار، حنا، بنفشہ، بعض ہندوستانی سبزیاں فارسی نام کی حامل ہیں مثلاً شکر قند، زمین قند، شلجم، کدو، خرفہ، شکر قند کو بعض علاقوں میں گنجی کہتے ہیں، جو بظاہر فارسی لفظ گنج سے بنا ہے۔

ہندوستانی گالیوں اور تنبیہ کے کلمات میں فارسی کے کافی عناصر اس زبان کے غیر معمولی اثرات کا پتہ دیتے ہیں، اس سلسلے کے بعض کلمات جو عام لوگوں کی زبان پر ہیں، کچھ اس طرح کے ہیں :

آوارہ، بدمعاش، حرامزادہ، بے شرم، بے حیا، کمینہ، بدذات، بیہودہ، نالائق، احمق، بدبخت، بدنصیب، مُجغد، کندۂ ناتراش، بے شعور، بے وقوف، اُٹھائی گیرا وغیرہ وغیرہ۔

ان کے مقابل میں تحسین کے کلمات قدرتاً کم ہیں۔ مثلاً : شاباش، زندہ باد، سبحان اللہ وغیرہ۔

سواری وسفر کے سلسلے کے خاصے الفاظ فارسی زبان سے ماخوذ ہیں مثلاً ملاحظہ ہوں :

راہ، میل، سوار، سواری، پیادہ، لگام، رکاب، رکابدار، زین، نعل، نعل بندی، فیس، چوبدار، چوبداری، راہ گیر، دُور، نزدیک، رتھ سوار، گھُڑسوار وغیرہ۔

ہندوستانی پیشہ وروں کے اکثر نام اور متعلّقات فارسی عربی کے ہیں، اس سلسلے کے چند نام یہ ہیں:

درزی، حجام[1] (خلیفہ)، نانبائی (نا نوائی)، باورچی، خانساماں، بزاز، قصاب، جلاد، گورکن، کتاب فروش، سبزی فروش، حلوائی، ندّاف، ملّاح، جولاہہ، مہتر، مہترانی، حلال خور، زرگر، سقہ، صرافہ، صراف، منعم، شُتربان، گاڑی بان، پیلبان وغیرہ۔

ہندوستان زرعی ملک ہے، کھیتی اور زراعت کے متعلق سیکڑوں لفظ و اصطلاح عوام و خواص کے زبان زد ہیں۔ ان میں خاصے الفاظ فارسی عربی کے ہیں۔ بہرحال یہ لفظ خواہ فارسی کے ہوں یا عربی کے فارسی زبان کے اثرات پر دلالت کرتے ہیں، اس سلسلے کی قابلِ ذکر مثالیں یہ ہیں:

کاشتکار، کاشتکاری، زمیندار، زمینداری، فصل، ربیع، خریف، زاید، گندم، جَو، آبپاشی، نہر، مزروعہ، غیر مزروعہ زمین، مالگزاری، تحصیل وصول، بقایا، رعایا، بارش، موسم، سردی گرمی، تقاوی، گِردی، دہندہ، نادہندہ، دخلی، اصلی، وغیرہ۔

ہندوستان میں عہدوں کے اکثر نام پُرانے ہیں، ان میں اکثر کی ذمہ داریاں بدل چکی ہیں لیکن نام وہی پُرانے چلے آتے ہیں۔ گویا فارسی کے اثرات ہنوز جاری وساری ہیں۔ چند قابلِ ذکر نمونے یہ ہیں:

سپاہی، شحنہ، دیوان، تحصیلدار، ضلعدار، تھانہ دار، کارندہ، مختار، امین، ترق امین، حاکم پرگنہ، حاکم تحصیل، حاکم ضلع، کوتوال، یہ آخری لفظ کوٹ اور وال سے بنا ہے جس کے معنی قلعہ وار کے ہیں۔ فارسی میں کوتوال "کوٹ والا" کے معنی میں مستعمل ہے۔ لیکن جب فارسی یہ لفظ ہندوستانی زبان میں آیا، تو اس کے معنی بدل گئے، یہ محکمہ پولیس کی ایک اصطلاح ہے اس میں

---

[1] حجام کو خلیفہ اور حلال خور کو مہتر کہنے کی بظاہر یہ وجہ ہوسکتی ہے کہ اس سے پیشہ کا احترام مقصود ہوگا۔

"یائے نسبتی" کے اضافہ سے "کوتوالی" کا لفظ بن گیا ہے۔

ہندوستان میں اکثر ایسی اصطلاحات رائج ہیں جن کی اصل عربی ہے (فارسی کی بھی قابل توجہ تعداد ہے)، چونکہ یہ عربی الفاظ اصطلاحات براہ راست عربی زبان سے نہیں، بلکہ فارسی زبان کے وسیلے سے آئے، اس لئے ان کے استعمال سے فارسی کے اثرات کا رشتہ کمزور نہیں ہوا، بہرحال فارسی و عربی کے یہ الفاظ صدیوں سے ہندوستان کی زبانوں کا جزو ہیں۔ اور لوگوں کے عام استعمال میں ہیں۔ اس سلسلے کی چند مثالیں درج کی جاتی ہیں۔ جن میں بعض کاشتکاری سے بھی متعلق ہیں۔

**عدالتی و قانونی اصطلاحات:** عدالت، قانون، مدعی، مدعا علیہ، منصفی، دیوانی، مال، وکیل، مؤکل، وکالت، وکالت نامہ، رہن، مرتہن، بیعنامہ، رہن نامہ، ملزم، شہادت، گواہ، الزام، گواہی، سزا، جرمانہ، ثبوت، حاضری، حاضر، دستاویز، ملزم، جرح، نقشہ، خسرہ، مسودہ، ہبہ، کاتب، گواہ، حاشیہ۔

**تحریر و کتابت کی اصطلاحات:** قلم، دوات، سیاہی، روشنائی، کتاب، کاغذ، خط، املا، دستخط، درس، استاد، مشق، مسطر، طالب علم، ورق، صفحہ، باب، سرخی، کتابت، جلد، شانِ خط، پشت، پشتہ، سرورق، دیباچہ، مقدمہ، متن، حاشیہ، فصل۔

**نجاری کے متعلقات:** رندہ، دراز، برمہ، کمانی، زنبور، چوبہ، آرہ، آری، دلہ۔

**معماری کے سلسلے کے الفاظ:** راج (راز بمعنی معمار کی ہندی صورت)، معمار، آثار، مسطر، فصیل، ردہ، منزل۔

**تعمیرات کے متعلقات:** گنبد، منارہ، منار، محراب

**طبی اصطلاحات:** نبض، قارورہ، پیشاب، پاخانہ، حرکت۔

**موسیقی:** کمانچہ، ضرب، خیال، جھجز۔

**پیمانے:** گز، میل، من، سیر، مکعب، مربع، پیمانہ، پیمائش۔

ہندوستانی بول چال میں فارسی کے سیکڑوں کلمات مستعمل ہیں، ان الفاظ کے علاوہ فارسی کے فقرے، ضرب الامثال، روزمرے روزانہ کی گفتگو میں آتے ہیں۔ البتہ یہ بات قابلِ ذکر ہے کہ تدریجاً ان کا استعمال کم ہوتا جارہا ہے، لیکن ان کے استعمال سے گفتگو میں شائستگی اور بیان میں زور پیدا ہوجاتا ہے۔ اس سلسلے کی بعض مثالیں درج ذیل کیجاتی ہیں:

از خویشتن گم است کرا رہبری کند ؛ آزمودہ را آزمودن جہلست ؛
بسلامت روی و باز آئی ؛ آفتابِ لبِ بام ؛
بسیار سفر باید تا پختہ شود خامی ؛ باہمیں مرداں بباید ساخت ؛
پایانِ شبِ سیہ سفید است ؛ تا تریاق از عراق آوردہ شود مار گزیدہ مردہ شود ؛
جای استاد خالی است ؛ جای تنگ است و مرداں بسیار ؛
چون بخلوت می روند آن کار دیگر می کنند ؛ چون عشق حرم باشد سہل است بیابانہا ؛
چرا کاری کند عاقل کہ باز آید پشیمانی ؛ چہ نسبت خاک را با عالمِ پاک ؛
کم از کم ؛ خدا نخواستہ ؛ خرِ عیسیٰ اگر بمکہ رود ؛ چوں بیاید ہنوز خر باشد ؛
خفتہ را خفتہ کی کند بیدار ؛ دیوار ہم گوش دارد ؛
در کارِ خیر حاجتِ ہیچ استخارہ نیست ؛ دیوانہ بکارِ خویش ہشیار ؛
دیدہ باید شد چہ می زاید کہ شب آبستن است ؛ دانہ دانہ ہمی شود انبار ؛
سگ باش برادرِ خرد مباش ؛ زبانِ یارِ من ترکی و من ترکی نمی دانم ؛
شنیدہ کی بود مانند دیدہ ؛ صدا ہر جا کہ شنید صدا است ؛
سگِ اصحابِ کہف روزی چند ؛ پی نیکان گرفت مردم شد ؛
شاہان چہ عجب اگر بنوازند گدارا ؛ عقلمنداں را اشارہ کافی است ؛
عاقبت گرگ زادہ گرگ شود ؛ قطرہ قطرہ دریا می شود ؛
کس نمی پرسد کہ بھیا کیستی ؟ ؛ کجا دانند حالِ ما سبکساران ساحلہا ؛
گربہ کشتن روزِ اول ؛ لیلیٰ را بچشمِ مجنوں باید دید ؛
مارا چہ ازیں قصہ کہ گاو آمد و خر رفت ؛ مشک آنست کہ خود ببوید ؛

من خوب می شناسم پیران پارسا را ؛ نہاں کی مانند آں رازی کز و سازند محفلہا ؛
ہر چہ استاد ازل گفت ہمان میگویم ؛ ہر سخن موقع و ہر نکتہ مقامی دارد ؛
ہمیں گوی و ہمیں چوگان ؛ یک انار و صد بیمار ؛

ہندوستانی زندگی کے مختلف پہلوؤں پر فارسی جس قدر اثر انداز ہوئی ہے۔ اس کا کسی قدر اندازہ اس وقت تک کی گفتگو سے ہو گیا ہوگا، لیکن سب سے زیادہ یہاں کی زبانیں متأثر ہوئی ہیں۔ ہندوستانی زبانوں پر فارسی کا گہرا اثر ہوا ہے، ان میں شمال و جنوب دونوں خطوں کی زبانیں شامل ہیں۔ دراوڑی زبانیں یعنی تامل، تیلگو، کنڑی، ملیالم اور براہوی بھی اس کے حلقۂ اثر میں آگئیں۔ زبان پر جو اثرات ہوئے ان کے علاوہ بعض زبانوں کے ادب بھی متأثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے، ان میں اُردو، ہندی، کشمیری، بنگالی اور پنجابی بالخصوص قابلِ ذکر ہیں۔ لیکن یہ موضوع اتنا وسیع ہے کہ اس کے لئے مجلدات درکار ہوں گے۔ اس سلسلے کے بعض مطالعے سامنے آچکے ہیں، ڈاکٹر عبدالحق کا کتابچہ مرہٹی پر فارسی کے اثر کے عنوان سے عرصہ ہوا شائع ہو چکا ہے؛ حال ہی میں ڈاکٹر یادو رنے بمبئی یونیورسٹی سے اسی موضوع پر کام کر کے ڈاکٹریٹ حاصل کی ہے۔ ان کے مقالے کا عنوان یہ ہے:- Impact of Persian on Marath Bakh- -ars and Aifihasic Patna Veovhar

اس مقالے میں موصوف نے نہایت مفید اور مفصل معلومات فراہم کر دی ہیں بنگال پر فارسی کے اثرات کے عنوان سے ڈاکٹر عطا کریم برق استاد کلکتہ یونیورسٹی نے تہران یونیورسٹی میں ایک مقالہ پیش کیا، جو ڈاکٹریٹ کے لئے منظور ہوا، یہ مقالہ ان تمام مقالات سے ممتاز ہے، جو غیر ایرانی طلبہ پیش کرتے ہیں۔ کاشی کالج کے فارسی کے ایک استاد آسامی زبان پر فارسی کے اثر و نفوذ کے عنوان سے پی ایچ ڈی کے حصول کے لئے ایک مقالہ تیار کرنا چاہتے ہیں، فارسی نے ہندی کو جس طرح متأثر کیا ہے، اس پر کئی دانشمندوں کے کتابچے سامنے آئے ہیں۔ ان میں ڈاکٹر کا مطالعہ خاصہ دلچسپ اور قابل توجہ ہے، یہ بات البتہ قابلِ ذکر ہے کہ اُردو فارسی نے سب سے زیادہ اثرات مرتب کئے۔ لیکن اس

سلسلے میں اب تک کوئی بڑا کام نہیں ہوا ہے ۔ عرصہ ہوا راقم حروف نے ہندوستان کی زبانوں پر فارسی کے اثر و نفوذ کے عنوان سے ) شہنشاہ ایران کے جشن تخت نشینی کے موقع پر ایک مقالہ پیش کیا تھا جو اپریل ۱۹۷۲ میں انڈو ایران سوسائٹی کے رسالہ " انڈو ایران " میں شائع ہو گیا ہے ۔ اس موقع پر اس کے دہرانے کی ضرورت نہیں ، البتہ ہندی اور اردو پر فارسی کے اثرات کے سلسلے میں ایک مختصر سی گذارش ذیل میں درج کی جاتی ہے ۔

ہندی زبان پر فارسی کے اثرات حسب ذیل امور کے لحاظ سے قابل توجہ ہیں ۔ چونکہ ہندی اور اردو کی بنیادی قواعد یکساں ہے ، اس لئے اردو بھی ان امور میں ہندی کی شریک ہے ۔

(۱) ہندی کے اکثر صفات فارسی سے ماخوذ ہیں اور ان سے اسم کیفیت بنانے کا قاعدہ دونوں میں یکساں ہے ، یعنی " ی " کے اضافے سے مثلاً آباد ، بہادر ، برابر ، برا ، گندہ صفت کی مثالیں اور آبادی ، بہادری ، برابری ، برائی ، گندگی اسم کیفیت کی مثالیں ہیں ۔ اسی کے ذیل میں وہ صفات بھی درج ہیں جو فارسی اسماء میں " ی " کے اضافے سے بنائے جاتے ہیں ، جیسے اصلی ، نقلی ، قیمتی ، غداری وغیرہ ۔

(۲) فارسی حاصل مصدر کثرت سے مستعمل ہیں جیسے : مالش ، سفارش ، سوزش ، گفتگو ، بارش ، خواہش ، آلائش ، آمیزش ، نالش اور اسی قیاس پر رہائش ۔

(۳) مصادر بھی فارسی لفظوں سے بنائے گئے ہیں جیسے : آزمانا ، خریدنا ، تراشنا ، لرزنا ، گذرنا ، فرمانا ، بدلنا ، شرمانا وغیرہ ۔

(۴) فارسی حروف جار ، متعلقات وغیرہ آزادانہ طور پر استعمال ہوتے ہیں جیسے : ہمیشہ ، بیشک ، بجز ، بغیر ، بجائے ، ہوبہو ، بابت ، پس ، ردبرد ، وغیرہ ۔

(۵) اس طرح کے مرکبات بھی فارسی اثر سے محفوظ نہ رہ سکے ۔ سرگشت ، کمرجھکا ، گھڑسوار ، دل چلا ، دماغ چلا ، سرپھرا ، اٹھائی گیرا ، وغیرہ

(۶) بعض فارسی اسم مفعول بھی ہندی میں مستعمل ہیں جیسے : شادی شدہ ، رجسٹری شدہ ، منتھی شدہ وغیرہ ۔

(۷) ریل پیل ، کھینچا تانی ، دھکا چوکڑی ، دھینگا مشتی ، کڑا کڑ ، بوندا بوندی ،

دھڑا دھڑ، پھماچھم، پٹاپٹ، بھاگا بھاگ، مارا مار وغیرہ فارسی انداز کے ہیں قس تگاپو، سراپا وغیرہ۔

(۸) فارسی پیشوند و پسوند (Prefixes suffixes) وغیرہ کا استعمال ملاحظہ فرمایئے: اُگالدان، پیکدان، پاندان، سنگار دان، سرمہ دانی، مچھر دانی، پاگل خانہ، چھاپہ خانہ، چنڈو خانہ، تاڑی خانہ، کھنڈ سار، چلمچی، ڈولچی، بے ڈھب، بے ڈول، بلاوجہ، بلاسبب، ہمجولی وغیرہ۔

(۹) بعض اسم فاعل فارسی قاعدے کے ملتے ہیں جیسے: چوڑی گر، جادکار، کلاکار، منھ توڑ، سرتوڑ، تیس مار، مکھی مار، کفن کھسوٹ، پتھر کٹ، پتھر چٹ۔ بعض میں فارسی افعال کی آمیزش ہے جیسے: دھوکے باز، اٹکل باز، دگلی باز، ٹھٹھے باز، گھڑی ساز، جوڑی دار وغیرہ۔

(۱۰) بعض اوقات فارسی کی طرح مضاف، مضاف الیہ کی تقلیب سے لفظ بنا لیتے ہیں، جیسے:- چور دروازہ، راج محل۔

(۱۱) بعض الفاظ میں یائے لیاقت کا استعمال قابل توجہ ہے جیسے: ہونی، انہونی، کرنی، بھرنی۔

فارسی نے ہندی ادب کو ایک حد تک متاثر کیا ہے، بعض ہندی شعرا نے غزل کی روایت اپنانے کی کوشش کی ہے۔ اِن میں پرتاپ نرائن مصرا، ایودھیا سنگھ اوپادھیا، نرالا وغیرہ خصوصیت سے قابلِ ذکر ہیں۔ بعض شعرا نے رباعی کے انداز میں شعر کہے ہیں، اس سلسلے میں رام شنکر شرما کا نام آتا ہے، بچن نے عمر خیام کی پیروی کی کوشش کی ہے جو ہندی میں نہایت درجہ مقبول ہوئی، ہندی صوفی شعرا کے لئے مثنوی خصوصیت سے قابلِ تقلید رہی، بعض شعرا نے فارسی بحور کے استعمال کا تجربہ کیا، اِن میں پرتاپ نرائن مصرا، سری دھر پاٹھک، ایودھیا سنگھ اُدپادھیا، بال مکند گپتا، نرالا وغیرہ قابلِ ذکر ہیں۔

بعض ہندی شاعروں نے فارسی اشعار کا ترجمہ کر لیا ہے، اِس سلسلے میں کبیر داس خصوصیت سے قابلِ ذکر ہیں۔

چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

| فارسی | ہندی |
|---|---|
| ہر کسی پنج روزہ نوبت اوست | کبیر اپنی نوبت دس دن لیو بجاے |
| چہ بندی تو دل برسرائے فسوس | کبیر شریر سرائے ہے کیا سووے سکھ چین |
| کہ در ہر زماں آید آوای کوس | سانس نگارہ کوچ کا باجت ہے دن رین |

ہندی زبان پر فارسی کے جو اثرات ہیں، وہ سب اُردو پر بھی ہیں، ان کے علاوہ اُردو حسب ذیل لحاظ سے مزید متاثر ہوئی ہے۔

(۱) فارسی اضافت کا اُردو میں آزادانہ استعمال ملتا ہے، جیسے: مژہای دراز، گلہای ناز، علاوہ بریں عربی علامت 'ال' فارسی لفظوں کے ساتھ بھی کبھی مِل جاتی ہے جیسے: حسب الفرمائش، حسب الفرمودہ، قریب المرگ وغیرہ۔

(۲) فارسی واو عطف اُردو میں برابر استعمال ہوا ہے جیسے پیچ و تاب، خد و خال، سروپا، کرّ و فر، آب و ہوا، آب و رنگ، آب و دانہ، رفت و گذشت۔

(۳) فارسی اسم فاعل مرخم کی اُردو میں بہتات ہے۔ اس سلسلے کی یہ مثالیں، دلکش، دلفریب، مے کش، دلربا، جانفزا وغیرہ وغیرہ۔ ان کی تعداد ہزاروں تک پہنچ جائے گی۔

(۴) فارسی اسم مفعول کی یہ مثالیں ملاحظہ فرمائیے: گذشتہ، پیوستہ، آزمودہ، رفتہ، پروردہ، آموختہ وغیرہ۔

(۵) فارسی صفات اُردو میں ہندی کے مقابلے میں کثرت سے استعمال ہوئی ہیں، اسی طرح صفات کے درجے بھی ہندی میں خال خال، لیکن اُردو میں زیادہ مروّج ہیں جیسے۔ بہ، بہتر، بہترین، کم، کمتر، کمترین، خوش، خوشتر، خوشترین، خوب، خوبتر، خوبترین وغیرہ۔

(۶) فارسی اسم حالیہ اُردو میں مروج ہے جیسے: لرزاں، خنداں، گریاں، نالاں وغیرہ۔

(۷) فارسی حروف جارہ اُردو مرکبات میں کثرت سے مستعمل ہیں جیسے: دراصل، بکثرت، بغور، درحقیقت، بر سبیل تذکرہ، دم بدم، پے در پے، بیش از بیش، کم از کم، علاوہ بریں، دربدر، قدم بقدم۔

(۸) عربی تنوین فارسی کی راہ سے اُردو میں آئی، اس سلسلے کی مثالیں ملاحظہ فرمائیں:

فوراً، کنایتہً، عادۃً، مثلاً، یقیناً، اصلاً، ذیلاً، نسبتہً، مقابلتہً، حقیقتہً، مختصراً، اختصاراً، خصوصاً، اشارۃً، کنایتہً، اولاً، ثالثاً، رابعاً، ایماناً، ضرورۃً، ایضاً وغیرہ۔ اِسی عربی انداز کی فارسی کی یہ مثالیں بھی ہیں:

نمونتہً، انداز اً، نمونہ اور انداز فارسی لفظ ہیں، جو تنوین قبول نہیں کرتے۔

(۹) فارسی جمعیں کثرت سے اُردو میں مستعمل ہیں جیسے: سالہا سال، مدتہای دراز، غلطیہائے مضامین، سخت جانیہا، ہزارہا، صدہا، والیان، فرمانروایان، صاحبان، صاحبزادگان، خواجگان، پس ماندگان، بندگان وغیرہ۔

بعض جمعیں عربی قاعدے سے بنائی گئی ہیں جیسے: باغات، بیگمات، آلائشات، فرمائشات، گزارشات، خواتین، خوانین، فرامین، فرمودات وغیرہ۔

اُردو میں جمع الجمع کا استعمال فارسی کے قیاس پر ہوا، عربی میں اس کا وجود نہیں، جیسے وجوہات، فارسی میں مستند اساتذہ کے یہاں الحانہا، عشاقاں، ادتان، ملوکان کی طرح کی جمعیں پائی جاتی ہیں۔

(۱۰) عربی کے جو الفاظ و فقرات فارسی کے توسط سے اُردو میں آئے ہیں، ان کی نوعیت اس طرح پر ہے:

(الف)۔ کچھ الفاظ ہیں، جن میں لفظی و صوری تبدیلی ہوئی جیسے: مُسلمان ظاہر ہے کہ فارسی والوں نے اس کو مسلم کے معنی میں استعمال کیا اور وہی اُردو میں بھی رائج ہوا۔

(ب) کچھ الفاظ ہیں جن میں معنوی تبدیلی ہوئی جیسے عورت، عربی میں اس کے معنی چھپانے والی چیز کے ہیں، فارسی میں نیا لفظ زن کے معنی میں استعمال ہوا اُردو والوں نے اسے اپنایا۔

(ج) - عربی کی بعض جمعوں کی مفعولی صورت فاعلی شکل میں استعمال ہوئی جیسے: مسلمین سامعین وغیرہ، اس کے بارے میں شروع میں عرض کیا جا چکا ہے۔

(د) . فارسی والوں نے فارسی الفاظ کی چند جمعیں عربی کے دستور کے مطابق بنائی

ہیں، جیسے: گذارشات، باغات، اُردو میں یہ تحریک خاصی عام ہوگئی ہے، اس سلسلے کی مثالیں یہ ہیں: فرمودات، سفارشات، نامہ جات، وغیرہ۔

(ہ) عربی تثنیہ کا نہ صرف استعمال ہوا، بلکہ اس کی مفعولی و اضافی شکلیں فاعلی صورت میں رائج ہوئیں۔ یہ تصرف فارسی والوں کا تھا، یہی اُردو میں بھی مروّج ہوا، جیسے والدین، طرفین، جانبین، نعلین، مغربین، مشرقین، حرمین، سبطین وغیرہ۔

(و) صفت موصوف کی تطبیق[1] اُردو میں فارسی کی راہ سے آئی، اس سلسلے کی مثالیں یہ ہیں: والدۂ محترمہ، قوۃ ناطقہ، علوم اسلامیہ، ارشادات عالیہ، عادت ثانیہ وغیرہ۔

(ز) تطبیق صفت موصوف کی تثنیہ کی ایک صورت اُردو میں ملتی ہے:- حرمین شریفین۔

(ح) عربی تائے تانیث فارسی کی پیروی میں اُردو میں ہائے مختفی میں تبدیل ہوئی، جیسے: والدہ، محترمہ، کلمہ، ناطقہ، ثانیہ وغیرہ۔

(ط) تنوین کا استعمال فارسی کی راہ سے آیا ہے، یہی حال علامت اضافت وصفت موصوف کا ہے۔

(۲۰) فارسی کے اکثر محاورے اُردو میں ترجمہ ہوگئے ہیں۔ کچھ ہندی میں بھی استعمال ہوتے ہیں:-

سر آمدن = سر آنا
قسم خوردن = قسم کھانا
زبان کشودن = زبان کھولنا

---

[1] کبھی کبھی عربی زبان کے قاعدے سے ناواقفیت کی بنا پر غلطی سرزد ہوجاتی ہے۔ حال ہی میں راقم کی نظر سے "کتاب عظمیٰ" کی ترکیب نظر سے گذری، حالانکہ کتاب مذکر ہے۔ اس بنا پر عظمیٰ کے بجائے عظیم درست ہوگا۔

راز کشودن = راز کھولنا

از پوست براوردن = پول کھولنا

باد شدن = ہوا ہونا

گوش دادن = کان دھرنا

حرف گرفتن = بات پکڑنا

شرط بستن = شرط باندھنا

نام نہادن = نام رکھنا

لاف زدن = ڈینگ مارنا

از عہدہ بدر آمدن = عہدہ بر آ ہونا

آب آب شدن = پانی پانی ہونا

درپے شدن = درپے ہونا

ادبی اعتبار سے فارسی کے اثرات متنوع ہیں مثلاً :

(۱) فارسی کے سارے اصناف اُردو میں رائج ہیں، ویسے بعض اصناف عربی میں ہیں لیکن صراحتہً اردو نے فارسی نمونے اپنے سامنے رکھے۔

(۲) اُردو میں فارسی کے بحور متداول ہوئے، قوافی و ردیف کے معاملے میں اُردو نے فارسی ہی کی پیروی کی عربی کی نہیں، اگرچہ خود یہ اوزان اہلِ عرب کی ایجاد ہیں۔ لیکن فارسی طبائع نے ان میں خاصی تبدیلی کر لی ہے اور یہی تبدیل شدہ بحریں اُردو میں بھی رائج ہوئیں

(۳) اُردو میں قبل اسلام کی ایرانی روایت فارسی ہی کے وسیلے سے آئی - اِن میں بعض اعلام ہیں - ان میں سے کچھ نام ہندوستان میں رائج ہیں، جن کا ذکر اوپر ہو چکا ہے۔ اِن کے علاوہ بعض نام ادبیاتِ اُردو میں آتے ہیں جیسے : انوشیرواں، ضحاک کیکاؤس، اردشیر، مانی، مزدک، ایزد، ژند، پاژند، موبد، موبد موبداں، باربد، بیستون، ترنج، ذرانغمۂ خسرو، طلائے دست افشار، کسریٰ، شوکت جم وغیرہ،

اس سلسلے کی چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

پہلے خوددار تو مانند سکندر ہو لے — پھر جہاں میں ہوسِ شوکتِ دارائی کر

اسی میں حفاظت ہے انسانیت کی — کہ ہوں ایک جنیدی و اردشیری

محبت خویشتن بینی، محبت خویشتن داری — محبت آستانِ قیصر و کسریٰ سے بے پروا

اُس مردِ خود آگاہ و خدا دوست کی صحبت — دیتی ہے گداؤں کو شکوہِ جم و پرویز

کوہکن گرسنہ مزدورِ طربگاہِ رقیب — بیستون آئینۂ خوابِ گرانِ شیریں

شرارِ سنگ سے پا در حنا گلگوں شیریں ہے — ہنوز اے تیشۂ فرہاد عرضِ آتشیں پائی

حسن کا گنجِ گرانمایہ تجھے مل جاتا — تو نے فرہاد نہ کھودا کبھی ویرانۂ دل

رہے نہ ایبک و غوری کے معرکے باقی — ہمیشہ تازہ و شیریں ہے نغمۂ خسرو

ان کے علاوہ عربی و اسلامی تلمیحات بھی براہِ راست اُردو میں نہیں آئیں، یہ مدتوں فارسی ادب میں استعمال ہوئیں اور ان میں حسبِ ضرورت تبدیلیاں بھی ہوئیں۔ اس کے بعد اُردو میں مروج ہوئیں، اسی بنا پر ان کا استعمال بھی فارسی کے اثرات کا مظہر ہے۔

(۴) اُردو غزل کے تمام موضوعات و علامات فارسی ہی سے لئے گئے ہیں۔ یہ اتنے عام ہیں اور ان کی اتنی کثرت ہے کہ ہر شخص ان سے واقف ہے، پھر بھی مزید توضیح کے لئے چند مثالیں پیش کی جاتی ہیں:-

بادہ، ساغر، ساقی، مُغبچہ، نرگس، سنبل، حریف، میکدہ، پیرِ مغاں، سوسن، بنفشہ، ذرہ، آفتاب، ابرو، چشم، سروِ شمشاد، مژگاں، گیسو، زلف، رخسار، مژہ، عشق، حسن، غمزہ وغیرہ وغیرہ، ان میں ہر ایک بطور علامت استعمال ہوتا ہے اور اپنے ساتھ معنویت کی ایک دنیا رکھتا ہے۔ ذیل میں محمد حسین آزاد کی مشہور کتاب

آب حیات کا اقتباس پیش کیا جاتا ہے، اس سے ہمارے قیاس کی توثیق ہو سکے گی :

"رات کو اہلِ محبت کے جلسے میں ساقی کا آنا واجب ہے۔ اس کی پیشانی اور رخسار سے نورِ صبح روشن ہے۔ مگر زلف کی شام بھی برابر مشک افشاں ہے، صراحی کبھی سرکشی کرتی ہے، اس لئے جگر خون ہو کر ٹپکتا ہے کبھی جھکتی ہے اور خندۂ قلقل سے ہنستی ہے، کبھی وہی قل قل حق ہو کر یادِ الٰہی میں صرف ہوتی ہے۔ مگر پیالہ اپنے کھلے منھ سے ہنستا ہے اور اس کے آگے دامن پھیلاتا ہے، فلک، تیر حوادث کا ترکش لئے، کمانِ کہکشاں لگائے کھڑا ہے، مگر عاشق ہما کا تیر آہ اس کے سینے کے پار ہو جاتا ہے، پیر زحل منحوس کی آنکھ نہیں پھوٹتی کہ عاشق کی صبحِ مراد روشن ہو، یہاں کی محفل میں شمع برقع فانوس میں تاج سر پہ رکھے کھڑی ہے۔ اس لئے پروانے کا آنا بھی واجب ہے۔ چراغ کو ہنساتے ہیں اور شمع کو عاشق کے غم میں رلاتے ہیں، وہ باوفا عشق کے غم میں سراپا جلتی ہے، اس کی چربی گھل گھل کر بہتی مگر پائے استقامت اس کا نہیں نلتا۔ یہاں تک کہ سفیدۂ سحر ہی کبھی آکر کافور دیتا ہے اور کبھی طباشیر، شمع کا دل اس لئے بھی گداز ہے کہ شبِ زندگی کا دامن بہت چھوٹا ہے۔ لیکن صبح دونوں کے ماتم گریبان چاک کرتی ہے۔"

کسی شاعر کی کوئی غزل لیجئے، اس میں فارسی غزل کی پوری پیروی ملتی ہے، غالب کے یہاں خصوصیت سے فارسی غزل کی مکمل روایت بڑی آب و تاب کے ساتھ پائی جاتی ہے، حسبِ ذیل غزل بطور نمونہ پیش کی جاتی ہے :

| | |
|---|---|
| مدت ہوئی ہے یار کو مہماں کئے ہوئے | جوشِ قدح سے بزم چراغاں کئے ہوئے |
| کرتا ہوں جمع پھر جگرِ لخت لخت کو | عرصہ ہوا ہے دعوتِ مژگاں کئے ہوئے |
| پھر وضعِ احتیاط سے رکنے لگا ہے دم | برسوں ہوئے ہیں چاکِ گریباں کئے ہوئے |
| پھر گرمِ نالہ ہای شرر بار ہے نفس | مدت ہوئی ہے سیرِ چراغاں کئے ہوئے |
| پھر پرسشِ جراحتِ دل کو چلا ہے عشق | سامانِ صد ہزار نمکداں کئے ہوئے |

پھر بھر رہا ہے خامۂ مژگاں بخونِ دل — سازِ چمن طرازیٔ داماں کیے ہوئے

دل پھر طوافِ کوئے ملامت کو جائے ہے — پندار کا صنم کدہ ویراں کیے ہوئے

پھر شوق کر رہا ہے خریدار کی طلب — عرضِ متاعِ عقل و دل و جاں کیے ہوئے

مانگے ہے پھر کسی کو لبِ بام پر ہوس — زلفِ سیاہ رخ پہ پریشاں کیے ہوئے

چاہے ہے پھر کسی کو مقابل میں آرزو — سرمے سے تیز دشنۂ مژگاں کیے ہوئے

اک نوبہارِ ناز کو تاکے ہے پھر نگاہ — چہرہ فروغِ مے سے گلستاں کیے ہوئے

پھر جی میں ہے کہ در پہ کسی کے پڑے رہیں — سر زیرِ بارِ منتِ درباں کیے ہوئے

جی ڈھونڈتا ہے پھر وہی فرصت کے رات دن — بیٹھے رہیں تصورِ جاناں کیے ہوئے

غالب ہمیں نہ چھیڑ کہ پھر جوشِ اشک سے
بیٹھے ہیں ہم تہیۂ طوفاں کیے ہوئے

اس طرح کی غزلوں کو فارسی میں ترجمہ کر دیں، تو ایرانی کے لئے اس سے محظوظ ہونے میں کوئی امر مانع نہ ہوگا۔

تفصیلات بالا سے بخوبی روشن ہوتا ہے کہ اردو کی ساری ادبی و شعری روایات فارسی ہی سے ماخوذ ہیں، اس سلسلے میں مزید ایک دو مثالیں پیش کی جاتی ہیں:

فارسی کی روایت یہ ہے کہ نظرِ بد سے بچنے کے لئے سپند (رائی) جلاتے ہیں اِس روایت کو صدہا شاعروں نے برتا ہے، فارسی کے بہت قدیم شاعروں میں حنظلۂ بادغیسی ہے، اس کے دو شعر ملاحظہ ہوں:

یارب سپند اگرچہ بر آتش ہمی فگند — ز بہر چشم تا نرسد مر ورا گزند

اُو را سپند و مجمر ناید ہمی بکار — با روی ہمچو آتش و با خال چون سپند

ذوق نے سپند کو اس طرح نظم کیا ہے:

میں مجمرِ فنا میں ہوں کیا دانۂ سپند — کھولے ہے کار بستہ کی میری صدا گرہ

آتشِ غم کی روایت اردو میں عام ہے، فارسی کے ایک مشہور شاعر ابوشکور بلخی کا شعر سنیئے:

اگر غم را چو آتش دود بودی — جہاں تاریک بودی جاودانہ

ایرانی روایت میں کاغذی جامہ یا پیرہن کاغذی طلب فریادرسی کی علامت ہے۔

حافظ کہتے ہیں:

کاغذیں جامہ بخوناب بشویم کہ فلک — رہنمونیم بپای علم داد نہ کرد

غالب کہتے ہیں:

پہنے ہے پیرہن کاغذ ابری نیساں — یہ تنک مایہ ہے فریادی بیدادِ بہار

---

نقش فریادی ہے کس کی شوخیٔ تحریر کا — کاغذی ہے پیرہن ہر پیکرِ تصویر کا

تفصیلات بالا سے اردو زبان وادب پر فارسی کے گہرے نفوذ کا بخوبی پتہ چلتا ہے، کوئی شخص جب تک فارسی زبان وادب سے بخوبی واقف نہیں ہوتا اردو کے مسائل سے کماحقہٗ عہدہ برآ نہیں ہوسکتا۔ اور جب ہم اپنے ماحول پر نظر ڈالتے ہیں، تو ہمیں سوائے مایوسی کے اور کچھ نظر نہیں آتا۔ اگر فارسی کی تعلیمات کی طرف پوری توجہ نہ ہوئی۔ تو اردو کا مستقبل تاریک سے تاریک تر ہوتا جائے گا۔ کچھ کم درجہ میں یہی حال یہاں کی دوسری زبانوں کا ہے۔

---



## فارسی کے اثرات ہندوستان کے تمدنی و تہذیبی اُمور پر :

حضرات ! کل کی گفتگو میں یہ واضح کرنے کی کوشش کی گئی تھی کہ ہندوستانی معاشرت اور ہندوستانی زبانوں پر فارسی نے نہایت دور رس اثرات چھوڑے ہیں جن کے گہرے مطالعہ کے بغیر ہندوستانی معاشرت کی تاریخ اور ہندوستانی زبانوں کا جائزہ نامکمل رہے گا، آج ہندوستان کے بعض تمدنی و تہذیبی اُمور پر فارسی کے اثر و نفوذ کا ذکر کیا جائے گا، یہ بات قابل ذکر ہے کہ یہ موضوع نہایت وسیع ہے، اس لئے اس سلسلے میں محض بعض گوشوں پر روشنی ڈالنے کی کوشش کی جا رہی ہے۔

ہندوستان میں فارسی کے نفوذ کی ایک زندہ و برجستہ مثال کتبات کی شکل میں ہے، یہ کتبات اس برصغیر کے طول و عرض میں پائے جاتے ہیں۔ یہاں تک کہ مشکل سے کوئی ایسا خطہ ہوگا جہاں ان کے نشان نہ ہوں، یہ کتبے مسجدوں، مدرسوں، خانقاہوں، مقبروں، چشموں، باغوں، سرائے خانوں، نجی مکانوں، وغیرہ میں ملتے ہیں، جو شمالاً، جنوباً ہمالیہ سے راس کماری تک اور شرقاً و غرباً بنگال و آسام تک، اور پشاور تک پھیلے ہوئے ہیں۔

ہندوستان میں ان کتبات کا مطالعہ اور ان سے متعلق معلومات بہم پہنچانا

حکومتِ ہند کے محکمۂ باستان شناسی کی ذمّہ داری ہے، اِس محکمہ کا ایک شعبہ کتبات شناسی کا ہے، جس کی توجہ کا مرکز یہی کتبات ہیں، لیکن اتنے عظیم کام سے عہدہ برآ ہونے کے لئے منصوبہ بندی ہونا چاہیئے اور ملک کے دوسرے اداروں اور دانش گاہوں کا تعاون حاصل کرنا چاہیئے۔ اِس طرح جب ایک مدت میں اس سلسلے کا کام مکمل ہو جائے گا، تو اس سے ایک طرف ہندوستان کی سیاسی و تمدّنی تاریخ میں زبردست اضافے کی توقع ہے۔ دوسری طرف فارسی زبان کے غیر معمولی اثرات کا پتہ چلے گا۔

اِس میں شبہہ نہیں کہ سرسید کی "آثار الصنادید"۔ علی اصغر حکمت کی کتاب، نُقش پارسی بر احجار ہند، Epigraphiea 9ndo Moslemiec کے مختلف شماروں وغیرہ میں جو مواد جمع ہو چکا ہے، اِس سے ان کتبات کی اہمیت و افادیت کا اندازہ ہو سکتا ہے لیکن جیسا کہ عرض ہو چکا ہے، جو کچھ ابھی تک ہوا ہے، وہ بکھرے ہوئے مواد کا ایک حقیر حصّہ ہے۔ علی اصغر حکمت صاحب نے لکھا ہے: "کلمات و عبارات فارسی کہ منقوش بر چہرۂ سنگہا در خسارا احجار است، و در طول و عرض این شبہ قارۂ وسیع پراگندہ می باشد از حد شمار و حساب بیرون است و احصار، دقیق و ثبت و ضبط آنہا محتاج بوقتی موسع و خاطری آسودہ و سفر ہا در اطراف آن کشور می باشد کہ متاسفانہ این مقدمات برای کاتب این سطور فراہم نیست۔"

علی اصغر حکمت صاحب کے تحت الشعور میں یہ بات ہے کہ ایک یا دو آدمی کے ذریعے اس کام کی تکمیل ہو سکتی ہے، لیکن میرے نزدیک یہ کام افراد کے بس کی بات نہیں، اداروں کے توسط سے واضح منصوبہ بندی کے پیش نظر اس بڑے کام کی بجا آوری ممکن ہو سکتی ہے:

گمان مبر کہ بپایان رسید کار مغاں
ہزار بادہ ناخوردہ در رگِ تاک است

ہندوستان میں جو فارسی کے کتبات نظم و نثر میں ہیں، ان کو چار حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے:

(۱) وہ کتبے جو بادشاہوں کے محلوں وغیرہ میں ہیں، یہ اکثر منظوم و منثور قطعات

کی شکل میں ہیں، جن میں عموماً مادۂ تاریخی بھی پایا جاتا ہے۔

(۲) وہ کتبے جو مسجدوں، مدرسوں، اولیاء و بزرگان دین کے مزاروں اور خانقاہوں سے متعلق ہیں، جن میں آیات قرآنی و احادیث نبوی، عبارات و اشعار فارسی پائے جاتے ہیں اور جو عام طور پر مادۂ تاریخ کے حامل ہوتے ہیں۔

(۳) وہ کتبے جو پلوں، بازاروں، چشموں، کنوؤں وغیرہ میں پائے جاتے ہیں۔

(۴) وہ کتبے جو بادشاہوں، امیروں، وزیروں، شاعروں اور دوسرے لوگوں کے مزاروں میں ملتے ہیں۔

ہندوستان میں اسلامی دور کی ابتدائی دو صدیوں تک اکثر کتبے عربی میں ہیں، لیکن ساتویں صدی ہجری سے فارسی کتبوں کی اکثریت ملتی ہے۔ رفتہ رفتہ عربی کتبے کم ہوتے جاتے ہیں، مغل دور کے تقریباً سبھی کتبے فارسی زبان میں ہیں، اسی طرح شروع کے فارسی کتبات میں نثری عنصر غالب ہے لیکن تدریجاً کتبات میں شعر کا عنصر غالب ہو جاتا ہے۔

کچھ دنوں پہلے تک کی تحقیق کے اعتبار سے سب سے قدیم اسلامی کتبہ عربی زبان اور کوفی خط میں ہے۔ یہ دریائے سندھ کے کنارے ایک قدیم قریہ "ہوند" کے کنویں کی ایک دیوار میں نصب تھا، ۱۸۹۳ء میں یہ کتبہ کشف ہوا اور ۱۹۱۲ء میں پشاور کے میوزیم میں منتقل ہو گیا، یہ کتبہ ۲۸۲ھ ہجری کا ہے۔ اور ایک کنویں کی تعمیر سے متعلق ہے جس کو ابوجعفر محمد بن عبدالجبار بن جونجانی نے سال مذکور میں بنوایا تھا۔ بہرحال چوتھی صدی کے بعد کے متعدد کتبے ہندوستان میں باقی رہ گئے ہیں، جو عربی زبان میں ہیں اور کوفی، ثلث، نسخ خطوں میں پائے جاتے ہیں۔ لیکن اب اس سے ایک قدیم کتبہ سندھ کے اطراف میں برآمد ہوا ہے، جو دوسری صدی ہجری کا بتایا جاتا ہے۔

فارسی کا قدیم ترین کتبہ مسجد قوۃ الاسلام دہلی میں ہے، جو ۵۸۷ ہجری میں تعمیر ہوئی۔ واضح رہے کہ یہ کتبہ قطب الدین ایبک کی تخت نشینی سے ۱۵ سال قبل کا ہے۔ اس کے الفاظ یہ ہیں:

"این حصار را فتح کرد و این مسجد جامع را بساخت بتاریخ فی شہور سنہ سبع و ثمانین و خمسمأ امیر اسفہسالار اجل کبیر قطب الدولت والدین

امیر الامرا، ایبک سلطانی اعزہ اللہ انصارہٗ ببیست و ہفت[۲] بت - بتخانہ کی در ہر بتخانہ کی دو بار ہزار و ار ہزار دیوال صرف شدہ بود درین مسجد بکار بستہ شدہ است خدای عزوجل بر آن بندہ رحمت کناد ہر کہ بر نیت بانی خیر دعای ایمان گوید۔"

اس مسجد میں دو چھوٹے کتبے اس طرح کے ہیں:

(۱) این منارہ فضل ابو المعالی ......

(۲) این مسجد را بنیاد کرد قطب الدین ایبک، خدای بر آن بندہ رحمت کناد ہر کی بانی این خیر را دعای ایمان گوید۔

(۲)۔ لال قلعہ کے میوزیم میں کسی قدیم قبر کا ایک پتھر ہے۔ اس پر ۶۰۸ ہجری کا ایک عربی کتبہ ہے، اس کے نیچے فارسی کی یہ عبارت ہے:

"بندہ بر آمدہ کرد .. بقعہ بر سد قطب الدین ایبک را دعا گوید"

ممکن ہے کہ اس پتھر کا تعلق قطب الدین ایبک کی قبر سے ہو اس لئے کہ اس کی وفات ۶۰۷ ہجری میں ہوئی اور قبر کا مذکورہ بالا کتبہ ۶۰۸ ہجری میں مرتب ہوا۔

(۳) تیسرا قدیم کتبہ بدایوں میں شیخ احمد خنداں کے مقبرے میں ہے جس کی حسب ذیل عبارت پڑھی جا سکی ہے، جس میں تاریخ ۶۸۳ شامل ہے۔

"بیامرزاد کی بندہ تیکین بانی این خیر را بدعائے رحمت مدد نماید و کتب فی الغرۃ من رمضان سنۃ ثلث وثمانین وستمأۃ"

بظاہر تیکین سے مراد غیاث الدین بلبن کے دور کے ایک امیر جمال الدین اتیکین سے ہے، جو بلبن کے حکم سے ۶۸۱ ہجری میں مقتول ہوا۔

(۴) قصبہ کھمبایت (گجرات) کے ناحیہ کیرا میں ایک مقبرہ پرواز شاہ کے نام سے منسوب ہے۔ اس قبر کی دیوار میں دوسری قبروں کے پتھر نصب کر دیئے گئے ہیں، ان میں سے ایک پتھر زین الدین علی بن سالار ابن علی یزدی نام کسی شخص کا لوح مزار ہے، جس کی وفات ۶۸۵ ہجری میں ہوئی تھی۔ اس لوح میں پہلے حسب ذیل فارسی غزل

مندرج ہے :

مقصد جان رو نمود جان بمیان گو مباش
دل چو ہمہ حال گشت قال لسان گو مباش

بی مدد صوت و حرف کشف شد اسرار غیب
کام و زبان گو بریز شرح و زبان گو مباش

از صدف تن چو یافت جان گہر سر عشق
در ہمہ جا از صدف نام و نشان گو مباش

چون لب جان نوش کرد جرعۂ جام بقا
منزل دار فنا در رہ آن گو مباش

از سقر و جنت است خوف و امان ہمہ
ما چو از آن فارغیم خوف و امان گو مباش

مایۂ سود و زیان دنیا و عقبای تست
ہر دو چو در باختی سود و زیان گو مباش

روح چون از باغ عشق نو بر وحدت گرفت
ابر یقین گو مبار گشت گمان گو مباش

چونکہ فرود آمدیم در حرم کبریا
شہپر روح الامین جلوہ کنان گو مباش

زبدۂ ہر دو جہان نقد حیات ہمہ است
تنگ در آغوش ما ہر دو جہان گو مباش

ذات تو سالار یا روح مکانست و کون
دور زمان گو گرد کون و مکان گو مباش

اس کے نیچے درمیان میں حسب ذیل عربی کی عبارت اور دائیں بائیں دو رباعیاں ہیں :

"ھذا قبر الصدر الکبیر المرحوم سلطان المحققین زین الملۃ والحق والدین علی بن سالار بن علی الیزدی متوفی فی یوم الاحد الثالث عشرین ذی الحجۃ سنۃ خمسین وثمانین وستمائۃ ۶۸۵"

دائیں جانب کی رباعی کے چند الفاظ پڑھے جا سکتے ہیں :

| | |
|---|---|
| ......... دل ماست | ... مکان و لامکان منزل ماست |
| ......... مو الید فلک | ....... جملگی حاصل ماست |

بائیں جانب کی رباعی یہ ہے :

| | |
|---|---|
| ما بہر نظام کائنات آمدہ ایم | باذات قدیم در صفات آمدہ ایم |
| نور ہمہ نور سایہ، سایۂ ماست | تو سایہ مبین کہ ما بذات آمدہ ایم |

ڈاکٹر ضیاء الدین ڈیسائی اور آقای علی اصغر حکمت نے ان اشعار کو زین الدین علی بن سالار بن علی یزدی کی طرف منسوب کیا ہے، لیکن چونکہ غزل مذکور میں "سالار یا" آیا ہے۔ اس سے واضح ہے کہ شاعر کا تخلص سالاری ہے۔ اور جب تک یہ نہ ثابت ہو جائے کہ زین الدین علی کا تخلص سالاری تھا۔ اس وقت تک اس منظومہ کا انتساب اس کی طرف مشکوک رہے گا، زین الدین علی کے باپ کا نام سالار تھا، اس بنا پر آخر الذکر کا تخلص سالاری زیادہ قرین قیاس ہوگا۔ بنا بریں اس بات کا قوی امکان ہے کہ یہ غزل باپ کی ہو، بیٹے کی نہ ہو۔

بہر حال غزل باپ کی ہو یا بیٹے کی، شعری اعتبار سے یہ کوئی بلند پایہ نظم نہیں، لیکن ۶۸۵ ہجری کے قبل کی تصنیف ہونے کی بنا پر اس کی اہمیت مسلم ہے۔ سالاری سعدی کا معاصر تھا، گجرات کے دور دراز کے علاقے میں سعدی کے معاصر کی یہ غزل تاریخی اعتبار سے نہایت اہم ہے :

(۵) دکن کے کتبات میں ایک نثری کتبہ ہے، جو گلبرگہ ضلع کے گوگی نام کے مقام پر پایا جاتا ہے، یہ کتبہ ایک پتھر پہ ہے۔ جس کے بعض حصے ضائع ہو چکے ہیں۔ باقی حصہ

فی الحال وہاں کی مسجد میں نصب ہے کتبۂ مذکور ایک قلعہ کی بنیاد کی تاریخ کا حامل ہے جو استاد آباد نام کے شہر میں ۷۳۸ ہجری میں محمد بن تغلقشاہ کے عہد میں خان اعظم خاقان معظم قتلغ خاں کے توسط سے تعمیر ہوا تھا، ڈاکٹر غلام یزدانی کے اعتنا ء سے یہ کتبہ Epigraphica Indo Moslemica ۱۹۳۱-۳۲، میں شائع ہو چکا ہے، جو ذیل میں درج کیا جاتا ہے :

(۱) "حصن حصین و سنگر متین مرخدا یرا کے در عہد پادشاہ آفتاب آثار و ماہ انوار و زحل اقتدار و عطارد شعار قطب فلک مملکت .... [ محمد ] بن تغلقشاہ السّلطان شید اللہ ...... دولتہ بتوالہ توفیق بنا رحصار حطۂ استاد آباد کے کوکبۂ کنگرہ بلند او بابرج فلک

(۲) ہم پہلوست و برج باثبات او باسیارات گردون وہم بازو بجبل کوہی است کہ تیغ خورشید کمر گیر ...... آب دریا رفعت و اساس خاک ریز ........ دروازۂ او مفتاح ابواب جنان[1] بارہ کے دریاب بانے او معمار

(۳) "قلعۂ دین وایمان فرمود من بنی حصنا الاسلام بنی اللہ لہ قصرا .... [خا]ن اعظم خاقان معظم ..... معالیا و جعل لہ الکرام موالیا گردانید بتاریخ الغرۃ

(۴) من ذی الحجہ سنہ ثمان وثلاثین وسبعمائۃ بکار فرمائی ضیا ...... ..... خطۂ مذکورہ مدت اعمار ہا عمارت شد۔

---

[1] و بمجرد وصول ملاقات و حصول سعادات تفقد فراوان فرمود ...... بر زبان مبارک راند : اگر اتفاق عزیمت استاد آباد مصمم شود محض خیر باشد ...... چون روز دیگر طرف استاد آباد کہ مستقر دولت ادست الشمس تجری لمستقر خرامید ... بندہ چون عطارد تحت الشعاع شمسی در آمد ...... چون شاگردان مجردوی با ستاد آباد نہاد۔

بظاہر قریۂ گوگی قبلاً اُستادآباد کے نام سے مشہور تھا، ڈاکٹر غلام یزدانی دبے لفظوں میں لیکن ڈاکٹر ضیاء الدین ڈیسائی واضح طور پر اس نظریئے کے قائل ہیں، راقم حروف کو ایک مدت سے شہر استادآباد کے وجود وجائے وقوع کے بارے میں تلاش تھی اس لئے کہ حاجب خیرات دہلوی کی دستورالافاضل اسی شہر میں ۷۴۳ ہجری میں مرتب ہوئی تھی؛ میرا قیاس یہی تھا کہ یہ شہر دکن میں رہا ہوگا اس لئے کہ اس شہر میں پہنچنے کے قبل وہ قصبہ ابیر میں رہ چکا تھا اور آج تک اس آخری قصبہ کا مجلّہ موجود ہے۔ بہرحال اس کتبے کی وجہ سے میری ایک ذاتی مشکل حل ہوگی۔

اسی درمیان ڈاکٹر ڈیسائی نے مجھے ایک ایسے کتبے کی طرف رہنمائی کی جو احمد بن علی چچنیری کے توسط سے ۷۲۶ ہجری میں مرتب ہوا تھا، یہ کتبہ ایک مسجد سے متعلق تھا جس کی تعمیر سال مذکور میں ہوئی تھی، یہ بھی عجب حسن اتفاق ہے کہ احمد بن علی چچنیری کا تعلق اس لحاظ سے حاجب خیرات دہلوی مؤلف دستورالافاضل سے یہ ہے کہ آخرالذکر نے اپنی فرہنگ استادآباد کے صدر شمس الدین محمد کے نام پر لکھی اور خود حاجب خیرات کی صراحت[۱] کے بموجب شمس الدین محمد احمد بن علی چچنیری کا بیٹا تھا۔ چونکہ حاجب خیرات کی فرہنگ ۷۴۳ھ میں مرتب ہوئی اور احمد بن علی چچنیری ۷۲۶ھ میں بقید حیات تھا، اس لئے تاریخی اعتبار سے آخرالذکر کا شمس الدین محمد ممدوح حاجب خیرات کے باپ ہونے میں کوئی امر مانع نہیں؛ ان وجوہ کی بنا پر میرا خیال یہی ہے کہ احمد بن علی چچنیری جس نے ۷۲۶ ہجری میں مسجد بنائی تھی، اور مندرجہ ذیل کتبہ لکھوایا تھا، وہ شمس الدین محمد صدر اُستادآباد کا باپ تھا، یہ کتبہ عربی میں ہے، لیکن اس کے آخر میں ایک بیت فارسی میں ہے:

(۱) یا اللہ امر ھذہ العمارۃ المسجد المبارکۃ المیمونۃ الشریفۃ

فی عہدِ سلطانِ السلاطین

---

[۱] حاجب خیرات لکھتا ہے: "شمس الدولہ والدین عزالاسلام والمسلمین ........ قرۃ عین الوزراء المتقدمین، ضیاء الملوک والسلاطین مخصوص لعنایت بادی محمد احمد چچنیری ...

گوہر پاکِ احمد بن علی
صدر آفاق شمس دولت و دیں

(۲) یا اللہ ظل اللہ فی العالمین ابو المجاہد فی سبیل اللہ محمد بن تغلقشاہ

(۳) یا اللہ السلطان خلد اللہ ملکہ وسلطانہ واعلیٰ امرہ وشانہٗ و درنوبت اقطاع ملک

(۴) یا اللہ الشرق قوام الدولۃ والدین وزیر اقلیم دیوگیر مکنہ اللہ بندہ الضعیف الراجی الی رحمۃ

(۵) یا اللہ تعالیٰ والغفران احمد علی ججنیری بتاریخ الغرۃ من صفر ختم اللہ بالخیر والظفر سنۃ ست وعشرین وسبعمائۃ

قطعہ

ہستی ہمہ در راہ تو خواہم کردن
آنرا کہ تو ہستی چہ کم آید ہستی

اس طرح کا کم اتفاق ہوتا ہے کہ ایک ہی وقت میں ایک سلسلے کے چند مسائل ایسی آسانی سے حل ہو جائیں جس طرح اس موقع پر ہوا کہ میرے مطالعے کی دو اہم گتھیاں ایک ہی ساتھ سلجھ گئیں، استاد آباد کی جائے وقوع کا تعین ایک کتبے سے ہو گیا اور دوسرے کتبے سے احمد بن علی ججنیری کی شخصیت متعین ہو گئی۔ ان دونوں کتبوں کو جو دو مختلف جگہوں پر موجود ہیں اور دو الگ موقعوں پر لکھے گئے، ایک دوسرے سے بظاہر کوئی ربط نہ تھا، لیکن دستور الافاضل کی صراحت سے ان دونوں کے درمیان ربط بھی قائم ہو گیا اور دیگر مسائل بھی حل ہو گئے۔

ہندوستان میں جو کتبات پائے جاتے ہیں، ان کا مطالعہ چند در چند وجوہ سے نہایت اہم ہے، مثلاً:

(۱) ہندوستان کی سیاسی و تمدنی تاریخ پر اس سے بڑی روشنی پڑتی ہے۔ بادشاہوں وزیروں، امیروں، عارفوں، صوفیوں، عالموں، اور دوسرے ایسے اشخاص جو زندگی کے شعبے میں ممتاز رہ چکے ہیں، ان کی تاریخ وفات اور بعض صورتوں میں تاریخ پیدائش

کتبات سے فراہم ہو جاتی ہے۔ ان میں بعض تاریخی شخصیات کے متعلق جو مواد کتابوں میں درج ہوتا ہے، اس کا مقابلہ اِس نئے مواد سے کیا جا سکتا ہے جس کی صحت و صداقت کے بارے میں شبہ کی گنجائش کم ہوتی ہے۔

(۲) جب تک ان تاریخی ابنیہ وغیرہ کا وجود باقی ہے، فارسی زبان کا اثر واضح سے واضح تر ہوتا رہے گا، یہ کتبات نقش کالحجر نہیں، بلکہ واقعی نقش بر حجر ہیں اور اس اعتبار سے ڈاکٹر علی اصغر حکمت کی کتاب کا عنوان نقش پارسی بر احجارِ ہند بڑا معنی خیز ہے۔ یہ عنوان فارسی کے گہرے اور نہ مٹنے والے اثر پر دلالت کرتا ہے۔

(۳) یہ کتبے محض ان عمارتوں پر نہیں، جو مسلمانوں سے منسوب ہیں بلکہ ایسی عمارتوں پر بھی کندہ ہیں، جو ہندوؤں سے تعلق رکھتی ہیں۔ اِس سلسلے کی چند مثالیں یہ ہیں :-

(الف) راجہ مان سنگھ، پسر راجہ بھگوان داس نے قلعۂ رھتاس میں ایک حرمسرا تعمیر کی تھی، اس کے دروازہ پر ایک فارسی قطعہ ہے، جو دروازہ کی تاریخ کا حامل ہے:

"دروازۂ مقیم بنای چو شد تمام ۔۔۔ دروازۂ سپہر ز رشکش سقیم شد
سال عمارتش چو نمودم بطبع گفت ۔۔۔ از راجہ مان سینگ بنای مقیم شد"

تحریرًا فی تاریخ بیست و ہشتم شہر رجب المرجب سنہ ہزار و پنج ہجری۔

(ب) جے پور کے والیان کا پایۂ تخت امیر تھا۔ وہاں کا قدیمی محل ہندوستانی معماری کا نفیس نمونہ ہے، یہ محل ۱۰۰۸ ہجری میں ۲۵ سال کے طویل عرصے میں مکمل ہوا تھا، اس میں حسب ذیل کتبہ پایا جاتا ہے، جس سے محل کی تاریخ بنا واضح ہوتی ہے:

"در عہد شہنشاہ سلاطین نشان جلال الدنیا والدین محمد اکبر پادشاہ خلد اللہ ملکہٗ، بام عالی بانی قصر سلطنت و کامرانی انوشیروان ثانی مہاراج مان سینگ این مہاراج ...... خلد اللہ اقبالہ، بتاریخ شہر ذی حجہ سنہ ہزار و ہشت این بنای جنت مثال در مدت بیست و پنج سال در نہایت اھتمام زینت اتمام و زیب اختتام یافت بالخیر والاقبال"

ہمیشہ تا کہ بنای فلک بود بادا　　　بنای دولت عمر تو از خلل خالی

تمت فی سنۃ ۱۲۰۸ھ"

یہ روایت حال تک جاری ہے، دورِ حاضر میں بعض ہندوؤں کے مکانات فارسی اشعار سے مزین ہیں، لکھنؤ میں ایک بزرگ کا مکان ہے۔ محلہ رکاب گنج سے کچھ آگے ریلوے لائن سے ملحق پورب طرف واقع ہے، اس کے دروازہ پر حافظ کا یہ مشہور شعر کندہ ہے:

آسایش دو گیتی تفسیر این دو حرف است
با دوستان مروت، با دشمنان مدارا

ہندوؤں کی بعض مذہبی عمارتوں میں بھی فارسی کتبات خال خال مل جاتے ہیں، نقش پارسی بر احجار ہند میں مرقوم ہے:

"بعضی از این کتیبہ ہای مذہبی کہ خیلی نادر ولی جالب توجہ اند، عبارتست از چند کتیبہ ہای ابنیۂ مذہبی ہندو کہ مربوط بمعابد ہنود می باشد ولی بخط و زبان فارسی نوشتہ شدہ مانند کتیبۂ شاہ عالم دوم (۱۱۷۸ھ) راجع بہ اورنگاہ مانند معبد شیوا در شہر متھرا کہ در سالی ۱۲۲۲ھ ساختہ شدہ و ہر دو دارای کتیبۂ فارسی می باشند"

یقین ہے کہ دقیق تحقیق سے مزید ایسی مذہبی عمارتیں نکلیں گی، جو فارسی کتبوں سے مزین ہوں گی۔

اس سلسلے میں ان کثیر فارسی وقف ناموں، شاہی فرمانوں وغیرہ کا ذکر بیجا نہ ہوگا جو ان مندروں اور دوسری ہندو مذہبی عمارتوں کے نام مسلمان فرماں رواؤں کی طرف سے جاری کئے گئے تھے۔

(۴) خود ایران میں جو فارسی کا اصل وطن ہے، فارسی کے اتنے کتبات موجود نہیں، وجہ ظاہر ہے کہ وہاں اتنی آبادی نہیں، اسی بنا پر اتنی عمارتوں کی ضرورت نہیں، ثانیاً پرانے تہذیبی مراکز ایسے ویران ہوئے کہ ان میں سے بعض کا نام و نشان تک مٹ گیا، نہ ان میں مقبروں کا پتہ ہے، نہ مسجدوں، خانقاہوں اور دوسری عمارتوں کا، اس سلسلے میں

سب سے زیادہ نمایاں نام طوس کا ہے، ایرانی تاریخ کے طالب علم اس شہر کی عظمت سے بخوبی واقف ہیں۔ لیکن اب اس شہر کا کوئی نشان باقی نہیں۔ حال ہی میں فردوسی کا مزار یہاں درست کیا گیا ہے، جس پر کوئی قدیمی کتبہ موجود نہیں۔ ادھر امام غزالی کے مزار کی درستگی کا خیال پیدا ہوا۔ فردوسی کے مزار کو جاتے ہوئے سڑک کے پچھم طرف ایک پرانی عمارت میں قبر کا ایک پتھر نصب کیا گیا، جو امام غزالی کی طرف منسوب ہوا۔ لیکن مزید تحقیق سے معلوم ہوا کہ یہ کسی دوسرے شخص کا سنگ مزار ہے۔ دوسری مثال شہر رے کی ہے، یہ شہر سیاسی و تمدنی اہمیت کے لحاظ سے بے نظیر سمجھا جاتا ہے، لیکن اب بالکل ویران ہو چکا ہے اور تہران کی آبادی میں شامل ہو گیا ہے، یہاں حضرت عبدالعظیم کا مزار ہے اس کے علاوہ کوئی تاریخی عمارت باقی نہیں، ادھر تحقیق ہوئی تو بعض آثار کا پتہ چلا ہے، جو ایک کتابی شکل میں مدون ہو چکے ہیں۔ تیسری مثال نیشاپور کی ہے، یہ شہر جو اسلامی دور میں عظیم سیاسی و علمی مرکز تھا اب ایک چھوٹے قصبے کی شکل میں باقی ہے، یہاں دو بڑی نامور شخصیتوں کے مزار درست کر لئے گئے۔ ایک عمر خیام اور دوسرا عطار کا۔ خیام کے مزار کے سلسلے میں کوئی قدیم سند نہیں، البتہ عطار کے مزار کا کتبہ نویں صدی ہجری میں تیموری شاہزادے بایسنقر مرزا کا تعمیر کردہ ہے۔

بہرحال اس ضمنی گفتگو سے ظاہر ہے کہ ایران میں نہ کتبات اتنی کثرت سے باقی ہیں اور نہ ان میں اتنا تنوع ہے۔ گویا اس اعتبار سے فارسی اپنے وطن میں اتنی دخیل نہیں جتنی ہندوستان میں۔

(۵) نثری کتبات محض تاریخی اہمیت کے حامل ہوتے ہیں، لیکن شعری کتبات کی ادبی اہمیت بھی مسلم ہے۔ یہ سارا مواد اس لحاظ سے اچھوتا ہے کہ ان کے دوسرے نقش کا تصور نہیں ہو سکتا، اس میں شبہ نہیں کہ خال خال ایسے کتبات مل جاتے ہیں، جن میں مشہور فارسی شعراء حافظ، سعدی، خیام، عطار، کاتبی وغیرہ کے اشعار شامل ہو گئے ہیں۔ لیکن غالب حصہ نئے کلام کا حامل ہے۔ یہ مواد اتنی کثرت میں ہے کہ اگر یہ سارا مواد اکٹھا ہو جائے تو کئی ضخیم مجلدات کو حاوی ہو گا، مشکل سے کسی زبان میں کتباتی کلام اتنی وافر تعداد میں دستیاب ہو گا۔

ممکن ہے خالص ادبی لحاظ سے اس کا پایہ اتنا بلند نہ ہو۔ لیکن یہ مواد اس لحاظ سے نہایت اہم ہے کہ اس کے ذریعے سیکڑوں ایسے شاعروں اور ان کے کلام تک رسائی ہوتی ہے جو کسی اور ذریعے سے ممکن نہیں۔ دوسرے اور تیسرے درجے کے شاعر شعری اعتبار سے قابلِ توجہ نہ بھی ہوں، لیکن ادبی تاریخ میں ان کے ضمنی شمول کے بغیر تاریخ نامکمل رہتی ہے، اسی بنا پر وہ نظر انداز ہونے کے قابل نہیں، ہندوستانی فارسی کی ادبی تاریخ اس لحاظ سے ناقص ہے کہ اس میں کتبات میں شامل اشعار اور ان کے مصنفین سے متعلق کوئی یادداشت درج نہیں ہوئی ہے۔

ہندوستان میں فارسی زبان کے تسلط کا زمانہ چھ سو سال سے زائد رہا ہے، اس طویل مدت میں یہ زبان یہاں کی سرکاری اور تہذیبی زبان رہی ہے۔ اس کی بناء پر سارے سرکاری و غیر سرکاری کاروبار اسی زبان کے ذریعہ انجام پاتے رہے، اس کے نتیجے میں لاتعداد فرامین، دستاویزیں، پروانے، رقعے، خطوط اور آرکایوز سے متعلق دوسرے مواد یہاں موجود ہیں، ان کی جمع آوری اور ان کے متعلق یادداشت تیار کرنے کے لئے مختلف ریاستوں میں ریکارڈ آفس اور مرکز میں نیشنل آرکایوز اور انڈین ریکارڈس کمیشن موجود ہیں۔ لیکن ان ریکارڈس کی فراہمی کا کام ہندوستان میں دیر سے شروع ہوا۔ اس کے نتیجے میں قدیم مواد یکسر تلف ہو گیا عہدِ مغلیہ کے قبل کا مواد بالکل نہیں ملتا، لیکن مغلیہ دور اور اس کے بعد کا وافر مواد ادھر ادھر منتشر ہے، اگر یہ سارا مواد جمع ہو جائے، تو کئی کتب خانے تیار ہو سکتے ہیں، جن کے متعلق یادداشت کے لئے سیکڑوں مجلدات درکار ہوں گی، ادھر نیشنل آرکایوز کی طرف سے انیسویں (19) صدی کے کارپوز کے بارے میں بیس (20) مجلدات شائع ہو چکے ہیں اور نہ جانے کتنے مجلدات کی تیاری ہو رہی ہے۔ شعبۂ تاریخ مسلم یونیورسٹی علی گڑھ میں ایک اسکیم کے تحت اورنگ زیب کے دربار کے اخباری مراسلے جو امیر کے وکیل کے ذریعے بھیجے گئے تھے زیرِ ترتیب ہیں، ان اخبارات کے دو مجموعے موجود ہیں، ایک ایشیاٹک سوسائٹی لندن کے کتابخانے میں اور دوسرا راجستھان آرکایوز بیکانیر میں، اول الذکر مجموعے کی تقریباً چار ہزار اور آخر الذکر کی دو ہزار شیٹیں ہیں، اس طرح کے سیکڑوں ہزاروں مجموعے ہوں گے جنکی فراہمی ایک طویل مدت اور بڑے عملے کی متقاضی ہے۔

ہندوستان کے سلاطین اور دوسرے بیرونی سلاطین سے خط وکتابت کے پچاسوں مجموعے ہندوستان کے مختلف کتابخانوں میں محفوظ ہیں۔ اِن کی اشاعت اور ان سے استفادہ ہندوستان کی سیاسی وتمدنی تاریخ میں بڑی اہمیت کی حامل ہے۔ ابھی تک ان سے بجا طور پر استفادہ نہیں ہوا ہے اس لئے ہندوستان کی تاریخ کا یہ اہم گوشہ پوری طرح روشن نہیں ہوسکا؛ حال ہی میں راقم نے چند ایسے خطوط کو شائع کیا ہے، جو دکنی سلاطین نے شاہ عبّاس کو لکھے تھے اور جن میں جہانگیر بادشاہ کے خلاف زبردست شکایت لکھی تھی، ان میں سے ایک خط کی روشنی میں جو ابراہیم عادل شاہ کی طرف سے شاہ عباس کی خدمت میں شاہ خلیل اللہ کی معرفت روانہ کیا گیا تھا، بعض امور کی وضاحت کی تھی، اِن سے دکنی سلاطین اور مغل بادشاہ کے تعلقات پر مزید روشنی پڑتی ہے۔

اس ضمن میں ایک قابلِ توجہ امر یہ ہے کہ ایسے متعدد شاہی فرمان دستیاب ہوتے ہیں۔ جو ہندوؤں کے مذہبی عبادت خانوں کے مصارف کی کفالت وغیرہ کے متعلق جاری ہوئے تھے، ان فرامین میں اورنگ زیب کے جاری کردہ فرمان بھی شامل ہیں۔ بمبئی کے ایک دانشمند جناب جین چندلا نے گزشتہ چند سالوں میں اس سلسلے میں کافی دلچسپ مواد فراہم کیا ہے، پاکستان ہسٹاریکل سوسائٹی جرنل ج ۵ شمارہ ۴ میں انھوں نے اورنگ زیب کے دس ایسے فرمان کی نشاندہی کی ہے جو ہندو مندروں کے نام اورنگزیب کے جاری کئے ہوئے ہیں۔ اسی جرنل کی چھٹی جلد حصّہ اوّل میں موصوف نے اسی بادشاہ کے زمانے کے تیرہ پروانے اور سندیں شائع کی ہیں، جو مالوہ کے صوبہ داروں کی طرف سے جاری ہوئے تھے، یہ پروانے اجین کے ایک برہمن خاندان کی کفالت کی غرض سے لکھے گئے تھے، اسی خاندان کے لوگ آج تک اجین کے مہا کالیشور مندر کے پجاری ہیں؛ اِن پروانوں سے ظاہر ہوتا ہے کہ نجابت خاں صوبے دار مالوہ نے اورنگ زیب کے ساتویں سال جلوس میں کوکا نامی ایک برہمن کی روزمرہ ضروریات کے لئے تین مرادی ٹنکہ یومیہ منظور کئے تھے۔ دس سال بعد کوکا فوت ہوا، تو یہی رقم اس کے بیٹے کانجی کے لئے بحال ہوئی، اُنیسویں سال جلوس میں یہ رقم چار آنہ یومیہ کردی گئی، مگر اس کے

وارث اس تبدیلی پر رضامند نہ ہوئے اور یہ رقم تین مرادی ٹنکہ یومیہ ہی رہی یا خان زمان صوبیدار مالوہ نے کچھ دنوں بعد چار آنہ یومیہ کر دیا اور اس طرح یہی رقم بحال رہی، دو اور سندوں سے پتہ چلتا ہے کہ کانجی کو ہر خریف کے موقع پر ساٹھ روپے سرکاری خزانے سے بطور خیرات ملتے تھے۔

پاکستان ہسٹاریکل سوسائٹی جرنل کی جلد ششم کے دوسرے شمارہ میں جلن چندر صاحب نے دو مزید پروانے شائع کئے ہیں، یہ دونوں پروانے ایک مٹھ سے تعلق رکھتے ہیں، اس مٹھ کی پانچ حویلیاں بنارس کے جنگم باڑی علاقے میں تھیں، ان کا کرایہ پانچ سو روپیہ مقرر کر کے یہ رقم بیت المال میں داخل کر دی گئی۔ مٹھ کے سنیاسیوں نے اورنگ زیب کے دربار میں حاضری دی اور بادشاہ سے فریاد رسی کی، بادشاہ ان سے متاثر ہوا اور اس نے یہ معاملہ اقضی القضاۃ قاضی عبدالوہاب کے سپرد کیا، قاضی مذکور نے اس معاملہ کی پوری تحقیقات کی، اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ یہ حویلیاں سنیاسیوں کے حوالے کر دی گئیں اور پانچسو روپے کے کرایہ کی رقم جو بیت المال میں داخل کر دی گئی تھی سنیاسیوں کو واپس کی گئی۔

اس طرح کی لاکھوں سندیں اور پروانے ادھر ادھر منتشر ہوں گے۔ ان کی فراہمی اور بازیابی ہندوستان کی سیاسی تاریخ کی صحت کی ضمانت ہوگی اور ضمناً یہ بھی معلوم ہوگا کہ فارسی زبان نے ہندوستان کی سیاسی و تمدنی زندگی پر کتنے گہرے نقوش چھوڑے ہیں۔

آرکائیوز سے متعلق مواد کی کثرت کے اعتبار سے ہندوستان کا پلہ خود فارسی کے اپنے وطن ایران سے کہیں بھاری ہے۔ یہ انکشاف اپنی جگہ پر نہایت درجہ قابل لحاظ ہے۔

ہندوستان میں فارسی کے غیر معمولی نفوذ کی ایک برجستہ مثال یہاں کے کتبخانے پیش کرتے ہیں، ان میں ہزارہا فارسی قلمی کتابیں موجود ہیں، ان میں خاصی تعداد ایسے مصنّفین کی ہیں، جو ہندوستانی تھے، کچھ کتابیں ہندوستانی خطاط کے قلم کی یادگار ہیں اور خاصی تعداد میں غیر ہندوستانی مصنّفین کی تالیفیں اور غیر ہندی کاتبوں کے تراوش خامہ

کا نتیجہ ہیں۔ پٹنہ، کلکتہ، رام پور، علی گڑھ، حیدرآباد، بمبئی، مدراس کے کتابخانے فارسی مخطوطات کے اعتبار سے عالمگیر شہرت کے مالک ہیں، اِن میں بعض ایسا بیش قیمت مواد موجود ہے، جو دنیا کے کسی کتابخانے میں نہیں پایا جاتا۔ پھر مخطوطات کی کثرت کے اعتبار سے ہندوستان علمی دنیا میں اہم مقام کا مالک ہے، کیونکہ بہرحال معلوم ہے کہ جس طرح مطبوعہ کتاب کی سب سے اہم خصوصیت ایک مرتبہ کی چھپی ہوئی کتابوں کی بالکلیہ یکسانی ہے، اسی طرح مخطوطہ کی سب سے قابل ذکر خصوصیت یہ ہے کہ ہر مخطوطہ دوسرے مخطوطے سے مختلف ضرور ہوتا ہے خواہ کاتب اور منقول عنہ دونوں ایک ہی ہوں؛ اس سے یہ بات بالکل واضح ہو جاتی ہے کہ ہر مخطوطہ خواہ کیسے ہی درجے کا ہو، ایسے مواد کا حامل ہوتا ہے، جو دوسرے مخطوطے کے ذریعے نہیں مل سکتا، بالفاظ دیگر یہ بات واضح ہے کہ ہندوستان کے بیش قیمت مطبوعات کے علاوہ یہاں کے کثیر مخطوطات اہم تحقیقی مواد کے حامل ہیں۔ یہ بات بھی قابل ذکر ہے کہ ہندوستان کے عمومی کتابخانوں کے علاوہ صدہا نجی کتابخانے ہیں جن میں نہ جانے کتنی قیمتی کتابیں پائی جاتی ہیں۔ ہندوستان میں فارسی کے جتنے مخطوطات ہیں وہ تعداد میں ایران سے کم نہ ہوں گے اور شاید یہاں کی کسی زبان میں اتنے متنوع قسم کے مخطوطے نہ ہوں جتنے کہ فارسی میں ہیں، یہ فارسی کے نفوذ کی زندہ مثال ہے۔

ہندوستان میں فارسی کی کتابوں کے چھاپنے کا کام بھی بڑی توجہ سے ہوا، نولکشور پریس نے اس ضمن میں جو کام کیا ہے، اس کی مثال ایران میں بھی نہیں ملتی اور اس حقیقی امر کا اعتراف کہ اگر یہ پریس فارسی کی کتابیں چھاپ کر عام نہ کر دیتا تو ہزارہا کتابیں تلف ہو گئی ہوتیں، اس کا اعتراف سارے ایرانی دانشور کرتے ہیں؛ کسی کتابخانے میں جائیے آپ کو نول کشور کی مطبوعہ کتابیں ضرور ملیں گی۔ اس شاندار خدمت کی وجہ سے نولکشور کی ذات علمی دنیا میں غیر فانی ہو گئی اور اسی کی بناء پر ہندوستان کا نام بھی لازوال ہو گیا۔ فارسی کی یہ کتابیں اس زبان کے حلقۂ اثر کو وسیع کرنے کا موجب ہیں۔

ہندوستان میں فنون لطیفہ اور فن تعمیرات کی ترقی فارسی نفوذ پر دلالت کرتی ہے۔ قرون وسطیٰ کا ہندوستانی فنِ تعمیر ایرانی اثرات سے بھرپور ہے۔ ہندو راجاؤں

کے محل اور مذہبی عبادتیں خصوصاً مندروں کی تعمیر میں اسلامی و ایرانی اثرات کی زبردست آمیزش ہے۔ ڈاکٹر تارا چند کے بقول اس سلسلے کی مثال جودھپور ریاست کے رامپور مندر کی ہے، یہ مندر ۱۴۳۹ء میں میوار کے رانا کمبھا کے عہد میں ایک جینی دھرنک نامی نے بنوایا تھا، اس عمارت میں گنبد ہیں، جن کے ستون احمد شاہ کی بنائی ہوئی جامع مسجد کے ستون کے مشابہ ہیں، دوسری مثال گوالیار کے رانا مان سنگھ کے محل کی ہے، جس نے ۱۴۸۶ء سے ۱۵۱۶ء تک حکومت کی تھی، اس محل کی تعمیر ہند و معماروں کی مرہون منت ہے، جنہوں نے اسلامی فن معماری میں بھی دستگاہ پیدا کر رکھی تھی، یہ محل مشترک ہندی و اسلامی فن تعمیر کی عمدہ مثال ہے۔ بابر جب ۱۵۲۶ء میں گوالیار پہنچا، تو اس سے بہت متاثر ہوا، جس کا ثبوت اس کی توزک سے بخوبی فراہم ہوتا ہے۔ دور قبل مغل کا مشترک ہندی و اسلامی و ایرانی فن تعمیر اکبر و جہانگیر کے دور میں اپنی انتہائی عروج کو پہنچا جس کی متعدد مثالیں ملتی ہیں:

(۱) امبیر کا محل جو جے پور کے راجہ مان سنگھ کے حکم سے تعمیر ہوا۔

(۲) اکبر کے دور کے چار مندر، جن میں سے تین بندرابن اور ایک گوردھن میں تعمیر ہوئے۔ ان میں سے پہلا مندر ۱۵۹۳ء میں راجہ مان سنگھ ہی کا بنوایا ہوا تھا۔

(۳) جہانگیر کے دور کا بندرابن کا مندر جس کی تعمیر ۱۶۲۸ء میں ہوئی۔

ہندوستان میں فن تعمیر پر جو ایرانی اثرات مترتب ہوئے، وہ ہمارے موضوع سے خارج ہیں۔ لیکن اس سلسلے کی عمارتوں کے فارسی کتبات، اور ان کی دیواروں کے نقش و نگار، آویزاں تصویریں جو کبھی کبھی فارسی عبارتوں سے مزین ہوتی ہیں اور فارسی خطاطی کے دلکش نمونے جو بعض اوقات دیواروں کی زینت ہوئے ہیں، وہ یقیناً ہمارے موضوع گفتگو میں شامل ہیں، یہ امور ہندوستانی تہذیب میں فارسی کے غیر معمولی نفوذ کے شاہد ہیں۔

ہندوستانی مصوری کی ترقی میں ایرانی عنصر کی گہری چھاپ ہے، اس قسم کی مصوری مغلیہ دور میں ترقی کی انتہائی منزل کو پہنچی، خصوصاً اکبر کے دور میں فرخ قلمقاق، عبدالصمد، میر سید علی اور مسکین کے زیر تربیت ہندو مصوروں کی ایک بڑی جماعت تیار ہوئی جنہوں نے مصوری کے اس نئے مکتب کو کافی ترقی دی، ان میں سے سونت، بساون، کیشو لال،

مکند، مادھو، جگناتھ، مہیش، بھیم کرن، تارا، سانولا، ہری بنس اور رام کے نام "آئین اکبری" میں درج ہیں۔ اِن کے علاوہ کافی اور مصوروں کے نام مخطوطات کے ذریعے فراہم کرتے ہیں۔ کتابخانۂ خدابخش میں تیمور نامہ کا جو مصور نسخہ ہے ان میں تکسی، بسجان، سورداس، ایسار، شنکر، رام داس، بنوالی، نند، ننھا، جگجیون، دھرم داس، نارائن، چترلامن، صورج، دیوجیو، سرن، گنگا سنگھ، پارس، دھنا، بھیم، وغیرہ کی مصوری کے نمونے موجود ہیں۔

بابرنامہ (ترجمہ فارسی) کا ایک اعلیٰ درجہ کا نسخہ نیشنل میوزیم دہلی میں ہے۔ اس کی کتابت ۱۰۰۵ ہجری/۱۵۹۶ کی ہے، اس میں ۱۴۴ تصویریں اکبری عہد کے ۴۹ ممتاز مصوروں کی ہیں۔ اِن میں سے ۳۶ نام نئے ہیں، جو تیمور نامہ میں شامل نہیں۔ اللہ قلی، آننت، السی، السی کہار، بندے، بنواری، بھاگ، بھگوان، بھوانی، بھورا، دولت، دھنراج، فرخ چیلہ، نتھو، گوبند، حسین چیلہ، ابراہیم، ابراہیم کہار، جمل، جمشید، کاسو کہار، خان، کھرا، لچھمن، لوکھا، مکیرا، منصور، محمد کشمیری، محمد نیڈت، نقی، نرسی، نرسنگھ، پریم، پریم گجراتی، شیوداس، تیمور استاد۔

جس طرح فن تعمیر پر ایرانی اثرات کا تعین ہماری گفتگو سے خارج ہے، فنِ مصوری کی بھی یہی صورت ہے، لیکن ان مصوروں نے فارسی کے اہم مخطوطوں کی تصویر کشی کی اور مصوّر نسخے تیار کیے، اس کام کی ابتدا ہندوستان میں میر سید علی اور استاد عبدالصمد کے ذریعے ہوئی۔ چنانچہ بعض لوگوں کا خیال ہے کہ ہمایون کے دور میں اس کا کام کی ابتدا داستان امیر حمزہ کی تصویر کشی سے ہوئی۔ اس داستان میں ۱۴۰۰ تصویروں کے شامل کرنے کا منصوبہ تھا، معلوم نہیں کہ کتنی تصویریں مکمل ہوئیں۔ مگر اس کے مصوّر اوراق جو مختلف عجائب خانوں میں ملتے ہیں۔ اِن کی تعداد تقریباً ۱۲۵ ہے۔ ایسا خیال ہے کہ یہ تصویر کشی ۱۵۸۲ تک ہوتی رہی، اسی سال اکبر نے رامائن اور مہابھارت کے مصور کرنے کا فرمان جاری کیا اور ان دونوں کتابوں پر کام شروع ہو گیا۔ ان کے علاوہ داراب نامہ، شاہنامہ، بابرنامہ، جامع التواریخ، تیمور نامہ، تاریخ الفی، اکبر نامہ، خمسۂ امیر خسرو، خمسۂ نظامی، انوار سہیلی، گلستان، بہارستان وغیرہ کے اعلیٰ درجے کے مصوّر نسخے تیار ہوئے۔ داراب نامہ کا ایک نسخہ لندن میں ہے، شاہنامہ کا میونخ میں، بابرنامے

کے پانچ اہم مصوّر نسخے معلوم ہیں، دو لندن میں، ایک ایک ماسکو میں پیرس اور نیشنل میوزیم نئی دہلی میں)، برٹش میوزیم کے ۲۲ مصوّر صفحے ماسکو میں ۱۹۶۹ء میں شائع ہو چکے ہیں۔ جامع التواریخ کے دو نسخے ہیں۔ ایک تہران میں، دوسرا پیرس میں؛ اکبر نامہ کا ایک مصوّر نسخہ لندن میں ہے تاریخ الفی کا مصوّر نسخہ فریر آرٹ گیلری واشنگٹن میں ہے۔ اس کے ایک ورق کا عکس Indian Miniature Painting میں شائع ہوا ہے۔ خمسۂ امیر خسرو کا ایک مصوّر صفحہ بھی اسی آخرالذکر کتاب میں جس میں داستان امیر حمزہ کا بھی عکس ملتا ہے۔ شائع ہوا ہے۔ خمسۂ نظامی کا ایک مصوّر نسخہ تہران میوزیم میں ہے، جو اکبری دور میں ۱۰۰۴ ہجری کے قریب مرتب ہوا۔ اس کا ایک ورق Indian Miniatureg of the Moghul coure میں شائع ہوا۔ انوارِ سہیلی، گلستان، بہارستان وغیرہ جو اکبری دور میں مصوّر شکل میں مرتب ہوئیں، یورپ کے بعض کتاب خانوں میں ملتے ہیں۔

اِن مصوّر نسخوں سے ایک طرف مغل بادشاہوں کے فن مصوّری سے بے پایاں لگاؤ کا پتہ چلتا ہے، دوسری طرف فارسی زبان کے غیر معمولی نفوذ کا بھی وافر ثبوت فراہم ہوتا ہے۔

مصوّری میں شبیہ کشی (Portrait making) کو بڑی اہمیت حاصل ہے۔ جہانگیر کو اس فن سے بڑا شغف تھا۔ اِس کے دربار کے مخصوص مصوّر فرخ بیگ، ابوالحسن نادرالعصر، آقا رضا، استاد منصور وغیرہ جنہوں نے شبیہ کشی میں ناموری حاصل کی تھی خصوصیت سے قابلِ ذکر ہیں۔ جہانگیر نے مرقع گلشن کے نام سے تصویروں اور خطاطی کا ایک نفیس البم تیار کیا تھا۔ لیکن دست بُردِ زمانہ سے یہ مُرقع محفوظ نہ رہ سکا۔ البتہ اس کے جستہ جستہ اوراق ایران اور یورپ کے عجائب خانوں میں محفوظ ہیں۔ اب تک اس کے ۱۲۰ اوراق کا پتہ چل سکا ہے جن میں ۸۶ تہران میں موجود ہیں۔ (۸۸ عجائب خانے میں اور ۸ کتابخانۂ سلطنتی میں) کچھ اوراق یورپ اور امریکہ کے عجائب خانے کی زینت ہیں۔

مرقع گلشن اس دور کے نامور مصوّروں اور خطّاطوں کی یادگار ہے۔ خطّاطوں میں میر علی، سلطان علی مشہدی اور محمد حسین کشمیری قابلِ ذکر ہیں۔ خطّاطی کے نمونے فارسی نفوذ کو واضح طور پر ظاہر کرتے ہیں۔ شبیہ کشی کبھی کبھی فارسی کتاب کی اور عموماً مصوّر کے نام

کی حامل ہوتی ہیں - اور انہیں فارسی عبارتوں سے فارسی کا نفوذ ظاہر ہوتا ہے - فرخ بیگ کی شبیہہ کشی کا ایک اعلیٰ نمونہ ابراہیم عادل شاہ ثانی کی شبیہہ کا حامل ہے، مشہور انگریز نقاد رابرٹ اسکلٹن اور ان کی پیروی میں چیکوسلواکی نقاد لیوبر حیجک کا خیال ہے کہ تصویر بیجاپور دکن میں کھنچی، جو بعد ا جہانگیر کے مرقع گلشن میں شامل ہوئی اور اسی سے ان دونوں نقادوں نے یہ نظریہ قائم کیا کہ ابراہیم عادل شاہ کے دربار کا مصوّر فرخ حسین جس کا ذکر ظہوری نے سہ نثر میں کیا ہے، وہی ہے جو دربار جہانگیر میں فرخ بیگ کے نام سے مشہور ہے - راقم حروف نے اسلامی کلچر کے ذریعے اس نظریے کی تردید کی تھی - بعد میں رابرٹ اسکلٹن نے اپنے خیال کی تائید میں فرخ بیگ کی بنائی ہوئی عادل شاہ کی تصویر پیش کی، مگر اس سے بھی ان کے اقوال صحیح نہیں قرار پاتے، چنانچہ راقم نے انڈو ایرانیکا کے ایک مضمون میں ان کے ذریعے کی تردید کی، میرے قیاس کی بنیاد خود شبیہہ کی فارسی عبارتیں ہیں ؛ تصویر کے اوپر یہ تحریر ہے :

" اللہ اکبر شبیہہ ابراہیم عادل خاں دکنی طرف دار بیجاپور کہ در علم موسیقی دکن خود را اسر امد اہل ان فن میداند "

تصویر کے نیچے یہ تحریر ہے :

" عمل فرخ بیگ فی سنہ جلوس مبارک موافق ۱۰۱۹ بندہ کمترین محمد حسین زریں قلم جہانگیر شاہی تحریر نمود "

اس سلسلے میں حسب ذیل امور قابل توجہ ہیں :

(۱) مغل بادشاہوں، مورخوں، اور امیروں نے دکن کی سلطنتوں کے الگ وجود کو تسلیم نہیں کیا تھا، چنانچہ ان کی تحریروں میں دکنی سلاطین کو 'خان' لکھتے ہیں - بادشاہ نہیں، اس شبیہہ میں بھی ابراہیم عادل شاہ، عادل خاں کے نام سے یاد ہوا ہے -

(۲) اس کو بادشاہ بیجاپور کے بجائے اس کو طرفدار لکھا گیا ہے -

(۳) ۱۰۱۹ میں فرخ حسین مصور آگرہ میں موجود تھا، توزک میں اس کا ذکر ہے -

(۴) کاتب محمد حسین زریں قلم ۱۰۱۹ میں توزک کی تصریح کے مطابق آگرہ میں تھا، وہ خود کو واضحاً جہانگیر شاہی لکھتا ہے -

(۵) ۱۰۱۹ میں ابراہیم عادل شاہ کی عمر ۴۰ سال کی ہوتی ہے، لیکن اس تصویر میں وہ ۳۵ سال سے زیادہ کا نہیں، بنابریں اگر یہ اس سنہ کی تصویر ہے، تو تصویر کی تصویر ہے۔

یہ سارے اُمور جن کی بنیاد تصویر کی عبارت ہے۔ ہندوستان کی مصوری اور موسیقی کی تاریخ میں کافی اہمیت کے حامل ہیں، ان سے فارسی کے اثر کا بخوبی ثبوت فراہم ہوتا ہے۔

مرقّع گلشن میں ایک شبیہہ بختر خاں کلاونت کی بھی شامل ہے، مصوّر معلوم نہیں البتہ اس پر جہانگیر کے ہاتھ کی تحریر ملتی ہے:

"۱۰۲۴ شبیہہ بختر خاں کلاونت کہ داماد عادل خاں می شود در اجمیر آمدہ ملازمت نمود۔

اس سلسلے میں حسب ذیل امور قابل ذکر ہیں:

(۱) جہانگیر نے عادل شاہی کلاونت کی شبیہہ اپنے البم میں شامل کی، اس سے ایک طرف اس کی فنِ مصوری اور دوسری طرف فنِ موسیقی سے دلچسپی کا ثبوت فراہم ہوتا ہے۔

(۲) حسبِ معمول وہ عام دکنی سلاطین کی طرح ابراہیم عادل شاہ کو عادل خاں لکھتا ہے، گویا اس کے الگ وجود کو تسلیم نہیں کرتا۔

(۳) یہ تحریر، تزکِ جہانگیری کے نسخہ، دہلی میوزیم کے عین مشابہ ہے، جو جہانگیر کی طرف منسوب ہے، اس سے آخرالذکر تحریر کی صداقت ظاہر ہوتی ہے۔

(۴) اِس تحریر سے واضح ہوا کہ بختر خاں کلاونت ابراہیم عادل شاہ کا داماد تھا، آخرالذکر کتاب نورس کا مؤلف ہے اور موسیقی کا عالم تھا۔

(۵) توزک میں لکھا ہے کہ بختر خاں ۱۰۲۴ میں اجمیر میں شرفِ ملاقات سے مشرف ہوا، وہ ابراہیم عادل شاہ کی کتاب نورس کے دھرپد ہونے وقت جہانگیر کو سناتا تھا۔ اور بادشاہ اس سے بیحد متاثر ہوتا تھا۔ توزک کے قول کی اِس تحریر سے پوری تائید ہوتی ہے۔

اِس تفصیل سے ایک طرف تو یہ ظاہر ہوتا ہے کہ بسا اوقات ضمنی تحریریں تاریخی و سیاسی و تمدّنی اعتبار سے کتنی اہم ثابت ہوتی ہیں۔ دوسری طرف ان سے

فارسی کے نفوذ کا پتہ چلتا ہے۔

فن خطاطی کی ترقی ایرانی خطاطی کے ذیل میں ہوئی، ایران کی طرح خطِ نستعلیق ہندوستان میں بہت زیادہ مقبول ہوا۔ بقول ابوالفضل اکبر کو اس خط سے خاص لگاؤ تھا، اس کے نتیجے میں خطِ نستعلیق نے اس کے دور میں خصوصیت سے ترقی کی؛ دربارِ اکبری کا سب سے ممتاز خطاط محمد حسین کشمیری ہے، جو زرّیں قلم کے خطاب سے نوازا گیا، اس کے معاصر ی ابوالفضل نے مولانا باقر، محمد امین مشہدی، میر حسین کلنکی، مولانا عبدالحی، مولانا داوری، مولانا عبدالرحیم، میر عبداللہ، نظامی قزوینی، علی چین کشمیری، نوراللہ قاسم ارسلان کا ذکر کیا ہے، جہانگیر کے دور میں نستعلیق کی ترقی ہوتی گئی، اور اکبری دور کے بعض خطاط اس زمانے میں بھی اس فن کی خدمت کرتے رہے۔ ان میں محمد حسین کشمیری اور عبدالرحیم خصوصیت سے قابلِ ذکر ہیں۔ اِن دونوں خطاطوں کی خطاطی کے متعدد نمونے جہانگیر کے مرقع گلشن میں شامل ہیں۔ علاوہ بریں محمد حسین کشمیری کے بعض مخطوطے محفوظ ہیں، مثلاً:

(۱) بہارستان جامی کا ایک نسخہ باڈلین کتابخانے میں محفوظ ہے جس کی کتابت ۹۸۳ میں ہوئی۔ یہ مصور نسخہ ہے، جس کی تصویر کشی میں اکبری عہد کے ۱۶ مصوروں نے حصّہ لیا تھا۔

(۲) کتابخانہ خدابخش خاں، بانکی پور، پٹنہ میں ایک بیاض کا نسخہ ہے جو محمد حسین کشمیری زرّیں قلم کی یادگار ہے، اس میں کل ۸۲ اوراق ہیں، تاریخ کتابت ۱۰۰۰ھ ہے اور اکبری عہد کے دو مصوروں یعنی فرخ اور شنکر کی تصویریں بھی شامل ہیں۔

(۳) کتابخانۂ خدابخش میں دیوان حسن کا نسخہ محمد حسین کی خطاطی کا نمونہ ہے۔ اِس کی کتابت ۱۰۰۱ ہجری میں ہوئی، یہ اکبر کے ایک جنرل شیخ فرید بخاری کے کتابخانے کے لئے تیار ہوا تھا۔

(۴) باڈلین کتابخانے میں بہاءالدین عاملی کے نان و حلوا کا ایک نسخہ زرّیں قلم کی یادگار ہے۔ ان کے علاوہ اس کے خط کے اور نمونے اِدھر اُدھر مل جاتے ہیں۔

عبدالرحیم بھی اپنے زمانے کا بڑا خطاط تھا، عبدالباقی نہاوندی، محمد حسین کشمیری کے بعد اس کو سب سے بڑا خطاط جانتا ہے۔

الحال در ہندوستان بعد از ملّا محمد حسین کشمیری بہتر از وی نیست

عبدالرحیم ہروی کو عنبرین قلم کا خطاب ملا تھا۔ اس کی خطاطی کا ایک اہم نمونہ خمسۂ نظامی کے مخطوطے کی شکل میں ہے جو لندن میں Dysen Perrins کے ذاتی کتابخانے میں محفوظ ہے۔

اس طرح کے ہزاروں فارسی خطاطی کے خط کے نمونے دنیا کے مختلف کتابخانوں میں محفوظ ہیں جن سے فارسی کے نفوذ کی وسعت کا اندازہ ہو سکے گا۔

میری دو روز کی گفتگو کا ماحصل یہ ہے:

(۱) فارسی نے ہندوستان پر جو گہرے نقوش چھوڑے ہیں وہ کسی اور زبان کے نہیں۔

(۲) ہندوستان کے دورِ وسطیٰ سے آج تک کی تمدنی و تہذیبی زندگی کے سلسلے میں اس زبان سے کماحقہٗ واقفیت کے بغیر کوئی معقول اقدام نہیں ہو سکتا اور جو اقدام اس کے بغیر ہوا ہے، یا آئندہ ہوگا، وہ ناقص ہوگا اور ناقابلِ اعتبار۔

(۳) ہندوستان کی زبانوں کی تحقیق کے مسائل سے عہدہ برآ ہونے کی ایک اہم شرط فارسی زبان سے واقفیت ہے۔

(۴) اس زبان سے تعلق رکھنے والوں کی جتنی ذمہ داریاں ہیں وہ کسی اور زبان والوں کی نہیں، عموماً ہمارے یہاں کے فارسی کے نصاب میں ادب کا حصہ زیادہ ہوتا ہے اس لئے ہمارے یہاں کا فارسی عالم ادب و شعر و شاعری کے کچھ مسائل سے واقف ہوتا ہے، عمیق مسائل سے عمومی طور پر واقفیت نہیں ہوتی، لیکن یہ محض زندگی کا ایک رُخ ہے۔ فارسی والوں کو تاریخ، تمدن، معاشرت، فنونِ لطیفہ، ہندوستانی زبانوں وغیرہ کے مسائل سے واقف ہونا چاہیئے اس لئے کہ ان مسائل کے مطالعے میں فارسی کو بے حد دخل ہے، لیکن بحالتِ موجودہ ہم ان کو حل کرنے سے قاصر ہیں۔ بلکہ افسوس اس کا ہے کہ ہم ان امور کو اپنے فرائض میں داخل نہیں سمجھتے، ہمارے ایک دوست نے ایک ایسے فارسی کے استاد پر سخت اعتراض کیا،

جو فارسی تاریخ نویسی (Historiography) کے سلسلے میں کام کر رہے تھے، ان بزرگ کے نزدیک یہ کام فارسی کے کام میں شمار نہیں ہو جاتا۔

زبان و ادب کی اہمیت قومی و ملکی ضرورت کی کفالت کے اعتبار سے ہوتی ہے، فارسی کی اہمیت کا مدار اس امر پر ہے کہ اس سے یہ ضرورت کس حد تک پوری ہوتی ہے۔ باوجود اس کے کہ ہندوستان کے سیاسی و تمدنی ولسانی مسائل کا اس زبان سے بہت گہرا تعلق ہے لیکن فارسی کے ہندوستانی دانشوران مسائل کے حل میں ناکام رہے ہیں۔ ان میں ماضی اور حال کے دانشور شامل ہیں، ہمیں ان مسائل پر ٹھنڈے دل سے غور کرنا چاہیئے، اپنے نصاب میں ترمیم کرنا چاہیئے، اساتذہ کے انتخاب میں نہایت توجہ دینی چاہیئے، بہتر طلبہ کو اپنی طرف متوجہ کرنے کی صورتیں نکالنی چاہیئے، تحقیق اور تعلیم کے معیار کو بلند کرنا چاہیئے، تحقیقی موضوع کے انتخاب میں بڑی چھان بین کرنا چاہیئے، صرف سستی شہرت مدنظر نہ رکھنا چاہیئے۔

(۵) ہندوستان کی حکومت اور یہاں کے عوام پر واضح ہونا چاہیئے کہ فارسی کے زوال سے ہندوستان کا تہذیبی زوال ہوگا اور اس سے زیادہ مایوس کن اور کیا صورت حال ہوگی کہ پورے ایک صوبے میں اعلیٰ تعلیم کے طلبہ کا کیا ذکر، ان طلبہ کی تعداد متوسط درجے تک جو فارسی پڑھتے ہیں انگشت شمار ہیں۔ ایسی صورت میں جو بد سے بدتر ہوتی جارہی ہے، فارسی مخطوطات کو کون پڑھے گا۔ دستاویزات و رقعات کا ترجمہ کون کرے گا، کون ادر دوسرے کے بارے میں یادداشت شائع کرے گا، مصور نسخوں کی شناخت کیونکر ہوگی، تاریخی مسائل کس کے ذریعے حل ہوں گے، زبانوں پر فارسی کے اثرات کون مرتب کرے گا۔ یہ ملکی و قومی خسارہ ہے۔ اس کا صحیح طور پر احساس ہونا چاہیئے۔ ان امور پر غور و فکر کرنے اور خاطر خواہ اقدامات کے لئے ضروری ہے کہ حکومت ایک کمیشن مقرر کرے۔ اس صورت میں توقع کی جاسکتی ہے کہ ہماری تمدنی و تہذیبی تاریخ کی بنیاد استوار ہو جائے۔

---



## قدیم ہندوستانی کتابخانوں کی نادر کتابیں اور موجودہ ہندوستان میں فارسی سے متعلق تحقیقی مواد

حضرات، گذشتہ دو جلسوں میں ہندوستان کی تہذیبی و معاشرتی زندگی پر فارسی کے اثرات واضح کئے گئے تھے۔ آج کی گفتگو میں ہندوستان کے قدیم کتابخانوں کے ذکر کے ساتھ، فارسی سے متعلق ہندوستان میں جو اہم تحقیقی مواد موجود ہے۔ اس کا مختصر تعارف کیا جائے گا۔ آج کی گفتگو کا موضوع اس لحاظ سے بھی قابلِ ذکر ہے کہ ہم ایک اہم مشرقی کتابخانے کے مہمان ہیں، اور اسی کے زیرِ اہتمام ہمارے جلسے ہو رہے ہیں، اس لئے ہماری گفتگو کا اختتام بھی ہندوستان کے قدیم مشرقی کتابخانوں کے تبصرے پر ہو رہا ہے۔

واضح رہے کہ یہ موضوع نہایت وسیع ہے، اس لئے اس کا واقعی احاطہ ایک مختصر سی مجلس میں نہیں ہو سکتا۔ یہاں جو کچھ عرض ہو رہا ہے، وہ محض مشتے از خروارے کی حیثیت رکھتا ہے۔ یہاں تک کہ بعض اہم ذاتی کتابخانوں کا ذکر نہیں ہو سکے گا، اور اس کا تو امکان بہت زیادہ ہے کہ نہایت اہم اور معتبر نسخے اس بیان میں شامل نہ ہو سکیں۔ اس لئے کہ اوّل وہ سب ہمارے علم میں نہیں۔ دوم ہندوستان کے تمام نسخوں کا تعارف ایک مجلس کے حوزہ سے باہر ہے۔

کتابخانوں کی روایت بہت قدیم ہے، فارسی کے رواج کے ساتھ ہی ہندوستان میں فارسی کے کتابخانوں کا چلن ہوا، عموماً مسلمانوں کے دور میں کتابخانہ حکومت وامارت کی نشانی سمجھا جاتا تھا، شاہی کتابخانوں کے ساتھ شخصی کتابخانے قائم کرنے کا عام طور پر رواج تھا۔ لیکن مغلیہ دورِ حکومت سے قبل کسی بڑے کتابخانے کا نشان باقی نہیں اور نہ کسی بادشاہ، امیر، عالم یا دانشمند کی کوئی تحریر مکشوف ہوئی ہے۔ یہ صورت حال بہت عجیب و غریب ہے جس کی توجیہہ نہیں ہو سکتی۔ صدہا علمی شخصیات گذری ہیں، جنہوں نے ہزاروں کتابیں اور رسالے لکھے ہوں گے، لیکن ان میں کسی کی اپنی کتابت کی ہوئی کوئی چیز نہیں ملتی۔ سلطان التتمش کے بیٹے سلطان ناصرالدین محمود (م: ۶۶۴) کے متعلق یہ روایت مشہور ہے کہ وہ سرکاری خزانہ سے کچھ نہیں لیتا، گذر اوقات کا طریقہ کتابت پر تھا۔ اس سے قیاس ہوتا ہے کہ اس کے ہاتھ کی متعدد کتابیں ہوں گی لیکن اب اس کا دستخط تک نہیں ملتا، پوری تحریر کا کیا ذکر؛ خلاصۂ کلام یہ کہ مغلیہ عہد کے قبل کی کسی نامور شخصیت کی کوئی تحریر تک مکشوف نہیں ہو سکی ہے۔

مغلیہ عہد میں حسب معمول کتابوں کے جمع کرنے کا شوق بادشاہوں، امیروں، شاہزادوں، دانشمندوں وغیرہ میں پایا جاتا تھا اور قابلِ اطمینان بات یہ ہے کہ اس دور کی متعدد یادگاریں، قلمی کتابوں کی شکل میں آج تک باقی ہیں۔ بابر ایک زبردست فاضل گذرا ہے، اس کی توزک بابری اس کے علم و فضل پر شاہد عدل ہے۔ فنِ خط سے اس کی دلچسپی تھی۔ چنانچہ وہ ایک خط کا موجد سمجھا جاتا ہے، جو خط بابری کے نام سے مشہور ہے اِس خط کے نمونے بعض کتابخانوں میں موجود ہیں۔ راقم نے مشہد میں نادر شاہ کے عجائب خانے میں خطِ بابری کا نمونہ حال ہی میں دیکھا ہے۔ رضا لائبریری رامپور میں دیوان بابر کا ایک نسخہ ہے۔ اس کے ساتھ ہی بابر کا ترجمہ کیا ہوا رسالہ والدیہ بنام رسالہ والدیہ ترجمہ شامل ہے۔ اس میں بابر کے ہاتھ کی اصلاح و تصحیح ہے۔ اور آخر میں بابر ہی کے خط میں ایک رباعی ہے۔ اس خط کی شہادت شاہجہاں نے اِن الفاظ میں پیش کی تھی۔

"این رباعی ترکی واسم مبارک تحقیق خط اعلیٰ حضرت فردوس مکانی بابر بادشاہ غازی انار اللہ برہانہ است۔ حررہٗ:۔ شاہ جہان بن جہانگیر بادشاہ بن اکبر بادشاہ بن ہمایون بادشاہ بن بابر بادشاہ"

ڈاکٹر عابد رضا بیدار، ڈائرکٹر کتابخانۂ خدا بخش خاں، پٹنہ کے توسط سے ان اندراجات کا عکس "نذرِ عرشی" میں شائع ہو چکا ہے۔

بابر کے بیٹے ہمایون کو علم سے شوق تھا۔ وہ صاحبِ دیوان شاعر بھی تھا۔ یہ بڑے افتخار کی بات ہے کہ اس دیوان کا واحد نسخہ آپ ہی کے صوبۂ بہار میں موجود تھا۔ جس کو ڈاکٹر ہادی حسن صاحب نے شائع کیا۔ ہمایون کے خط کے دو نمونے موجود ہیں: پہلا کتبہ خراسان میں جام نامی قصبہ میں حضرت جام ژندہ پیل کے مزار میں ہے۔ جو ذیل میں درج کیا جاتا ہے:[1]

ای رحمت تو عذر پذیر ہمہ کس ظاہر بجناب تو ضمیر ہمہ کس

درگاہ و در تو قبلہ گاہِ ہمہ خلق لطفت بکرشمہ دستگیر ہمہ کس

سرگشتۂ بادیۂ بی سرانجامی

محمد ہمایون ۱۴ شوال سنہ ۹۵۱

اس کتبہ کی قدیم ترین شہادت مآثر رحیمی کی حسب ذیل عبارت سے فراہم ہوتی ہے:

"در پنجم ذی الحجہ ہمیں سال[2] (۹۵۰ھ) زیارت مرقد منور حضرت ژندہ پیل احمد[3] جام نمودند و بیتی مناسب حال بر سنگ مزار کثیر الانوار آن عارف آگاہ

---

[1] یہ رباعی خود ہمایون کی تصنیف معلوم ہوتی ہے۔ اس کے مین مطابق حسب ذیل رباعی ہے، جو بقول ڈاکٹر ہادی حسن (Unique Diwan، ص ۲۷) عمر خیام کی ہے، یا ابن یمین کی:

ای واقف اسرار ضمیر ہمہ کس در حالت عجز دستگیر ہمہ کس

یارب تو مرا توبہ دہ و عذر پذیر ای توبہ دہ و عذر پذیر ہمہ کس

[2] ابوالفضل نے بھی ذی الحجہ ۹۵۰ لکھی (بیورتج، اکبر نامہ ۱: ۴۳۴)

[3] عارف مذکور (م ۵۳۶ھ) ہمایون کی ماہم اور اس کی بیگم حمیدہ بانو کے اجداد میں تھے دک: آئین اکبری ج ۱ ص ۱۲۱، ہمایون نامہ ص ۱۴۵ حاشیہ ۲، نیز اکبر نامہ ج ۱ ص ۵۲ (ترجمۂ انگلیسی)

بخط شریف نوشتہ اند، اگرچہ آن بیت درخاطر راقم این نسخہ کہ بشرف دیدن آن مشرف شدہ نماندہ است فاما نام نامی خود را کہ نوشتہ اند و در یاد ہست ہمیں عبارت است کہ سرگشتۂ وادی بے سرانجام محمد ہمایون، و نواب خان خانان بیرام خان نیز بیتی مناسب در حوالی قلمی سودہ اند و راقم در سنہ الف و عشرین آن ارقام سعادت انجام را دریافتہ بہمان دستور باقی است ...... و در محرم نہصد و پنجاہ و یک بزیارت روضۂ رضویہ فائز گشتند ‘‘

یہ عبارت مآثر رحیمی (جلد اول ص ۵۸۸) میں ہے، پھر جلد ۲ ص ۱۸ پر یہی قول دہرایا گیا ہے۔ لیکن چونکہ عبدالباقی مؤلف مآثر رحیمی نے اپنے حافظہ پر بھروسا کیا تھا، اس بنا پر اس سے کچھ سہو واقع ہو گیا۔ مثلاً ہمایوں کی مقبرہ احمد جام کی زیارت کی تاریخ ۵ ذی الحجہ ۹۵۰ لکھی، حالانکہ خود اصل کتبہ میں تاریخ ۱۴ شوال ۹۵۱ ہجری موجود ہے۔

عبدالباقی نے ایک بیت لکھے جانے کا ذکر کیا ہے، حالانکہ ہمایون نے ایک رباعی درج کی ہے۔

عبدالباقی کے بقول ہمایون نے اپنے متعلق جو کلمات لکھے وہ یہ تھے: ’’سرگشتہ وادی بی سرانجام‘‘ جو اصل سے خاصہ مختلف ہیں۔

بہر حال ہمایون کا کتبہ محفوظ ہے، لیکن خان خاناں کے کتبے کا پتہ نہیں۔

ہمایون کی دو اور تحریریں دیوان حافظ کے اس اہم مخطوطے میں شامل ہیں جو کتابخانہ بانکی پور میں محفوظ ہے اور جس پر جہانگیر نے آٹھ یادداشتیں اپنے فال نکالنے کے سلسلے کی درج کی ہیں؛ یہ ہمایون کے ذاتی کتابخانے کا نسخہ تھا، جو بعد میں جہانگیر کو ورثہ میں ملا اور

---

لہ یہ رباعی درج کی تھی:

ای واقفِ اسرارِ نہان ہمہ کس | ای در ہمہ حال رازدانِ ہمہ کس
ای ذکر تو بر سرِ زبانِ ہمہ کس | ای نام خوش تو حرزِ جانِ ہمہ کس (مآثر رحیمی ۲: ۹۵)

جو داراشکوہ کے بھی مطالعے میں رہ چکا تھا۔

ہمایون لکھتا ہے :

"از فال مصحف کہ "رتبک" بر آمدہ از دیوان حافظ این شاہ بیت آمدہ، و چندین بار ابیات مناسب آمدہ کہ اگر شرح آن شود کتابی شود۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بعون فتح ولایات شرقی و مبارزان ان دیار بامر کردگار شود نذر خوبی بخواجۂ لسان الغیب فرستادہ شود و جمع آن تفالات نیز رقم کردہ شود بمنہ و توفیقہ، شبِ دوشنبہ، ہیجدہم ذی الحجہ سنہ[1] ۹۶۲ در شہر دین پناہ[2] تحریر یافت"۔

اس اہم تحریر سے ہمایون کے دیوان حافظ سے گہرے شغف کا پتہ چلتا ہے۔ معلوم نہیں کہ اس کو خواجۂ حافظ کے لئے نذر بھیجنے اور اپنے فال دیکھنے کے واقعات کے جمع کرنے کا موقع ملا یا نہیں، بہر حال اس اہم معاملے کے بارے میں کوئی واقفیت نہیں۔

اکبر اعظم، اگرچہ زیادہ پڑھا لکھا نہیں تھا۔ لیکن علم کا شوق رکھتا۔ اس کا کتابخانہ نفیس کتابوں کا زبردست ذخیرہ تھا، وہ ان کتابوں سے براہ راست استفادہ تو نہیں کر سکتا تھا لیکن لوگ مقرر تھے، جو اس کو ہر روز کتابیں پڑھ کر سناتے تھے۔ اس سلسلے میں ابو الفضل نے آئین اکبری میں بڑی دلچسپ معلومات فراہم کی ہیں۔ آئین خط کے ذیل میں ابو الفضل لکھتا ہے :

"بادشاہ کا کتابخانہ کئی حصوں میں منقسم ہے، کچھ کتابیں حرم میں اور کچھ حرم سے باہر رہتی ہیں۔ کتابخانوں کے مختلف حصے تھے، جو کتابوں کی ذاتی قیمت اور اس علم کے درجے کے لحاظ سے جس میں وہ کتاب ہوتی یہ حصے مقرر

---

[1] فتح دہلی کا واقعہ ۴ رمضان ۹۶۱ ہجری کو ہوا، گویا اس کے سوا سال بعد یہ تحریر لکھی گئی۔

[2] قانون ہمایونی ص ۸۶ سے معلوم ہوا کہ اس شہر کی تعمیر ہمایون کے واسطے سے ۹۴۰ میں ہوئی۔ ہست شہر پادشاہ دین پناہ سے تاریخ سے نکلتی ہے۔

ہوئے۔ کتب نثر، کتب نظم، کتب ہندی، (سنسکرت) کتب فارسی، کتب یونانی، کتب کشمیری، کتب عربی کیلئے جدا جدا حصے متعین تھے؛ اسی ترتیب سے ان کی نگہداشت بھی ہوتی تھی؛ ہر روز ہوشیار و تجربہ کار لوگ ان کتابوں کو بادشاہ کے حضور میں لاتے اور پڑھتے؛ بادشاہ ہر کتاب کو شروع سے آخیر تک سنتا، قاری جس صفحہ تک پڑھتا، بادشاہ وہاں اپنے قلم سے ایک نشان لگاتا اور ہر قاری کو سونے یا چاندی میں پڑھے ہوئے اوراق کے حساب سے انعام دیتا۔ اہم کتابوں میں کم کتابیں ہوں گی، جو بادشاہ کے حضور میں نہ پڑھی گئی ہوں۔ جس کا نتیجہ یہ ہے کہ ماضی کا کوئی اہم تاریخی واقعہ یا سائنس کے عجائبات میں کوئی عجوبہ یا فلسفہ کے نکات میں سے کوئی نکتہ ایسا نہیں، جس سے بادشاہ واقفیت نہ رکھتا ہو، وہ کتابوں کے بار بار سننے سے نہیں گھبراتا، بلکہ دوبارہ اس کی توجہ اور زیادہ ہو جاتی ہے۔ اخلاق ناصری، کیمیائے سعادت، قابوس نامہ، تالیفات شرف الدین منیری، جام جم، بوستان، شاہنامہ، مثنویات شیخ نظامی، تالیفات خسرو جامی، دیوان خاقانی، دیوان انوری، کے علاوہ متعدد کتب تاریخ، اس کے حضور میں برابر پڑھی جاتیں۔ متعدد زبان شناس ہندی (سنسکرت) یونانی، عربی اور فارسی کی کتابیں دوسری زبانوں میں ترجمہ کرنے میں برابر مشغول رہتے۔ اس طرح زیج جدید مرزائی کا ترجمہ امیر فتح اللہ شیرازی کی نگرانی میں ہوا، کشنجوشی، گنگادھر، مہیش مہانند، ابوالفضل کی توجہ سے فارسی میں منتقل ہوئیں۔ اس سلسلے میں مہابھارت نے نقیب خاں، عبدالقادر بدایونی، شیخ سلطان تھانیسری کی توجہ سے فارسی کا جامہ پہنا۔ اس میں ایک لاکھ اشعار ہیں اور حضور شہنشاہ اس کو "رزم نامہ" کہتے ہیں۔ انہیں حضرات کی کوششوں سے رامائن بھی فارسی میں منتقل ہوئی۔ یہ کتاب رام چندر کی زندگی کے علاوہ فلسفہ کے دلچسپ نکات سے بھر پور

ہے۔ حاجی ابراہیم سرہندی نے اتھربن کا ترجمہ فارسی میں کیا۔ لیلاوتی کا فارسی ترجمہ شیخ ابوالفیض فیضی کی کوشش کا نتیجہ ہے۔ فرمان شاہی کے مطابق مکمل خان گجراتی نے جین مت کی مشہور کتاب جاتک کا ترجمہ فارسی میں کیا۔ بابرنامہ جو عقل علمی کا دستور نامہ ہے مرزا عبدالرحیم خان خاناں کے توسط سے فارسی میں منتقل ہوا۔ مولانا شاہ محمد شاہ آبادی نے تاریخ کشمیر جو چار ہزار سال کے واقعات کو حاوی ہے، اس کا ترجمہ کشمیری سے فارسی میں کیا۔ معجم البلدان کئی عربی کے متعدد دانش ور، جیسے ملا احمد تھتوی، قاسم بیگ، شیخ منور، وغیرہ کی کوشش سے فارسی میں منتقل ہوا۔ ہری بنس، جو کرشن کے حالاتِ زندگی پر ہے، اس کا ترجمہ ملا شیری کے توسط سے ہوا۔ کلیلہ و دمنہ کو راقم نے نئے انداز پر عیار دانش کے نام سے مرتب کیا، نل اور دمن کی عشقیہ داستان کو فیضی نے نل دمن کے نام سے، لیلیٰ مجنوں کی بحر میں نظم کیا۔

جب شہنشاہ معظم کو تاریخی خزائن سے روشناس ہوئے تو ہفت اقلیم کے ہزار سال کے واقعات پر مشتمل ایک تاریخ مرتب کرنے کا حکم دیا۔ نقیب خاں اور متعدد فضلا نے یہ کام شروع کیا، ایک بڑا حصہ ملا احمد تھتوی نے اضافہ کیا۔ بالآخر جعفر بیگ آصف خاں کے ہاتھوں یہ کام جو تاریخ الفی کے نام سے معروف ہے، انجام پایا۔''

اس تفصیل سے شہنشاہ اکبر کے ذوقِ علمی کا پتہ چلتا ہے۔ اس بادشاہ کے دور میں جتنا متنوع علمی و ادبی کام ہوا، وہ کسی اور دور میں نہیں ہوا، علم و ادب کے علاوہ مصوری، خطاطی، اور دوسرے فنون میں اس دور میں اتنی ترقی ہوئی کہ اس کو بجا طور پر دورِ متوسط کا سنہرا زمانہ قرار دیا جا سکتا ہے۔ کتابخانے کا اہتمام بھی قابل توجہ ہے۔ لیکن بظاہر ان کتابوں میں جو بادشاہ کے سامنے پڑھی گئیں اور جن کے صفحات پر اس نے اپنے قلم سے نشان بنایا، کسی قابل ذکر مخطوطے کا تعین نہیں ہو سکا ہے۔

مخطوطہ شناسی اور کتاب دوستی کے لحاظ سے نورالدین جہانگیر نہ صرف تمام مغل بادشاہوں میں سب سے ممتاز ہے، بلکہ دنیا کے کم بادشاہ ہوں گے، جنہوں نے مخطوطات کا ایسا گہرا مطالعہ کیا ہو۔ آج بھی دنیا کے مختلف کتابخانوں میں ایسے صدہا نسخے مِل جاتے ہیں۔ جو جہانگیر کی یادداشت سے مزین ہیں۔ وہ نسخے اس بادشاہ کے کتابخانے کے ہیں اور وہ اس کے مطالعے میں رہ چکے ہیں۔ اِس سلسلے کے کچھ مخطوطات سے متعلق ضروری گذارش ذیل میں پیش کی جاتی ہے:

**۱- توزکِ جہانگیری بخطِ جہانگیر:** یہ نفیس تاریخی مخطوطہ نیشنل میوزیم دہلی میں محفوظ ہے؛ اس میں ۲۷۳ ورق ہیں، سائز ۱۵×۲۸ سنٹی میٹر، حوض ۷×۴ا سنٹی میٹر ہے۔ صفحے میں سطور کی تعداد مختلف ہے۔ ۱۲ سے ۱۷ سطریں ہیں۔ یہ مخطوطہ شاہی نسخے کے سارے خصوصیات کا حامل ہے۔ مطلا و مذہب ہے، حاشیہ مصور ہے۔ حاشیے کی تذہیب و مصوری جہانگیر کے البم مرقع گلشن کے مشابہ ہے۔ اور اگرچہ اس میں جہانگیر کا نام درج نہیں لیکن اس بادشاہ کے خط کے متعلق کسی قسم کا شبہ نہیں۔ جہانگیر کے خط کی خصوصیت حرفوں پر نقطوں کا عدم استعمال ہے؛ نسخہ زیر نظر اس خصوصیت کا پوری طرح حامل ہے۔

جہانگیر کی وہ تحریر جو، ابراہیم عادل شاہ کے ایلچی بختر خاں کی شبیہہ پر ۱۰۲۴ھ کی ملتی ہے، وہ توزک کی تحریر سے ہر جزئی باب میں کامل توافق رکھتی ہے، اس میں بھی نقطوں کا عدم استعمال نمایاں حیثیت رکھتا ہے۔ غرض یہ نسخہ جہانگیر کے شخصی کتابخانے کا اہم نسخہ ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ نسخہ کئی سال کی کوشش میں مرتب ہوا ہوگا، البتہ یہ قیاس مشکل سے تسلیم ہو سکتا ہے کہ یہی اصل نسخہ تھا، جس کو جہانگیر نے اپنی متواتر یادداشت سے مرتب کیا ہے۔ بہر حال اس کی اہمیت اور افادیت مسلم ہے۔

**۲- دیوان حافظ:** دیوان حافظ کا یہ نسخہ، بانکی پور ہی ہے جس کا ذکر ہمایوں کے ضمن میں آچکا ہے، یہ خاندانی نسخہ دو جگہ ہمایوں کی تحریر اور آٹھ جگہ جہانگیر کی یادداشت سے مزین ہے۔ ہمایوں کی طرح جہانگیر نے بھی

دیوان حافظ سے برابر فال نکالی۔ چنانچہ آٹھ مرتبہ کی فال کی تفصیل نسخے کے حاشیے میں درج کی ہے۔ اگر ہمایون بھی اپنے تمام تفاولات نسخے کے اندر درج کر دیتا تو ہم ایک اہم میراث سے محروم نہ رہتے۔

جہانگیر کی سب سے قدیم فال وہ ہے، جو اس نے اکبر کے پاس آگرہ جاتے وقت ۱۰۱۴ھ میں دیکھی؛ اس کی تفصیل غزل بمطلع ذیل کے سامنے حاشیے میں اس طرح درج ہے:

چرا نہ در پی عزم دیار خود باشم
چرا نہ خاک کف پای یار خود باشم

"وقتی کہ از الہ باس بقصد ملازمت حضرت والد بزرگوار خواہشمند اگرہ بودم، در اثناء راہ بخاطر رسید کہ تفاول بدیوان حافظ باید نمود، این غزل بر آمد، وہم سعادت خدمت و رضاجوئی و حاضر بودن در واقعہ ناگزیر دست داد وہم دولت موروثی روزی گشت کہ بعینہ مضمون این غزل بود، در جمید الثانی گشودہ شد۔ راقمہ نور الدین جہانگیر ابن اکبر بادشاہ غازی"

اکبر، جہانگیر سے ناخوش تھا۔ اس وقت جب جہانگیر خدمت میں حاضر ہوا، تو بادشاہ کی رضاجوئی حاصل ہو گئی۔ جہانگیر کی موجودگی میں تھوڑے ہی دن میں بادشاہ کا انتقال ہو گیا اور جہانگیر کو حکومت مل گئی۔ ان ساری باتوں کی طرف غزل میں اشارہ پایا جاتا ہے، جو ناظرین کی تفنن طبع کے لئے درج کی جاتی ہے:

چرا نہ در پی عزم دیار خود باشم — چرا نہ خاک کف پای یار خود باشم
غم غریبی و غربت چو بر نمی تابم — بشہر خود روم و شہر یار خود باشم
ز محرمان سرا پردہ وصال شوم — ز بندگان خداوندگار خود باشم
چو کار عمر نہ پیداست باری آن اولی — کہ روز واقعہ پیش نگار خود باشم
ز دست بخت گران خواب و کار بی سامان — اگر کنم گلہ، راز دار خود باشم
ہمیشہ پیشہ من عاشقی و رندی بود — دگر بکوشم و مشغول کار خود باشم

بود کہ لطف ازل رہنمون شود حافظ
وگرنہ تا با بد شرمسار خود باشم

جس صفحہ پر ہمایون نے اپنی فال سے متعلق یادداشت قلمبند کی ہے، اسی صفحہ پر اس یادداشت کے نیچے جہانگیر نے ایک دلچسپ فال کے بارے میں حسب ذیل اطّلاع بہم پہنچائی ہے:-

"در اجمیر بر سر رانا رفتہ بودم، در شکار تعویذ الماس تراشیدہ از سر من اُفتاد، شگون این را خوب ندانستہ تفاول بدیوان خواجہ نمودم این غزل بر آمد:
(ستارہ ای بدرخشید و ماہ مجلس شد دل رمیدۂ ما را رفیق و مونس شد)
در روز دیگر تعویذ پیدا شد۔ حررہٗ نورالدین جہانگیر ابن اکبر بادشاہ غازی فی محرم سنہ ۱۰۲۳"

جہانگیر کے پوتے شاہزادہ داراشکوہ نے سفینۃ الاولیا صفحہ ۳۱۷ پر جہانگیر اس فال کا ذکر کیا ہے اور "باشم" والی پوری غزل درج کی ہے۔ وہ مزید لکھتا ہے کہ دیوان حافظ کے حاشیہ پر اس نے جہانگیر کے خط میں یہ عبارت دیکھی ہے۔ اس سے ظاہر ہے کہ بانکی پور کا زیر نظر نسخہ وہی ہے، جس کا حوالہ داراشکوہ نے دیا ہے۔

اسی طرح کی چھ اور یادداشتیں جہانگیر کے قلم کی ہیں، ان سے عہد جہانگیر کے اہم سیاسی و تاریخی واقعات پر روشنی پڑتی ہے؛ اس نسخے کی اہمیت کی بنا پر اس کو عکسی طور پر چھاپ کر عام کر دینا چاہیئے۔ دنیا بھر میں فارسی کا کوئی نسخہ اتنی اہمیت کا حامل نہیں ہے۔

۳۔ جہانگیر کے جلوس اوّل کی ۵ ویں آذر کو جو کتابیں شاہی کتابخانے میں داخل ہوئیں ان میں سے ایک فارسی بیاض اور سلطان حسین غازی کا ترکی دیوان کا پہلا ورق مع جلد مسلم یونیورسٹی کے کتابخانے میں موجود ہیں، فارسی بیاض جو عراقی کی تین ترجیع اور اوحدی، خواجوی کرمانی اور امیر نعیمی کی ایک ایک ترجیع پر مشتمل ہے، مشہور خطاط اظہر کی نستعلیق خطاطی کی یادگار ہے۔ اظہر سلطان حسین مشہدی کا استاد تھا اور تیموری سلاطین و شاہزادگان کی خدمت میں رہ چکا تھا، ۸۸۰ ہجری کے کچھ بعد وہ فوت ہوا۔ اس کی خطاطی کے نمونے نہیں ملتے، اس

لحاظ سے یہ بیاض نہایت درجہ اہم ہے۔ ترقیمہ یہ ہے:

فی شہر محرم الحرام المنتظم فی سلک شہور عام ثمانین وثمان مائۃ من الہجرۃ النبویہ

بحمداللہ کہ این فرخندہ نامہ — زنوک خامۂ من یافت تسوید

بجستم سال ارقامش ز دل گفت — کتابت ہای ما تاریخ گردید

...... علی ید العبد المذنب الراجی برحمۃ ربہ الواہب

اظہر الکاتب غفر ذنوبہ وستر عیوبہ فی بلدۃ ہراۃ۔

اس نسخے پر جہانگیر کی یادداشت ملاحظہ ہو:

اللہ اکبر

خاصۂ دوم ۵ بہجم آذر سنہ ۱ داخل کتابخانۂ این نیازمند درگاہ الٰہی، در دارالخلافہ آگرہ۔ حررہ نورالدین جہانگیر سنہ ۱۰۱۴ بن اکبر بادشاہ

اس کے سرورق پر مغل دور کے متعدد امرا کی یادداشتیں ہیں۔ جن میں سے ملا حبیب اللہ، محمد ہاشم، منعم بیگ، مراد بیگ، اعظم بیگ اور حسام الدین قابل ذکر ہیں۔

۴۔ سلطان حسین غازی متخلص حسینی کے ترکی دیوان کا پہلا ورق یونیورسٹی کے کتابخانے میں محفوظ ہے۔ اس پر جہانگیر کی یہ یادداشت ملتی ہے:

اللہ اکبر

خاصۂ اول ۵۔ بہجم آذر سنہ ۱ داخل کتابخانۂ این نیازمند درگاہ الٰہی شد، حررہ نورالدین جہانگیر ۱۰۱۴ بن اکبر بادشاہ۔

جہانگیر کی اپنی یادداشت سے واضح ہوتا ہے کہ مخطوطے کے کتابخانے میں شامل کرنے سے قبل وہ خود اس کی حیثیت کا تعین کرتا اور اسی کے اعتبار سے وہ مخطوطہ کتابخانے میں اپنی جگہ پر محفوظ ہوتا۔ بظاہر خاصہ کے دو درجے تھے۔ درجہ اول میں تو دیوان سلطان حسین غازی کا نسخہ تھا اور خاصۂ دوم میں بیاض اظہر؛ دیوان سلطان حسین عنایت خاں کی مہر اور عبداللہ چلپی کے دستخط سے مزین ہے۔

(۵) تفتازانی کی شرح مطول کا ایک نسخہ جہانگیر کے کتابخانے میں ۱۰۲۳ ہجری میں داخل ہوا، جیسا کہ جہانگیر ہی کی یادداشت سے ظاہر ہوتا ہے:

اللہ اکبر

مطول در علم فصاحت و بلاغت بخط سید المحققین و سند المدققین میر سید شریف جرجانی .... بعد ملاحظہ داخل کتابخانۂ این نیازمند درگاہ الٰہی شد، سنہ ۱۰ جلوس مطابق ۱۰۲۳ ہجری حررہ نور الدین جہانگیر بن اکبر بادشاہ غازی۔

یہ نسخہ مسلم یونیورسٹی کتابخانہ کے ذخیرہ حبیب گنج میں محفوظ ہے۔ اور عنایت خاں شاہجہانی، محمد حسن شاہجہانی، عبداللہ خان خازن، شاہ عالمگیر کی مہر، عبداللہ چلپی کے عرض دیدہ اور منعم بیگ قلیج خاں اور خواجہ انور کی یادداشتوں سے مزین ہے۔ سہیل کے خط میں یہ تحریر بھی اس میں موجود ہے: بتاریخ ۵ شہر ذی الحجہ سنہ ۱۶ جلوس مبارک ہمایون اشرف اقدس تحویل درگاہ سہیل شدہ۔ ترقیمہ یہ ہے:

تمت الکتاب بعون ملک الوھاب علی ید العبد الضعیف سید شریف یوم الجمعہ الرابع من شہر رمضان سنہ تسع و ثلاثین و ثمانمائۃ فی بلدۃ ھراۃ الخ

اس نسخہ کا کاتب سید شریف جہانگیر کی تحریر میں سید شریف جرجانی شارح مطول قرار دیا گیا ہے، لیکن اس سلسلے میں ایک دشواری ہے کہ سید شریف جرجانی کی وفات ۸۱۶ میں ہوئی جب کہ نسخہ کی کتابت ۸۳۹ کی ہے، اسی بنا پر مولانا حبیب الرحمٰن شروانی نے مقالاتِ شروانی اور پروفیسر مختار الدین احمد نے مجلۂ علوم اسلامیہ ج ۸ میں کاتب نسخہ کو شریف جرجانی سے الگ شخصیت قرار دیا ہے۔

(۶) کتابخانۂ بانکی پور کی بیاض شمارہ ۱۰۹۱ جہانگیر کے کتابخانے میں پنجم آذر سنہ ۱۰۱۴ میں داخل ہوئی، اس پر شاہزادہ خرم کی یادداشت ہے:

پنجم آذر سنہ ۱۰۱۴ داخل کتابخانۂ اعلیٰ حضرت ظل اللہ نور الدین جہانگیر بادشاہ بن اکبر بادشاہ شد۔ حررہٗ بندہ خرم بن جہانگیر بادشاہ

خرم. جو بعد میں شاہجہاں کے نام سے ہندوستان کا بادشاہ ہوا اس کی بظاہر قدیم ترین تحریر ہے، جو دستیاب ہوئی ہے۔ اس سے اور اس طرح کے دوسرے مخطوطات سے اس کی کتاب دوستی ظاہر ہوتی ہے۔

بعض مخطوطات ایسے دستیاب ہوئے ہیں، جو اولاً جہانگیر کے کتابخانے میں تھے اور بعد میں شاہجہاں اور دوسروں کی تحریروں سے مزین ہیں، مثلاً:

**(۷) صد پند لقمان، بخط میر علی کا ایک نسخہ رام پور (شمارہ ۷۵۶) کی** رضا لائبریری میں موجود ہے، اس کی کتابت ۹۴۱ھ میں ہوئی۔ یہ نسخہ ۱۵ویں سال جلوس میں جہانگیر کے کتابخانے میں داخل ہوا:

بتاریخ سوم محرم سنہ ۱۵ داخل کتابخانہ این نیازمند درگاہ الٰہی شد حررہٗ جہانگیر ابن اکبر۔

چند سال بعد یہ شاہ جہاں کے کتابخانہ میں آیا، چنانچہ شاہجہاں لکھتا ہے:

"این پندنامۂ لقمان حکیم وغیرہ کہ بخط خوب امیر علی است۔ بتاریخ بیست و پنجم ماہ آبان الٰہی سنہ ۳ جلوس مطابق سلخ شہر ربیع الاول ۱۰۳۹ھ ہجری در دار الخلافہ اکبر آباد داخل کتابخانۂ این نیازمند درگاہ شد۔

حررہٗ شہاب الدین محمد شاہ جہاں بادشاہ ابن جہانگیر ابن اکبر بادشاہ غازی۔ قیمت ہزار روپیہ"

دوسرے سال بادشاہ نے اسے جہاں آرا بیگم کو ہدیہ کر دیا:

این پندنامہ را در ذی الحجہ ۱۰۴۰ ہجری موافق سنہ ۴ جلوس مبارک بفرزند ارجمند سعادت مند برخوردار کامگار بجان برابر بلکہ از جان بہتر جہان آرا بیگم [ہدیہ نمودم]

یہ خاصۂ اوّل کا نسخہ ہے۔ اس پر جہاں آرا کی بھی حسب ذیل یادداشت ملتی ہے:

این چند سخن کہ خواجہ عبداللہ انصاری شیخ الاسلام وقت خود گفتہ است اگر ہزار زبان داشتہ باشم کہ تعریف نتوانم کرد، گوش را وجان و دل

عجیب خبر میدہد، اگر توفیق رفیق گردد - حررہ جہان آرا، مریدِ حضرت شیخ خواجہ معین الدین چشتی قدس سرہٗ -

حسب ذیل یادداشت سے معلوم ہوتا ہے کہ کچھ دنوں حکیم ہمام کے پاس یہ نسخہ رہا:

پند نامۂ لقمان حکیم و سخنان عبداللہ انصاری کہ بخط میر علی است از [کتابخانۂ حکیم] ہمام است سنہ ۲ -

ملّا صالح اور عنایت کا نام سرِ ورق پر موجود ہے -

(۸) مناجات خواجہ عبداللہ انصاری، کا ایک نسخہ سلطان علی کے خط میں رضا لائبریری رامپور (شمارہ ۷۰۵) میں موجود ہے جس کی کتابت ۹۲۱ ہجری میں ہوئی، یہ نسخہ نفیس خطّاطی کا اعلیٰ نمونہ ہونے کی بنا پر نہایت اہم ہے - جو جہانگیر، شاہ جہاں اور اورنگ زیب کے کتابخانوں میں شامل رہا ہے - جہانگیر کو یہ نسخہ خان خاناں نے پیش کیا تھا، جہانگیر لکھتا ہے:

رسالۂ خواجہ عبداللہ انصاری خط ملا سلطان علی از پیشکش خان خاناں بتاریخ ۲۴ جمادی الاوّل سنہ ۱۰۲۲ - حررہٗ جہانگیر ابن اکبر بادشاہ -

خان خاناں کے کتابخانے میں ۹۹۸ ہجری میں داخل ہوا تھا:

" درتاریخ ۳۵ الٰہی موافق سنہ ۹۹۸ ہجری این کتاب داخل [کتابخانہ] شد ........ دوست بندگان و خاک پای ایشاں عبدالرحیم ابن محمد بیرم خان عفی عنہ "

شاہجہاں کی یہ یادداشت ملاحظہ ہو:

بتاریخ بست و پنجم ماہ بہمن الٰہی موافق بیستم شہر جمادی الثانیہ سنہ ۱۰۳۷ھ کہ روز جلوس مبارک است داخل کتابخانۂ این نیازمند درگاہ شد، حررہٗ شہاب الدین محمد شاہجہاں ابن جہانگیر شاہ بن اکبر شاہ

شاہجہاں اور اورنگ زیب کی مُہریں بھی ہیں، جن کی عبارتیں یہ ہیں:

شہاب الدین محمد شاہ جہاں بادشاہ غازی صاحب قران ثانی

بندہ ابوالمظفر محی الدین محمد عالمگیر پادشاہ غازی

اس طرح مزید یادداشتیں نسخہ کی افادیت میں اضافہ کرتی ہیں:

"بتاریخ بست و نہم اردی بہشت ماہ الٰہی سنہ ۱۰۸۹ ہجری داخل کتابخانہ احقر العباد میر کریم الدین خان شد"

"اللہ اکبر بتاریخ ہشتم و بماہ الٰہی سنہ ۲ عرض دیدہ شد"

"اللہ اکبر پانزدہم ماہ اردی بہشت سنہ احد عرض دیدہ شد"

(۹) **دیوان کامران** کا جو نسخہ بانکی پور میں ہے، وہ مشہور کاتب محمود بن اسحاق الشہابی الہروی کے قلم کی یادگار ہے۔ یہ نسخہ بظاہر اکبر، جہانگیر، شاہجہاں اور اورنگ زیب کے کتابخانوں میں رہ چکا ہے۔ اکبری کتابخانے کی شمولیت کا ایک ثبوت حسب ذیل یادداشت ہے۔ "تحویل جناب شیخ فیضی از بابت تحویل میر محمد تقی بتاریخ ۲۷ شہر ذی حجہ سنہ ۹۹"۔ جہانگیر نے یہ عبارت درج کی ہے:

دیوان میرزا کامران کہ عم پدر بزرگوار منست بخط محمود اسحاق شہابی حررہٗ نورالدین محمد جہانگیر شاہ اکبر سنہ ۲۰ جلوس موافق سنہ ۱۰۳۵ھ

شاہجہاں کی یادداشت ملاحظہ ہو:

الحمد للہ الذی انزل علےٰ عبدہ الکتاب۔ حررہٗ شاہ جہاں ابن جہانگیر شاہ ابن اکبر شاہ

ممکن ہے، چند دنوں تک بیگم کی ملک میں رہا ہو:

مُہر قیمت اموال نور النساء بیگم

ذیل میں شاہ جہاں کے کتابخانے کے بعض اور نسخوں کا ذکر کیا جاتا ہے۔ ان پر شاہجہاں کے دستخط موجود ہیں:۔

(۱) **شش رسالۂ سعدی** کا ایک نسخہ بانکی پور، شمارہ ۹۳ میں ہے۔ کاتب میر علی الکاتب بتایا گیا ہے اور سال کتابت ۹۴۴، مگر اس کی یہ نسبت غلط ہے، اس کا اصل کاتب میر باقر ہے، جیسا کہ شاہ جہاں کی ذاتی تحریر سے واضح ہے:

الحمد للہ الذی انزل علیٰ عبدہ الکتاب، حررہٗ

شہاب الدین محمد صاحب قران ثانی .... خط باقر پسر ملا علیست نام اور اترا شیدہ نام پدر نوشتہ اند۔

مندرجۂ ذیل یادداشت سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ عبدالرحیم خان خاناں کے پاس بھی رہ چکا ہے:۔

در شب یکشنبہ سنہ ۱۰۱۹ ابکتابخانۂ نور دیدہ ...... متعلق ساخت - حررہٗ عبدالرحیم ......

اودے پور میں ۹۸۶ میں عوض دیدہ شدہ، چندے اورنگ زیب کے پاس بھی رہا تھا، جیسا کہ ابوالمظفر محی الدین عالمگیر بادشاہ کی مہر سے ظاہر ہوتا ہے، محمد رحیم بن محمد بیرم کی مہر بھی موجود ہے۔

(۲) **ایک قیمتی فارسی بیاض** کا ایک نسخہ بانکی پور (شمارہ ۱۰۸۹) میں موجود ہے، جس کو علی الکاتب نے لکھا تھا، یہ مجموعہ ۸ جمادی الثانی ۱۰۳۷ کو شاہ جہاں کے کتابخانہ میں داخل ہوا تھا، جیسا کہ ذیل کی تحریر سے واضح ہے:

"این مجموعۂ نفیس بتاریخ بیست و پنجم ماہ بہمن موافق ہشتم جمادی الثانیہ سنہ ۱۰۳۷ کہ روز جلوس مبارک است داخل کتابخانۂ این نیاز مند درگاہ شد، حررہٗ شہاب الدین محمد شاہ جہان بادشاہ ابن جہانگیر بادشاہ ابن اکبر بادشاہ غازی، ۲۵ خرداد سنہ ۲ جلوس تحریر یافت۔"

یہ مجموعہ نورجہاں کے پاس بھی رہ چکا ہے، جیسا کہ ظاہر ہے:

"قیمت پانصد روپیہ از بابت نورجہاں بیگم"

(۳) **تاریخ خاندان تیموریہ** کا جو نفیس مصور نسخہ بانکی پور میں ہے۔ اس پر شاہ جہاں کی حسب ذیل تحریر موجود ہے:

"این تاریخ کہ مشتمل است بر مجمل احوال حضرت صاحبقران گیتی ستان و اولاد امجاد آن حضرت و سوانح ایام حضرت عرش آشیانی انار اللہ برہانہ - تا سال بیست و دوم در عہد دولت شاہ بابا تصنیف شدہ،

محررہ۔ شاہ جہان بادشاہ بن جہانگیر بادشاہ بن اکبر بادشاہ۔

اِس میں متعدد امرا کی مُہر وغیرہ ہے جن میں محمد باقر، عبدالغفور، خواجہ سہیل، عبداللہ چلپی اور نور محمد کے نام قابلِ ذکر ہیں۔ واضح ہو کہ یہ خاندانی نسخہ مختلف کتابخانوں کی زینت رہ چکا ہوگا۔

(۴) **چہل مجلس** کا ایک نسخہ جہانگیری دربار کے ایک کاتب عبدالرحیم روشن قلم کا لکھا ہوا، شاہ جہاں کے کتابخانے میں موجود تھا، اس نسخے کی کتابت ۱۰۲۰ ہجری میں آگرے میں ہوئی تھی، شاہ جہاں کی یادداشت یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

"الٰہی بتاریخ بیست و پنجم بہمن موافق ہشتم جمادی الثانیہ ۱۰۳۷ کہ [روز جلوس] مبارک است داخل کتابخانہ [بناہ مند] درگاہ شد۔

محررہ شہاب الدین (محمد) شاہ جہان ابن جہانگیر شاہ بن اکبر بادشاہ"

اس میں مغل اُمراء کی یادداشتیں اور عرض دیدہ ہیں، جن میں خواجہ سہیل، محمد باقر، نور محمد، عبداللہ چلپی، عنبر، دولت قابلِ ذکر ہیں۔ ایک یادداشت یہ ہے:

اَللہُ اَکبر

ماہ فرودین سنہ ۲ مطابق ۱۰۳۸ ہجری حسب الحکم از تحویل عنبر تحویل

دولت تحویلدار کتابخانہ محل شد

**اورنگ زیب** بڑا ذی علم بادشاہ تھا۔ اس کے کتابخانے کی متعدد کتابیں موجود ہیں، لیکن اس کی یادداشتیں نہیں ملتیں، البتہ خود اس کی مُہریں اور اس کے کتابخانے کے تحویلداروں کی مُہریں مل جاتی ہیں، خود کاتب تھا اور قرآن کی کتابت اس کا مشغلہ تھا۔ چنانچہ اس کے ہاتھ کے بعض نسخے کتابخانوں میں محفوظ ہیں۔

۱ **حال نامہ عارفی** یا مثنوی گوی و چوگان کا ایک نسخہ جو ذخیرہ حبیب گنج (مسلم یونیورسٹی لائبریری) میں محفوظ ہے۔ کاتب علی الحسینی ہے اور سنہ کتابت ۹۲۶ بمقام ہرات، اورنگ زیب کو یہ نسخہ محاصرۂ گولکنڈہ کے موقع پر ملا تھا۔ جیسا کہ حسبِ ذیل یادداشت

سے واضح ہے:

کتاب گوی و چوگان بخط استاد الکتاب ملا میر علی بابت فتح گلکنڈہ غرہ ذی الحجہ، سال سی و یکم جلوس اقبال تحویل سہیل نمودہ شد۔

سہیل اس زمانے کا اہم امیر تھا جس کو کتابخانوں کی نگرانی کا عہدہ سپرد تھا، جس کی تحویل میں اہم نسخے رہ چکے ہیں، ان میں دیوان حافظ (بانکی پور شمارہ ۱۵۱) دیوان کامران (بانکی پور شمارہ ۲۳۷) تاریخ خاندان تیموریان (بانکی پور شمارہ ۵۵۱) میں رہ چکی تھیں اس مخطوطے کا تعارف پروفیسر مختار الدین احمد مجلہ علوم اسلامیہ ج ۱ میں کرا چکے ہیں۔

(۲) **مثنوی مولانا روم** کا ایک نسخہ حبیب گنج کے ذخیرہ میں ہے، اس کی کتابت ۱۰۱۲ھ کی ہے، یہ عالمگیر بادشاہ کے کتابخانے میں شامل رہ چکا ہے۔ چنانچہ اس پر اس بادشاہ کی چار مہریں ثبت ہیں۔ جن میں یہ الفاظ پائے جاتے ہیں: "محمد اورنگ زیب بادشاہ"

(۳) **لوائح جامی** کا ایک نسخہ حبیب گنج کے ذخیرہ میں ہے، اس کے لوح پر یہ عبارت درج ہے:

"لوائح بابت گذرانیدہ میر معز، چہاردہم، ربیع الثانی ۱۰۹۶ داخل کتابخانۂ سرکار عالی شد"

اس عبارت کے اوپر قابل خان خانہ زاد عالمگیر بادشاہ کی مہر ہے، ایک اور عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ سنہ ۳۰ جلوس میں شایستہ خاں کے اموال کی بابت محمد باقر کی تحویل میں سپرد کی گئی تھی۔ یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ ۱۰۹۶ھ میں شایستہ خاں کو مرحمت ہوئی۔ بہر حال یہ نسخہ اورنگ زیب کے کتابخانے میں شامل رہ چکا ہے۔

(۴) **حصن حصین**، تالیف امام جزری کا ۸۹۰ھ کا لکھا ہوا ایک نسخہ میرک شاہ محدث کے قلم کے حواشی کے ساتھ، شاہزادہ اعظم شاہ نے عالمگیر بادشاہ کو سنہ پچاس جلوس میں پیش کیا تھا، یہ نسخہ عالمگیر کے کتابخانے کا ہے اور اب مسلم یونیورسٹی کے ذخیرہ حبیب گنج میں محفوظ ہے۔

(۵) **منہاج العابدین**، تالیف امام غزالی کا ایک نسخہ ذخیرۂ حبیب گنج میں موجود ہے۔ یہ نسخہ شاہزادہ محمد معظم شاہ بن عالمگیر بادشاہ غازی کے کتابخانے میں رہ چکا ہے۔

جیسا کہ شاہزادے کی مُہر سے ظاہر ہے:۔

فرخ سیر کے کتابخانے کے مخطوطات مِل جاتے ہیں۔ کلام مجید کا ایک نسخہ جو اس کے کتابخانے میں شامل تھا، اب مسلم یونیورسٹی کے ذخیرۂ حبیب گنج میں محفوظ ہے۔ اِس کا کاتب ابوالفتح نامی ایک شخص ہے۔

دکن کے بہمنی خاندان کے بادشاہ علم دوست تھے، سلطان محمود شاہ کے دور کی ایک کتاب، جو ذخیرۂ حبیب گنج میں محفوظ ہے، دستیاب ہوگئی ہے، اِس کا نام مشکوٰۃ المصابیح ہے۔

مشکوٰۃ المصابیح کا ایک نسخہ ۸۷۷ھ شہر بیدر میں لکھا گیا۔ کاتب ابوسعید بن حسین تاجر مشہور بہ مال امیری، یہ نسخہ سلطان محمود شاہ بہمنی (م : ۹۲۴) کی خدمت میں نذر ہوا تھا۔

ہمایوں کی بیگم حمیدہ بانو بیگم کتابوں کی شائق تھی، چنانچہ میر علی خطاط کی مرتّب کردہ ایک بیاض جو نیشنل میوزیم دہلی میں محفوظ ہے اس کے پاس کچھ دنوں رہی تھی، اِس پر اس کی مُہر کندہ ہے۔ مُہر کی عبارت یہ ہے:

سطر اوّل    خامہ با توقیع

سطر دوم    حمیدہ بانو بیگم

سطر سوم    مہر او آئینۂ سپہرِ دولت باشد

سطر چہارم    ۹۶۸

مغل شاہزادگان میں داراشکوہ بڑا عالم و فاضل گذرا ہے۔ تصوّف سے اس کو خاص لگاؤ تھا۔ اِس بنا پر وہ قادری لکھتا تھا۔ اِس کی دونوں کتابیں "سفینۃ الاولیاء" اور "سکینۃ الاولیاء" اس کے عارفانہ رجحانات کی مظہر ہیں، وہ سنسکرت کا بھی عالم تھا۔ چنانچہ اس نے اپنشد کو فارسی کا جامہ پہنایا جو حال ہی میں ایران سے ڈاکٹر تاراچند اور جلالی نائینی کی شرکت میں "سرِّ اکبر" کے نام سے شائع ہوا ہے۔ داراشکوہ کا کتبخانہ بھی تھا، غالباً اسی کتابخانے میں اُسے دیوانِ حافظ کا وہ نسخہ ملا تھا جس میں ہمایوں اور جہانگیر کی تحریریں بھی تھیں۔ رضا لائبریری رام پور میں نفحات الانس کا ایک قیمتی مخطوطہ ہے، وہ ۱۰۳۸ھ میں داراشکوہ کے کتابخانے میں داخل ہوا تھا، جیسا کہ اس یادداشت سے ظاہر ہوتا ہے:

"ایں نفحات کہ بسیار صحیح است و ماخوذ در سخواندہ بہ تصحیح رسانیدہ ام

بتاریخ بیست و پنجم شہر رمضان المبارک سنہ ۱۰۳۸ھ داخل کتابخانۂ این نیازمند درگاہ شد ، حررہٗ داراشکوہ

" بتاریخ بیست و پنجم ماہ ذی قعدہ ۱۰۴۸ ہجری در مقام نوشہرہ توفیق اتمام یافت۔

—

" بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

" الحمد للہ کہ از ابتدا تا انتہام حبہ ثانی بشرط مطالعہ این کتاب مستطاب کہ از جملہ تصانیف تمام فائدہ ........ دل این فقیر مستقیم ....... الفقیر محمد (داراشکوہ) قادری "

داراشکوہ جامی کا معتقد تھا۔ چنانچہ سفینۃ الاولیاء میں جامی کے متعلق اس طرح کے خیالات کا اظہار کیا ہے :

" این فقیر ہمیشہ تصانیف نظم و نثر ایشان را مطالعہ می نماید و از برکت آن کلام حقیقت انتظام فائدہ ہا می ربایدء و این کتاب (سفینۃ الاولیاء) راکہ می نویسد ہمہ از تتبع و شاگردی ایشانست "

اِس عقیدت کی توثیق نفحات کے نسخے پر داراشکوہ کی یادداشتوں سے بخوبی ہو جاتی ہے۔

مغل شاہزادیوں میں علمی اعتبار سے جہان آرا کا نام نہایت مشہور ہے۔ وہ دو کتابوں کی مؤلفہ ہے ، ایک " مونس الارواح " اور دوسری " صاحبیہ " اس کو کتابوں کا بہت شوق تھا۔ چنانچہ کئی کتابوں پر اس کی یادداشتیں بھی پائی جاتی ہیں ، کم از کم دو مخطوطے خود اس کی کتابت کے اس وقت تک موجود ہیں ؛ بعض مخطوطے اس کی مُہر سے مزیّن ہیں ۔ ان میں قابلِ ذکر نسخے حسب ذیل ہیں :

(۱) بیاض فارسی ؛ یہ فارسی بیاض بنارس یونیورسٹی کے کلابھون میں محفوظ ہے ، اس میں جہان آرا کی حسب ذیل یادداشت موجود ہے :

" اللہ محمد علی

" این بیاض را بفرزند برخوردار قابل لائق بدرالنساء بیگم دادم۔

" رقمہ الحقیر الفقیر جہان آرا ، بنت شاہ جہان بادشاہ غازی "۔

شہزادی بدرالنساء اورنگ زیب کی بیٹی تھی، جو ۱۰۸۰ ہجری میں فوت ہوئی۔

(۲) رضا لائبریری رام پور میں ایک مجموعے میں پند لقمان اور رسالہ خواجہ عبداللہ انصاری شامل ہیں، جو میر علی خطاط کا مکتوبہ ہے۔ اس پر جہانگیر کی تحریر ہے پس شاہ جہاں کی یادداشت ہے، جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس نے دوسرے سال جلوس میں یہ نسخہ جہاں آرا کو عنایت کر دیا تھا۔ جہاں آرا کی بھی دو یادداشتیں اس پر موجود ہیں، اس کا ذکر قبلاً ہو چکا ہے۔

(۳) کتابخانہ مسلم یونیورسٹی، ذخیرہ حبیب گنج میں اوراد و وظائف کا ایک مجموعہ ہے، جو اپنے ابتدائی کلمات کی وجہ آیات بینات کے نام سے یاد ہوا ہے، اوراد عربی میں مع فارسی شرح کے ہیں اور پورا مجموعہ جہاں آرا، کے خط میں ہے۔ ایسا معلوم ہوا ہے کہ یہ مجموعہ خود جہاں آرا نے شاہ جہاں کے قلعہ آگرہ میں نظربندی کے موقع پر جمع کیا تھا، جیسا کہ سرورق کی اس عبارت سے ظاہر ہے:

> این آیات بینات و کلمات طیبات ریختۂ قلم مشکین رقم نواب احتجاب عصمت جناب مریم الزمانی بلقیس الدورانی جہان آرا بیگم، بنت پادشاہ عادل باذل مغفور حضرت شہاب الدین محمد شاہ جہان پادشاہ المخاطب بہ صاحبقران ثانی غازی است کہ ہنگام عزلت وانزوا با والد ماجد در قلعہ شہر بنیاد اکبر آباد، اوقات فرخندہ ساعات را بہ طاعت الہی و اطاعت قبلہ گاہی می گذرانید متوجہ تحریر آن گردیدہ اند۔"

خاتمے کی تحریر سے سال کتابت ۱۰۷۳ معلوم ہوتا ہے:

> کتبہ الخادم الفقیرا جہان آرا، بتاریخ سلخ شہر رجب سنہ یکہزار و ہفتاد و سہ ہجری تحریر یافت۔

اس مخطوطے کی تحریروں سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ عالمگیر (م: ۱۱۱۸)۔ بعد ازاں فرخ سیر کے کتابخانے میں شامل ہوتا ہے، پھر محمد شاہ بادشاہ غازی (م: ۱۱۶۱) اور پھر شاہ عالم ثانی (م: ۱۲۲۱) کے پاس پہنچتا ہے اور آخر میں شاہان اودھ کے کتابخانے میں پہنچا ہے جیسا کہ نصیرالدین حیدر (م: ۱۲۵۳) اور امجد علی شاہ (م: ۱۲۶۳) کی مہروں سے، جن میں یہ اشعار

کندہ ہیں، ظاہر ہوتا ہے :

خوش است مُہر کتب خانۂ سلیمان جاہ
بہر کتاب مزین چو نقش بسم اللہ

---

ناسخ ہر مُہر شد چون شد مزین بر کتاب
خاتم امجد علی شاہ زمان عالی جناب

کتابخانۂ شاہانِ اودھ سے یہ نسخہ ٹونک کے حافظ عبداللہ البصیر کے پاس پہنچا ہے جہاں سے ۱۹۳۹ء میں کتابخانۂ حبیب گنج میں منتقل ہوتا ہے۔

(۴) کتابخانۂ خدابخش میں حسینی کے شہنشاہ نامہ کا ایک نسخہ ہے، جس پر جہان آرا کی ایک مدور مُہر ہے، جس میں یہ الفاظ ہیں :

جہان آرا بیگم بنت شہاب الدین محمد صاحب قران ثانی شاہجہاں بادشاہ غازی۔

یہ شاہی نسخہ ہے، جس پر مغل اُمراء کی تحریریں اور مُہریں ہیں، ان سے اندازہ ہوتا ہے کہ یہ نسخہ ترکی میں تھا، وہاں سے عہد شاہ جہاں میں ہندوستان آیا اور بالآخر جہان آرا کے استفادہ میں رہا۔

**(۵) بیاض فارسی :** یہ بیاض محمد اشرف صاحب انجینئر کے پاس تھی، اب کان پور میں ایک سندھی صاحب ذوق کی مِلک میں ہے ؛ اس میں آخری صفحے پر دو مُہریں ہیں، ایک میں جہان آرا بنت شاہ جہاں اور دوسری میں محمد احسن اللہ خاں ۱۱۶۳ درج ہے۔ بیاض پر ایک یادداشت ہے، اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ خود جہان آرا کے ہاتھ کا نسخہ ہے :

"این بیاض با سواد سرکار دولت مدار نواب عصمت جناب بیگم صاحبہ زمان و ملکۂ جہان نواب جہان آرا بیگم بنت شاہ جہان پادشاہ غازی خلد اللہ مُلکہٗ و سلطنتہٗ، فی الواقع نادرۂ روزگار است، محفوظ ماند"

مغل امراء میں خان خاناں کے کتابخانے کے بعض نسخوں کا پتہ چلا ہے چنانچہ :

(۱) **شش رسالہ سعدی** کے نسخے پر اس کی یادداشت سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس کا نسخہ اسی کے کتابخانہ میں تھا، جو بالآخر شاہ جہاں کی ملکیت ہوا اور جس پر اس نے اپنی تحریر ثبت کی' اس کا تعارف ہو چکا ہے۔

(۲) **مناجات عبداللہ انصاری** (رامپور ۸۵) جو جہانگیر اور شاہ جہاں کے کتابخانوں کی زینت رہی، وہ اولاً خان خاناں کے کتابخانے میں تھی چنانچہ ۹۹۸ ہجری کی یادداشت سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس سنہ میں یہ نسخہ خان خاناں کے پاس آیا تھا۔

(۳) خان خاناں کے پاس میر علی الکاتب کے ہاتھ کا **یوسف زلیخا** کا ایک نفیس نسخہ تھا، جس کو اس نے ۱۰۱۹ ہجری میں جہانگیر کی خدمت میں پیشکش کر دیا تھا، جیسا کہ مآثر رحیمی کی حسب ذیل عبارت سے معلوم ہوتا ہے :

> در روز دوشنبہ دوم محرم سنہ ہزار و نوزدہ دار الخلافۂ اکبر آباد بسایۂ چتر آسمان پایہ آرائش پذیرفت ........ و درایں روز یوسف زلیخا بخط ملا میر علی مصور و مذہب کہ ہزار مُہر قیمت داشت و سپہ سالار خان خانان بطریق پیشکش ارسال داشتہ بود، معروض گردید۔

بانکی پور میں **یوسف زلیخای جامی** کا ایک عمدہ نسخہ میر علی کاتب کا لکھا ہوا ہے' اس کی تاریخ کتابت ۹۳۰ اور مقام کتابت ہرات ہے، یہ نسخہ بہت مذہب اور مزین نسخہ ہے، بانکی پور کتابخانے کے کیٹلاگر کا خیال ہے کہ یہ وہی نسخہ ہے، جو صاحب مآثر رحیمی کے قول کے مطابق خان خانان نے جہانگیر کو پیش کیا تھا، لیکن خود نسخے سے اس سلسلے میں کوئی رہنمائی نہیں ہوتی۔

(۴) پٹیالہ میوزیم میں ایک بیاض ہے اس کا کاتب ہمام المنشی المرشدی اور سال کتابت ۹۴۸ ہے۔ خان خاناں کو یہ بیاض گووا سے ہاتھ آئی، جیسا کہ ذیل کی عبارت سے ظاہر ہوتا ہے :

> در تاریخ نہصد نود وسہ کہ در احمد آباد بود، بعضی از خدمتگاران را بجہت ابتیاع اسباب بہ گووہ فرستادہ بود، از گووہ جی جی ..... بطریق پیشکش

این کتاب را فرستادہ بود و استدعائی کہ نمودہ بود موافق ارادہ اسباب مایحتاج رسید۔ حررہٗ عبدالرحیم بن محمد بیرم عفی عنہ۔

اسی صفحے پر حسب ذیل یادداشت بھی مندرج ہے:

"در وقتی کہ جہانگیر بادشاہ این غریب را بخدمت دکن ہمراہ شاہزادہ پرویز فرستادہ من این کلیات نواب خانخانان بہ برخوردار الملقب خان عالم فرستاد۔"

اس پر اعتماد خان، عنبر، منصور، خان عالم وغیرہ کی مہریں اور عرض دیدے ہیں۔

دکن کے بہمنی خاندان کے اکثر بادشاہ و امرا بڑے علم دوست و فاضل ہوئے ہیں۔ ان میں سے بعض بادشاہوں کے کتابخانوں کی کتابیں بھی دستیاب ہوئی ہیں۔ سلطان محمود شاہ بہمنی کے دور کی ایک کتاب ذخیرہ حبیب گنج مسلم یونیورسٹی لائبریری میں محفوظ ہے۔ اس کا نام "مشکوٰۃ المصابیح" ہے، یہ مخطوطہ ۸۷۷ ہجری میں بیدر میں لکھا ہے، کاتب کا نام ابوسعید بن حسین ہے۔

مغلوں کے معاصر دکنی سلاطین میں شاہانِ گولکنڈہ جو قطب شاہ اور شاہانِ بیجاپور جو عادل شاہ کے لقب سے ملقب تھے، علم و فضل، شعر و ادب کے لحاظ سے کافی نامور ہیں، ان بادشاہوں کی کتابخانوں اور کتابوں سے دلچسپی کا کافی ثبوت فراہم ہوتا ہے۔ قطب شاہی خاندان کے بعض مخطوطات ذخیرۂ حبیب گنج میں موجود ہیں۔ اِن میں سے ایک کاتبی کی مجمع البحرین کا نسخہ ہے۔ اس پر ابراہیم قطب شاہ (۹۵۷-۹۸۸)، محمد قلی قطب شاہ (۹۸۸-۱۰۲۰)، اور محمد قطب شاہ (۱۰۲۰-۱۰۳۵) کی مہریں ہیں، جن میں یہ عبارتیں درج ہیں:

شہے کہ نقش نگین ساخت مہر آل مقیم
بود سپہر کرم قطب شاہ ابراہیم (ابراہیم قطب شاہ)

ملکِ جہان مرا کہ بزیر نگین شدہ
از حکم پادشاہ جہان آفرین شدہ (محمد قلی قطب شاہ)

ملک سلیمان ز حق گشتہ میسر مرا
نقش نگین دل است حیدر صفدر مرا (محمد قطب شاہ)

دوسرا نسخہ دیوان شمس الدین طبسی کا ہے۔ جس کی کتابت کی تاریخ احدی وعشرین و سبعمائۃ ( = ۷۲۱ھ) ہے، گویا شاعر کی وفات کے سو سال کے اندر اس کی کتابت ہوئی، اس بنا پر خاصہ قابل توجہ نسخہ ہے؛ علاوہ بریں یہ مندرجہ بالا تینوں قطب شاہی سلاطین کے کتابخانے میں شامل رہ چکا ہے۔ چنانچہ ابراہیم، محمد قلی اور محمد قطب شاہ تینوں کی مہریں اس پر ثبت ہیں۔ پہلی مہر دقت سے پڑھی جاتی ہے، دوسری صاف ہے، مگر تیسری مٹی ہوئی ہے۔ مختصر یہ کہ جس طرح مجمع البحرین کا نسخہ تینوں بادشاہوں کے کتابخانے میں رہ چکا ہے، دیوان شمس کا یہ نسخہ انہیں تینوں سے وابستہ رہا ہے لیکن چوتھے بادشاہ عبداللہ کی مہر نہ اس نسخہ پر ہے اور نہ مجمع البحرین پر، جو اس کے کتابخانے کے عدم شمول پر دال ہے۔ عبداللہ قطب شاہ کی علم دوستی کا سب سے بڑا ثبوت یہی ہے کہ محمد حسین تبریزی نے اپنی شہرۂ آفاق فرہنگ برہان قاطع اسی بادشاہ کے نام معنون کی ہے۔

تفسیر جلالین کا ایک مطلا و مذہب نسخہ ذخیرۂ حبیب گنج میں محفوظ ہے، رضی الدین تفرشی نے ۱۰۷۹ھ میں حیدرآباد میں اس کی کتابت کی تھی، اس میں دو جگہ سلطان ابوالحسن قطب شاہ عرف تاناشاہ کے طلبیے ہیں۔

عادل شاہی خانوادے کا سب سے اہم رکن ابراہیم عادل شاہ ثانی ہے، وہ جامع حیثیات شخصیت کا مالک تھا، مختلف علوم و فنون میں دخیل تھا۔ موسیقی اس کا محبوب مشغلہ ہے اور اس کی کتاب نورس ہندوستانی موسیقی کی تاریخ میں سنگ میل کی حیثیت رکھتی ہے۔ اس کے دربار میں ظہوری اور فرشتہ گذرے ہیں، اس کا کتابخانہ تھا، اس کی چند کتابوں کا واضح طور پر پتہ چلا ہے؛ اس کے دربار کا خطاط شاہ خلیل اللہ تھا، جو ایران میں شاہ عباس کا خطاطی میں استاد تھا، ابراہیم عادل شاہ کے دربار سے منسلک ہوا تو اس فن میں بڑی شہرت پائی۔ ظہوری نے اس دربار کی ممتاز مشہور ترین شخصیات میں اس کو شمار کیا ہے؛ شاہ خلیل اللہ سیاسی امور میں بھی دخیل تھا، چنانچہ عادل شاہی سفیر کی حیثیت سے ایران بھی گیا ہے اور مغلوں کے خلاف دکنی سلاطین کے معاملہ کی زبردست وکالت کی ہے۔

تذکرۂ خوشنویسان کے قول کے مطابق اس نے ابراہیم عادل شاہ کی کتاب "نورس"

کا ایک شاندار نسخہ تیار کیا۔ جس پر اس کو بادشاہ کی طرف سے بڑا انعام ملا۔ اتفاق سے اس کے
ہاتھ کے چھ منتشر ورق کا پتہ حیدرآباد میں چلا، جو بعد میں نیشنل میوزیم نے خرید لئے، یہ اوراق
خطاطی کا بہترین نمونہ ہیں اور اس کے حاشیہ کی تزئین سے واضح ہے کہ یہ شاہی نسخہ ہوگا، راقم
نے ان اوراق کا عکس شاہ خلیل اللہ کی زندگی کی تفصیل کے ساتھ "نذرِ ذاکر" (ص ۴۳۲-۴۳۸)
میں شائع کر دیا ہے۔ خیال ہے کہ خلیل اللہ کا یہ مکشوف اوراق اسی نسخے کے ہوں گے، جو
ابراہیم عادل شاہ کے لئے تیار ہوا تھا۔

(۱) آخری صفحہ موجود ہے، جس پر ترقیمہ یہ ہے:

"خلیل اللہ غفر اللہ ذنوبہ دستر عیوبہ"

(۲) ابراہیم عادل شاہ کے کتب خانے کا کتاب نورس کا دوسرا نسخہ عبداللطیف مصطفےٰ[1]
کا لکھا ہوا ہے۔ یہ نسخہ خط نسخ ثلث میں ہے۔ اس کی خطاطی اور دوسرے اہتمام نسخے کی
نفاست پر دلالت کرتے ہیں۔ یہ نسخہ سنٹرل ریکارڈس آف حیدرآباد میں تھا اور اس کے بہتر ورق
کا عکس راقم کے پاس موجود ہے۔ اس نسخے کی یادداشت سے ظاہر ہے کہ خود ابراہیم عادل شاہ
کے کتابخانے سے اس کا تعلق تھا۔

"کتاب نورس"، دو قلمی خط عبداللطیف جلد زرد با ترنج و زنجیرۂ طلا و لبتہ اوراقِ چہل
جمع کتابخانۂ عامرہ شدہ بتاریخ ۲ محرم ۱۰۲۲"۔ اس پر عادل شاہ کی مُہر ہے۔ جس میں حسب ذیل
فقرے درج ہیں: "عہد ابراہیم عادل شاہ مُہر تبدیل"

(۳) ابراہیم کے دور کا ایک اہم خطاط عبدالرشید ہے، اس کے ہاتھ کے کئی مرقعے مرقع
عادل شاہی میں موجود ہیں، ایک صفحہ میں کتاب "نورس" کی چار سطریں لکھی ہیں؛ اس نے نورس
کا ایک مکمل نسخہ تیار کیا تھا، جو ابراہیم عادل شاہ کے کتابخانے میں شامل تھا۔ جیسا کہ حسب ذیل

---

[1] ابراہیم عادل شاہ کے دور کے دو اور خطاطوں نے کتاب "نورس" لکھی تھی، ایک سلیمان تھا جس نے نور سپور
میں لکھا تھا (ایک صفحہ کا عکس نذرِ ذاکر (ص ۴۴۲) میں ملاحظہ فرمائیے۔ — دوسرا عبدالحلیم پسر مصطفےٰ، اس
وقت کے اور لوگوں کی طرح یہ دونوں اپنے کو بادشاہ کا شاگرد لکھتے تھے۔

تحریر سے واضح ہے :

"کتاب نورس خط ریحان کاتب عبدالرشید جلد سرخ با ترنج و زنجیرہ طلانوبستہ بابت جامدار خانہ جمع کتابخانہ عامرہ شد۔ بتاریخ ۱۷ ماہ جمادی الاول ۱۰۳۷ اوراق سی و دو۔"

(۴) ابراہیم عادل شاہ کے کتابخانے کا ایک اور اہم نسخہ کتابخانہ دیوان صاحب باغ مدارس میں راقم کی نظر سے گذرا، یہ خمسۂ امیر خسرو کا نہایت نفیس مصور نسخہ ہے جس پر ایک یادداشت ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ ابراہیم عادل شاہ کے کتابخانے کی زینت رہ چکا ہے، اس نسخے کی ایک بے نظیر خصوصیت یہ ہے کہ اس کی مصوری مغل دور سے قبل کی ہے۔ اور احتمال یہ ہے کہ شاید اس نسخہ کی کتابت اور تصویرکشی ہندوستان میں ہوئی ہو، چونکہ مغل دور سے قبل کے مصور نسخے نہیں ملتے۔ اس بنا پر اس کی اہمیت اور زیادہ بڑھ جاتی ہے، ابراہیم عادل شاہ خود بڑا صاحب نظر تھا، اس سے قیاس ہوتا ہے کہ یہ نسخہ یقیناً بہت قیمتی ہوگا۔

ابراہیم عادل شاہ خطاط بھی تھا، چنانچہ اس کی خطاطی کے کافی نمونے دستیاب ہوگئے ہیں، ۱۰۲۳ ہجری میں اس نے قرآن کریم کی دو سورتیں، سورۂ مائدہ، سورۂ انعام نقل کی تھیں، اس کا نسخہ سالار جنگ میوزیم میں موجود ہے۔ اس کے ایک صفحہ کا عکس 'تذکرۂ ذاکر' (ص ۱۴۴) میں راقم الحروف کے توسط سے شائع ہوگیا ہے۔

(۵) صحیح بخاری جلد اول کا ایک نسخہ حبیب گنج کے ذخیرہ میں موجود ہے۔ وہ ابراہیم عادل شاہ ثانی کے کتابخانے کا ہے، جیسا کہ خاتمے کی تحریر سے ظاہر ہے :

"جلد اول صحیح بخاری بخط نسخ عرب در آخر کتاب خط حضرت شیخ المحدثین عفیف الدین گازرونی است۔ جلد سیاہ ترنج سرخ و جدول طلانوبستہ بابت فتح شہر محمد آباد المعروف بہ بیدر جمع کتابخانہ معمورہ عالم پناہ ابراہیم عادل شاہ خلد اللہ ملکہ، شدہ ۹ شعبان ۱۰۲۸"

**کتابخانہ ٹیپو سلطان :** میسور میں اٹھارہویں صدی میں ایک مشرقی کتابخانہ

کا پتہ چلتا ہے، جو ٹیپو سلطان کے کتابخانے کے نام سے معروف ہوا، اس کتابخانے کی ایک فہرست انگریزی زبان میں مسٹر اسٹی ورٹ نے تیار کر کے چھاپی۔ یہ مطبوعہ فہرست تو بعض کتابخانوں میں مل جاتی ہے، لیکن ٹیپو سلطان کے کتابخانے کے قلمی نسخے منتشر ہو گئے، ان میں بیشتر کتابیں یورپ کے کتابخانوں میں پہنچ گئیں، ممکن ہے کچھ مخطوطے ہندوستان کی بھی لائبریریوں میں مل جائیں، بہر حال میسور کا یہ قیمتی ذخیرہ اب ناپید ہے۔ گویا وہ خطہ ایک اہم علمی میراث سے محروم ہو گیا۔

کتابخانۂ اودھ: لکھنؤ میں شاہانِ اودھ کا کتابخانہ بہت معروف تھا، اس میں اہم قلمی نسخے موجود تھے۔ بڑا حصہ کتابخانہ موتی محل میں تھا۔ اس کی ایک جلد وضاحتی فہرست اسپرنگر نے غدر سے پہلے چھاپ دی تھی۔ لیکن بعد میں اس کی کتابیں منتشر ہو گئیں، اس کے متعدد نسخے ہندوستان اور یورپ کے کتابخانوں میں محفوظ ہیں۔ میرے خیال میں یہ منتشر نسخے اتنی تعداد میں ہیں کہ ایک چھوٹا سا کتابخانہ بن سکتا ہے، ذیل میں کچھ کتابوں کا تعارف پیش کیا جاتا ہے:

۱۔ اسولہ واجوبۂ رشیدی: رشید الدین فضل اللہ وزیر غازان خاں بڑا ذی علم وزیر تھا، اس کی تاریخ جامع التواریخ اپنی وسعت اطلاع کے لحاظ سے فارسی تاریخوں میں بے نظیر ہے، وہ کئی اور عربی و فارسی کتابوں کا مؤلف ہوا ہے، اس کی اواخر عہد کی کتاب "اسولہ واجوبہ رشیدی" ہے۔ جو علم و فن کا ایک طرح کا دائرۃ المعارف ہے، اس کا ایک فارسی نسخہ مسلم یونیورسٹی کے ذخیرہ اٹاوہ میں موجود ہے، اسولہ واجوبہ کا ایک فارسی نسخہ تہران اور دو ترکی میں ہیں، ترکی میں عربی روایت بھی موجود ہے۔ یہ نسخہ شاہان اودھ کے کتابخانے میں رہ چکا ہے اور اس پر حسب ذیل تین بادشاہوں کی شروع اور آخر کتاب میں مُہریں ہیں۔

نصیر الدین حیدر، مُہر کا سجع یہ ہے:

خوش است مُہر کتب خانۂ سلیمان جاہ<br>
بہر کتاب مزین چو نقش بسم اللہ

امجد علی شاہ کی مُہر کا سجع یہ ہے:

ناسخ ہر مُہر شد چون شد مزین بر کتاب
خاتم امجد علی شاہ زماں عالی جناب

واجد علی شاہ کی مُہر کی عبارت یہ ہے:

ثابت و پُر نور بادا تا فروغِ آفتاب
خاتمِ واجد علی سلطان عالم بر کتاب

(۲) **کتاب الصیدنہ نسخہ**: موزۂ برطانیہ کا یہ اہم نسخہ اودھ کے بادشاہوں کے کتابخانے کا ہے، چنانچہ شروع اور آخر میں نصیر الدین حیدر، امجد علی شاہ اور واجد علی شاہ کی مندرجہ بالا مُہریں ہیں۔ کتاب الصیدنہ بیرونی کی عربی صیدنہ کی فارسی روایت ہے۔ مترجم ابوبکر بن عثمان بن علی کاشانی ہے، جس نے سلطان التتمش کے عہد میں اس کو فارسی کا جامہ پہنایا۔ بیرونی کا اصل عربی نسخہ بروسہ ترکی کے کتابخانے میں ہے، یہ عربی نسخہ اور فارسی روایت دونوں زیرِ چاپ ہیں، برٹش میوزیم کے نسخہ کا عکس راقم کے ایک تفصیلی مقدمے کے ساتھ عنقریب شائع ہو جائے گا۔

(۳) **جواہر العلوم ہمایونی**: ایک شخص محمد فاضل بن محمد علی سمرقندی نے دائرۃ المعارف کے انداز کی یہ کتاب ہمایون بادشاہ کے عہد میں ہندوستان میں تالیف کی، اس کا ایک اعلیٰ درجہ کا نسخہ جو ۸۱۶ اوراق پر مشتمل ہے، مسلم یونیورسٹی کے کتابخانے میں موجود ہے۔ جو قبلاً شمس العلما، پروفیسر عبد الغنی صاحب کی مِلک میں تھا، اور ان کے پاس شاہانِ اودھ کے کتابخانے سے منتقل ہوتا ہوا پہنچا تھا، جیسا کہ شروع اور آخر کتاب میں نصیر الدین حیدر، امجد علی شاہ اور واجد علی شاہ کی مُہروں سے ظاہر ہے۔ اس کے مندرجات کی تفصیل History of Persian at the Moghal Court کی جلد دوم میں پروفیسر موصوف نے درج کر دی ہے۔

(۴) **دیوان امیر شاہی سبزواری** کا ایک نسخہ حبیب گنج کے ذخیرے میں ہے، اس پر تین مہریں ہیں۔ ایک بخطِ سیاہ نواب آصف الدولہ بہادر کی جس کی عبارت یہ ہے:

"یحیٰ خان بہادر ہزبر جنگ آصف الدولہ"

دوسری مہر نصیر الدین حیدر کی اور تیسری امجد علی شاہ کی؛ یہ آخری دو مہریں حسب دستور شنگرفی ہیں اور ان کی وہی عبارتیں ہیں، جو اوپر درج ہو چکی ہیں۔

(۵) **بوستان شیخ سعدی** کا ایک خوشخط نسخہ، ذخیرۂ حبیب گنج میں ہے۔ جس پر نصیر الدین حیدر، امجد علی شاہ اور واجد علی شاہ کی مہریں ہیں، جن کی عبارتیں وہی ہیں جو اوپر درج ہو چکی ہیں۔

(۶) **تاریخ فارس**، کاتب خانہ زاد بارگاہ آسمان جاہ سلطانی حسین علی، یہ ایک انگریزی سفرنامہ کا ترجمہ ہے، جو غازی الدین حیدر بادشاہ لکھنؤ کے حکم سے ہوا۔ پورا ترجمہ بادشاہ کی اصلاح سے مزین ہے، اس نسخے پر شاہانِ اودھ کی چار مہریں ہیں۔ ایک نصیر الدین حیدر، دو امجد علی شاہ، چوتھی واجد علی شاہ کی۔

تفصیلات بالا سے ہندوستان کے قدیم کتابخانوں اور ان کی بعض اہم کتابوں کی بابت سرسری معلومات فراہم ہوتی ہیں۔ یہاں کی بیشتر کتابیں برباد ہو گئیں۔ کچھ انگریزوں کے توسط سے ۱۸ ویں، ۱۹ ویں صدی میں یورپ منتقل ہوئیں اور وہاں اہم مشرقی کتابخانے وجود میں آئے، خصوصاً انڈیا آفس کا کتابخانہ یہیں کی گئی ہوئی کتابوں سے بھرا ہے۔ ہمارے ملک کے عظیم شاعر ڈاکٹر محمد اقبال ـــ ان کتابخانوں کی عربی و فارسی کی کثیر کتابوں کو دیکھ کر بہت متاثر ہوئے اور حیرت و حسرت کے جذبات سے لبریز ہو کر ایک نظم لکھی جس کی آخری دو بیت یہ ہیں:

مگر وہ علم کے موتی کتابیں اپنے آبا کی | جو ان کو دیکھئے یورپ میں دل ہوتا ہے سیپارہ

غنی روز سیاہ پیر کنعان را تماشہ کن | کہ نور دیدہ اش روشن کند چشم زلیخا را

بہرحال نامساعد حالات کے باوجود ہندوستان میں بھی عربی و فارسی کے چند اہم کتابخانوں کی تشکیل ہوئی، جو عالمگیر شہرت کے حامل ہیں، ان میں حسب ذیل خصوصیت سے قابل ذکر ہیں:

۱۔ خدابخش اورینٹل پبلک لائبریری، پٹنہ۔
۲۔ رائل ایشیاٹک سوسائٹی، کلکتہ۔
۳۔ بوہار نیشنل ۔ نیشنل لائبریری کلکتہ۔

۴- رضا لائبریری رام پور-

۵- کتابخانہ مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ-

۶- اسٹیٹ لائبریری، حیدرآباد-

۷- سالار جنگ میوزیم لائبریری حیدرآباد-

۸- کتابخانۂ راجہ صاحب محمود آباد-

۹- سعیدیہ لائبریری (عربی) حیدرآباد

۱۰- عثمانیہ یونیورسٹی لائبریری حیدرآباد-

۱۱- دیوان صاحب باغ لائبریری، مدراس-

۱۲- گورنمنٹ اورینٹیل لائبریری برائے مخطوطات، مدراس-

۱۳- بمبئی یونیورسٹی لائبریری، بمبئی-

۱۴- کاما انسٹی ٹیوٹ لائبریری، بمبئی-

۱۵- حمیدیہ کالج لائبریری، بھوپال

۱۶- کتابخانۂ ندوۃ العلماء، لکھنؤ-

ان کے علاوہ ہزاروں چھوٹے بڑے شخصی کتابخانے ملک کے گوشے گوشے میں پھیلے پڑے ہیں، جن کے قیمتی خزانے کے بارے میں کوئی قابل وثوق اطلاع نہیں پائی جاتی، غرض ہندوستان کے عام کتابخانوں اور شخصی ذخیروں میں جو قلمی نسخے ہوں گے، وہ شاید ہزار کے ہندسے سے متجاوز ہو جائیں، جن میں نہ جانے کیا کیا انمول موتی ہوں گے، یہ کتابیں اپنی افادیت کے اعتبار سے نہایت درجہ اہم ہیں، کیونکہ جیسا کہ معلوم ہے ہر مخطوطہ اطلاع کے لحاظ سے دوسرے مخطوطے سے کچھ نہ کچھ متفاوت ضرور ہوتا ہے-

خلاصہ یہ کہ قلمی ذخائر اور قیمتی مخطوطات کے اعتبار سے ہمارا ملک کسی اور ملک سے پیچھے نہیں، اس کے ساتھ اگر ہم ملک کی جغرافیائی حالت پر نظر رکھیں، تو ان ذخائر کی وقعت اور زیادہ ہو جاتی ہے- یہاں کی بے پناہ گرمی، بارش کی شدت، کیڑوں مکوڑوں، دیمک، اور دوسرے ضرر رساں پتنگوں کی کثرت، عام کتابوں کی حفاظت میں بڑی دقت پیدا کرتے ہیں اور قلمی کتابیں

تو بہت جلد متاثر ہوتی ہیں اور ان کے تلف ہونے کے زیادہ امکان ہوتے ہیں۔ غالباً اسی وقت
کا ایک نتیجہ ہے کہ ہمارے ملک میں قدیم فارسی نسخے کم ملتے ہیں۔ جدید نسخوں کی تعداد بہت ہی
زیادہ ہے۔ پھر بھی کچھ قیمتی دستاویز جو موجود ہیں، ان سے ملک کے وقار میں اضافہ ہوتا ہے۔
ذیل میں کچھ ایسے قیمتی مخطوطات کا تعارف کرایا جاتا ہے، جن کا تعلق براہ راست فارسی زبان
وادب سے ہے۔ اور جن کے بغیر اس سلسلے کی تحقیقات نامکمل رہتی ہیں۔ لیکن اس ضمن میں محض
وہ نسخے لئے جائیں گے، جو نویں صدی ہجری کے ربع اول تک لکھے گئے ہیں۔ البتہ یہ گذارش اس
لحاظ سے جامع نہیں کہ بہت سے ایسے مخطوطات جو راقم کی دسترس سے باہر ہیں۔ یا جن کے بارے
میں کوئی علم نہیں۔ ان کا تعارف قدرتاً ممکن نہیں۔

میرے علم کے مطابق پانچویں صدی ہجری سے قبل کا کوئی فارسی مخطوطہ دنیا میں موجود
نہیں۔ اس وقت تک کی تحقیقات کا نتیجہ یہ ہے کہ قدیم ترین فارسی مخطوطہ "کتاب الابنیہ
عن حقایق الادویہ" ہے جس کا ۴۴۷ھ کا مکتوبہ اسدی طوسی کے خط میں "ویانا"
میں موجود ہے۔ یہ خطِ نسخ شبیہ بہ کوفی میں لکھا گیا ہے۔ جس کا پڑھنا نہایت دشوار ہے۔
لیکن موسیو زلیگمان نے اس کا نہایت نفیس ایڈیشن ۶ میں شائع کیا تھا، دوبارہ
بنیاد فرہنگ ایران تہران نے اس کے زیادہ حصے کا عکس چھاپ دیا اور ایک سال ہوا
جب اس کا تنقیدی متن دانشگاہ تہران سے شائع ہوگیا ہے۔ ابھی تک "کتاب الابنیہ" کا صرف
یہی ایک نسخہ معلوم تھا، مگر اب اور قدیم نسخے کی دریافت ہوگئی ہے، جو قدرے ناقص الآخر
ہے۔ کتاب الابنیہ مفرداتِ طب پر ہے۔

دوسرا قدیم فارسی مخطوطہ "ہدایت المتعلمین فی الطب" ہے جو کتابخانہ
بادلی آکسفورڈ میں موجود ہے۔ اس کا مؤلف ابو بکر ربیع بن احمد لغوینی بخاری اور سال تالیف
۳۷۰ - ۱۷ ہجری ہے۔ طب کی یہ کتاب قدیم زمانے سے نہایت معروف رہی ہے۔ چنانچہ نظامی
عروضی سمرقندی نے ۵۵۱ ہجری کے قریب اس کا شمار ان کتابوں میں کیا ہے جس کا مطالعہ ہر
طبیب کے لئے نہایت ضروری ہے۔ آکسفورڈ کا نسخہ ۴۷۸ ہجری کا مکتوبہ ہے، اس کا
خط کتاب الابنیہ کے مشابہ ہے۔ ڈاکٹر جلال میتنی استاد دانشگاہ مشہد نے جو چوتھی پانچویں

صدی کے متون فارسی پر گہری نظر رکھتے ہیں ۔ حال ہی میں اس کا ایک تنقیدی متن مرتب کر کے دانشگاہ مشہد کی طرف شائع کر چکے ہیں ( انتشاراتِ دانشگاہ ، شمارہ ۹ ) بنیاد فرہنگ ایران کی طرف سے اس کا عکس بھی شائع ہو چکا ہے ( فہرست انتشارات شمارہ ۱۱۱ ) ۔

تیسرا قدیم فارسی مخطوطہ ترجمان البلاغہ کا ہے ، یہ کتاب مدتوں فرخی سیستانی کی طرف منسوب رہی ۔ لیکن چند سال ہوئے ترکی عالم مرحوم احمد آتش نے اس کا ایک قدیم مخطوطہ ترکی میں کشف کیا ، جس کی کتابت ۵۰۷ ہجری میں ہوئی تھی ، اور جس کا کاتب محمد دیلمسپار شاعر ہے ۔ کاتب کی اہمیت اس اعتبار سے بہت زیادہ ہے کہ اسی کے شوق دلانے پر اسدی طوسی نے اپنی مشہور فرہنگ لغت فرس تالیف کی تھی ۔

یہ چوتھا قدیم مخطوطہ ابوبکر اخوینی کا کتابخانۂ فاتح استنبول شمارہ ۳۶۴۶ ہے ، یہ ۲۷۲ اوراق پر مشتمل نسخہ ۵۱۰ ہجری کا مکتوبہ ہے ۔

پانچویں اور اوائل چھٹی صدی ہجری کے یہ چار نسخے دنیا کے کتابخانوں میں محفوظ ہیں ۔ ان میں سے اتفاقاً کوئی بھی ایران میں نہیں ۔ ایک ویانا میں ، دوسرا آکسفورڈ میں اور آخری دونوں ترکی میں ہیں ، پانچویں اور اوائل چھٹی صدی ہجری کے تقریباً چار نسخے میرے علم کے مطابق صرف ہندوستان میں محفوظ ہیں ، ان میں سے تین پاکستان میں اور ایک رامپور میں ہے ، ذیل میں ان کے متعلق مختصر سی یادداشت درج کی جاتی ہے :

نسخہ شرح تعرف مکتوبہ ۴۷۳ ہجری : امام ابوابراہیم اسماعیل بن محمد عبداللہ البخاری نے ابوبکر کلاباذی کی عربی کتاب التعریف لمذہب التصوف کی شرح لکھی ، جو اس کتاب کی شروح میں سب سے قدیم ہے ، اس کتاب کا قدیم ترین مخطوطہ سید فضل صمدانی پشاوری کے کتابخانہ شہر پشاور میں ہے ، اس نسخے کا ترقیمہ یہ ہے :

" وقع الفراغ عند نصف النهار من يوم الرابع والعشرين من شوال سنه ثلث وسبعين واربع مائة ، انتسخته من نسخة قوبلت بنسخة الشيخ الامام ابي نعيم عبد الملك

البزدوی رحمہ اللہ و عارضالہ شرح تعریف الشیخ الکبیر
شیخ ابواسحاق الکلاباذی"

اس نسخے کا تفصیلی تعارف افغانی فاضل عبدالحی حبیبی ارمغان علمی میں ۱۹۵۵ میں تفصیلی طور پر کر چکے ہیں، وہ اس کی تاریخ کتابت کو صحیح سمجھتے ہیں۔ ان کے نزدیک اس کا خط، کاغذ، املا وغیرہ ساری جزئیات پانچویں صدی ہی کے ہیں۔ اس بنا پر وہ اس کو کتاب الابنیہ کے مکتوبے کے بعد فارسی کا سب سے قدیم مخطوطہ قرار دیتے ہیں، بلکہ وہ لکھتے ہیں کہ چونکہ بعض ناقدین کو کتاب الابنیہ کے نسخے کے بارے میں شک ہے، اس لئے اس کو فارسی کا سب سے قدیم مخطوطہ شمار کرنا چاہیئے۔

"اما آنچہ در متن مقالہ راجع بہ اقدام مخطوطات پارسی نوشتیم کہ نسخۂ کتاب الابنیہ است، مخطوط ۴۴۷ ھ، چون برخی از محققین در آن بارہ اشتباہ دارند۔ بنابر اقدم نسخ مکشوفہ خط پارسی را در کتب خانہ بادلی آکسفورڈ انگلستان یافتہ اند کہ نام آن ہدایۃ المتعلمین است در طب و مؤلف آں ہم ابوبکر ربیع بن احمد از اہل بخارا است کہ در قرن ۴ھ تالیف شدہ و نسخۂ موجود آن در ۴۷۸ھ کتابت گردید۔

اگر نظر انتقادی دانشمندان دربارہ جرح قدمت کتاب الابنیہ مقرون بصحت و قبول باشد پس ہمین نسخہ ما نحن فیہ پشاور را کہ در ۴۷۳ھ نوشتہ شدہ میتوان اقدم نسخ پارسی خطی مکشوفہ جہان شمرد زیرا مدت ۵ سال از تاریخ نوشتہ ہدایت المتعلمین نیز اسبق است"

راقم الحروف کے پیش نظر ان دانشمندوں کے دلائل نہیں جو کتاب الابنیہ کے نسخۂ ویانا کی تاریخ کتابت کے بارے میں مشکوک ہیں۔ البتہ خود اس کتاب کی "تاریخ تالیف" کے بارے میں دو روائتیں ہیں، بعض لوگ اسے منصور بن نوح (۳۵۰ - ۳۶۵ھ) کے عہد کی تالیف قرار دیتے ہیں، جبکہ بعض دانشوروں کے نزدیک یہ منصور کوئی دوسرا بادشاہ ہے۔ سامانی خاندان کا بادشاہ نہیں۔ کتاب الابنیہ کا مولف اس کتاب کی کتابت کے وقت یعنی ۴۴۷ھ میں

زندہ تھا، جیسا کہ خود اس نسخے میں مصنف کتاب کے لئے "حرسہ اللہ" کے دعائیہ فقرے سے ظاہر ہے
میرزا محمد قزوینی نے بیست مقالۂ قزوینی کی جلد اوّل میں شامل ایک مقالے میں اس کو چوتھی صدی
کی تالیف اور اسی کتاب کی جلد دوم میں چوتھی صدی کی تالیف کو مشکوک اور پانچویں صدی کی
تالیف ہونے کو زیادہ قرین قیاس سمجھا ہے؛ آقای مجتبیٰ مینوی صراحتہً پانچویں صدی کے اواسط
کی تالیف قرار دیتے ہیں۔ راقم نے اس کتاب پر ایک مقالہ طبّیہ کالج میگزین، مسلم یونیورسٹی میں حال
میں شائع کیا ہے جس میں ان سارے امور پر مفصّل بحث کی ہے۔

بہر حال میرا خیال یہی ہے کہ کتاب الأبنیہ کے مکتوبے کے بارے میں شک نہیں، یہ
۴۴۷ ہجری کا مکتوبہ ہے اور اسدی طوسی کا خط ہے، اس بنا پر اس کو فارسی کا قدیم ترین مخطوطہ
قرار دینے میں کوئی امر مانع نہیں۔ اسی لئے میرے نزدیک پشاور کا شرح تعرف کا نسخہ دوسرا
سب سے قدیم تاریخ دار فارسی مخطوطہ سمجھنا چاہیئے۔

تفسیر قرآن پاک: ایک گمنام مفسر کی تفسیر کے ۲۴۶ ورق دانشگاہ
لاہور میں موجود ہیں، تفسیر سورۂ بقرہ کی آیت ۶۵ تا ۱۵۱ کی تفسیر ہے، ان اوراق کی سال
کتابت معلوم نہیں، لیکن ناقدین کے نزدیک اس کی تاریخ کتابت ۴۵۰ ہجری کے حدود کی معلوم
ہوتی ہے، اس کا عکسی چھاپہ بنیاد فرہنگ ایران تہران کی جانب سے سات سال قبل شائع ہوا
تھا۔ (شمارہ ۱)، کچھ دنوں قبل اسی مکتبے کی طرف سے یہ کتاب ٹائپ میں چھاپ کر عام کر دی گئی
ہے (شمارہ ۵۷)۔

چونکہ اس کتابت کی کوئی قطعی تاریخ نہیں ہے۔ اس لئے قدامت کے لحاظ سے اس کا
کونسا درجہ ہے، وثوق کے ساتھ نہیں کہا جا سکتا، البتہ اتنا مسلّم ہے کہ پانچویں صدی کا مکتوبہ
ہے اور اس لحاظ سے کتاب الابنیہ سے شاید موخر ہو، لیکن شرح تعرف اور ہدایۃ المتعلمین کا
ہم عصر ہوگا۔ بہر حال یہ قدیم نسخہ بھی ہندوستان ہی میں موجود ہے۔

تیسرا قدیم نسخہ وامق و عذرای عنصری کا ہے؛ محمود غزنوی کے ملک الشعراء کی یہ
مثنوی مدت سے نایاب تھی، اس کے کچھ اوراق پروفیسر محمد شفیع کے ذریعے مکشوف ہوئے
جو فی الحقیقت اس دور کی بہت بڑی دریافت ہے، پروفیسر موصوف کو ایک نامعلوم مصنف

کی کتاب اوقاف القرآن کا ایک پرانا مخطوطہ ہاتھ لگا، مخطوطہ کی چرمی جلد اندر کی جانب کاغذ چپکا کر مضبوط بنائی گئی تھی، جب شفیع صاحب کی دقیقہ رس نظر ان کاغذوں پر پڑی تو ان کی رگِ تجسس پھڑک اٹھی، ان اوراق کی تحریر خطِ نسخ میں تھی۔ جس میں کوفی خط کی جھلک موجود تھی۔ انہوں نے بڑی احتیاط سے ان اوراق کو علٰحدہ کیا اور یوں ایک تحقیقی رومان کی ابتدا ہوگئی، یہ بائیس[۲۲] اوراق تھے، جو عنصری کے وامق و عذرا کے اشعار کے حامل تھے۔ موصوف نے مسودہ کی عبارت کو پڑھا، سیاق وسباق کے لحاظ سے انہیں ترتیب دیا اور ایک محققانہ مقدمے کے ساتھ اس کو مرتب کر دیا، مگر اس کی اشاعت کا کام ان کی وفات کے بعد ۱۹۶۷ء میں انجام پاسکا۔

اگرچہ ان اوراق کی کتابت کی تاریخ معلوم نہیں۔ لیکن پانچویں صدی ہجری کا خط قرار دینے میں بظاہر کوئی امر مانع نہیں۔ بہرحال اس کو نہایت اقدم فارسی مخطوطات میں شمار کرنا چاہیئے۔

چوتھا قدیم نسخہ امام محمد غزالی کے بھائی احمد غزالی کے ایک نثری رسالے رسالۃ العشقیہ کا ہے، جو رامپور کے کتابخانے میں محفوظ ہے۔ اس کی کتابت کی تاریخ اوائل چھٹی صدی ہجری ہے۔ اور رامپور کا نسخہ نہ صرف قدیم ہے، بلکہ غالباً مؤلف کی زندگی کا ہو اس لئے کہ احمد غزالی کا انتقال بقول جامی ۵۱۷ھ میں اور بقول ابن خلکان و ابن الاثیر ۵۲۰ھ میں واقع ہوا تھا۔

تفصیلات بالا سے واضح ہے کہ چوتھی اور اوائل پانچویں صدی کے کم از کم چار نسخے صرف ہندوستان میں موجود ہیں، جب کہ ساری دنیا میں صرف چار ہی ایسے قدیم نسخوں کی موجودگی کا علم ہے، جیسا کہ شروع میں عرض ہو چکا ہے۔ مخطوطات کی نگرانی کا کام یہاں جتنا مشکل ہے، سرد ملکوں میں اتنا مشکل نہیں، اس کے پیش نظر مخطوطات کی حفاظت کے سلسلے کی ہمارے ملک کی خدمت نہایت وقیع قرار پاتی ہے۔

ان چار قدیم ترین نسخوں کے علاوہ خاصی تعداد میں ایسے قدیم نسخے ہیں، جن کا فارسی زبان و ادب سے گہرا تعلق ہے، یہ نسخے یا تو منحصر بفرد ہیں، یا کسی اور طور سے قابل توجہ۔ ان کی تعداد کافی ہے اور ہندوستان کے طول و عرض میں پھیلی ہے، جو نویں صدی کے ربع اول

لکھے گئے ہیں۔ اِن میں کچھ راقم حروف کی دسترس میں ہیں۔ لیکن ان سب کا احاطہ اس وقت ممکن نہیں۔ صرف چند کا ذکر بطور نمونہ کیا جاتا ہے اور وہ بھی ایسے جو نویں صدی کے ربع اول کے ہیں:

۱۔ کاما انسٹی ٹیوٹ بمبئی میں شاہنامہ فردوسی کا ایک مصور نسخہ ہے۔ اس پر کتابت کا سنہ درج نہیں۔ لیکن آقائے مجتبیٰ مینوی نے گذشتہ سال اس سے استفادہ کیا تھا۔ ان کا خیال ہے کہ شاہنامہ کے مصور نسخوں میں یہ سب سے قدیم ہے۔ ان کے قیاس کے مطابق یہ حملۂ منگول سے قبل کے نسخوں میں ہے اور اس بنا پر برٹش میوزیم کے نسخے سے بھی جو ۶۷۵ کا مکتوبہ ہے، قدیم ہے۔ دارالکتب قاہرہ (قسمت تاریخ فارسی شمارہ ۷۳) کا نسخہ جو ۷۰۵ ہجری کا ہے اور توپ قاپو استنبول کا نسخہ جس کی کتابت ۷۳۱ھ کی ہے، ان دونوں سے بھی قدیم ہے۔ اسی نسخے کے بارے میں ایک مختصر سی یادداشت مع دو صفحات کے عکس کے مجلہ ہنر و مردم تہران، شمارہ ۱۳۵ میں ڈاکٹر مہدی غروی معاون رایزن شائع کر چکے ہیں۔

۲۔ کشف المحجوب کا ایک نادر نسخہ پروفیسر محمد شفیع کے ذاتی کتابخانے میں محفوظ ہے۔ اس نسخے کی اہم خصوصیت یہ ہے کہ یہ حضرت بہاء الدین زکریا ملتانی کے ہاتھ کا ہے جس کی کتابت کی تاریخ ۶۶۵ ہجری ہے۔ اس نسخہ کی بنیاد پر پروفیسر محمد شفیع کے بیٹے احمد ربانی نے ۱۹۶۸ء میں لاہور سے اس کا ایک ایڈیشن شائع کیا ہے۔ مگر یہ عکسی نہیں ہے۔ اس وجہ سے اس کی افادیت میں کچھ کمی ہو جاتی ہے۔ اس کتاب میں اصل نسخے کے دو ورق کے عکس بھی شامل ہیں۔ ایک چیز جو راقم کو کھٹکتی ہے وہ یہ ہے کہ حضرت بہاء الدین کے املا میں "ء" کے بجائے "و" ہے۔ بہرحال کاتب کا نام اور اصل کتاب سب ایک ہی خط میں ہیں۔ جو نسخہ کی قدامت پر دلالت کرتے ہیں۔ علاوہ بریں اس پر قیمتی یادداشتیں ہیں، جن سے نسخے کی اہمیت بھی پوری طرح ظاہر ہو جاتی ہے۔ یہ بات قابل ذکر ہے کہ بہاء الدین زکریا کی تحریر کا کوئی نمونہ اب تک دستیاب نہیں ہو سکا ہے۔

۳۔ سیف الدین باخرزی (م: بعد ۶۵۹) کی رباعیات کا واحد نسخہ بانکی پور کے کتابخانے میں محفوظ ہے۔ اسی نسخہ کو پروفیسر نفیسی مرحوم نے ۱۳۳۴ شمسی میں مجلۂ دانشکدۂ ادبیات، سال ۲، شمارہ ۴ میں شائع کر دیا ہے۔

۴ - ترجمہ تاریخ طبری : تاریخ طبری کا ترجمہ نول کشور پریس میں چھپا تھا، دوبارہ تہران میں طبع ہوا، اس ترجمے کے قلمی نسخے مل جاتے ہیں۔ لیکن رامپور میں ایک نہایت قدیم نسخہ موجود ہے، اس کے مطالعہ کے بغیر اس تاریخ کا انتقادی متن وقیع نہیں ہو سکتا۔

۵ - مکاتیب سنائی جو راقم کے اعتنا سے چھپ چکی ہے، اس کے نسخے کمیاب ہیں، ایران میں ایک بھی نہیں، برٹش میوزیم میں ایک نسخہ ہے اور ہندوستان میں دو، ایک عثمانیہ یونیورسٹی لائبریری اور دوسرا مسلم یونیورسٹی لائبریری ذخیرۂ حبیب گنج میں۔ آخر الذکر نسخہ خاصہ قدیم ہے۔

۶ - سراجی دہلی سلطنت کا سب سے قدیم شاعر ہے جس کا دیوان ملا ہے اور جو راقم کی توجہ سے شائع ہوا ہے اس کے دو نسخے ملے ہیں، ایک مسلم یونیورسٹی کے کتابخانے ذخیرۂ حبیب گنج میں دوسرا آقائے سعید نفیسی کے مجموعے تہران میں۔ سراجی قطب الدین ایبک کے دور سے قبل مکران (بلوچستان حالیہ) میں رہ چکا تھا اور اس کے اشعار سے وہاں کی سیاسی تاریخ کا ایک نیا باب تیار ہوتا ہے۔ بہر حال یہ قیمتی مسودہ ہے۔

۷ - دیوان عمید لوبکی : عمید لوبکی سنامی التتمش کے بیٹے ناصر الدین محمود کے دور کا ایک شاعر ہے۔ اس کے اشعار منتخب التواریخ، مونس الاحرار، عرفات عاشقین وغیرہ میں شامل ہیں۔ اس پر ایک باب ڈاکٹر اقبال حسین صاحب کی تاریخ شعرائے قدیم ہندوستان میں ہے۔ اس شاعر کے اشعار ہمارے یہاں کی ایک طالبہ نے جمع کر لئے تھے، جو ایک ہزار سے زیادہ ہو چکے تھے۔ حال میں راقم حروف نے اس کا ایک مختصر سا دیوان دریافت کیا، جو اب یونیورسٹی کے کتابخانے کی ملک ہے۔ اس نسخے کی وجہ سے اس دور کی سیاسی وادبی تاریخ میں اضافہ ہوتا ہے۔ بہر حال امیر خسرو کے قبل کے سراجی و عمید دو صاحب دیوان شاعروں کے دواوین کی دریافت سے ہندوستان کے قبل مغل دور کی فارسی میں خاطر خواہ اضافہ ہوا۔

۸ - غزالی کی احیاء علوم الدین کا فارسی ترجمہ التتمش کے دور میں ہندوستان میں ہوا، لیکن اس کے کامل نسخے مفقود ہیں، البتہ جلد اول برٹش میوزیم میں موجود ہے، جو حال ہی میں بنیاد فرہنگ ایران کی جانب سے شائع ہو چکا ہے۔ لیکن اس میں مترجم مؤید الدین جاجرمی

کی وطنی نسبت خوارزمی بتائی گئی ہے۔ خوارزمی غلط ہے۔ دراصل مترجم کی نسبت سے جاجرمی ہے۔ مخطوطے کے علاوہ امیر خسرو کے رسائل اعجاز میں اس مؤلف کا ذکر جاجرمی نسبت سے ہوا ہے۔

اس ترجمے کا بیشتر حصہ لاہور میں موجود ہے، شیرانی مرحوم کے پاس جو حصہ تھا، وہ نایاب ہونے کے ساتھ ساتھ قدیم مکتوبہ ہے؛ پروفیسر محمد شفیع نے اس ترجمے پر ایک مفصل یادداشت ضمیمہ اورینٹل کالج میگزین میں شائع کی ہے جس سے لاہور میں موجود ترجمے کے حصے، جو ہزاروں صفحات سے زیادہ پر مشتمل ہے، کی پوری کیفیت واضح ہوتی ہے۔

۹- ترجمۂ عوارف المعارف: عوارف کا سب سے قدیم فارسی ترجمہ ملتان میں حضرت بہاء الدین زکریا کے ایما پر قاسم داؤد خطیب نے ۶۳۹ھ کے قبل کیا، اس ترجمے کے دو نسخے راقم کے توسط سے مکشوف ہوئے۔ ایک کتابخانۂ آصفیہ حیدرآباد اور دوسرا بیکس اکبرآبادی صاحب کے پاس۔ یہ آخر الذکر نسخہ اب مسلم یونیورسٹی کے کتبخانے میں ہے۔ یہ ترجمہ سلطان تاج الدین ابوبکر بن ایاز کے نام معنون ہے جو ۶۳۴ سے ۶۳۹ تک ملتان، اچہ اور سندھ کے علاقے کا حکمراں تھا۔ یہ اہم تاریخی انکشاف اسی مخطوطے کا رہین ہے۔ تاج الدین کی مدح میں عمید لویکی کے دو قصیدے بھی ملتے ہیں۔ راقم نے ۱۹۶۳ء میں فکر و نظر میں اور پھر سال گذشتہ انڈو ایرانیکا میں اسی موضوع پر مقالے لکھے ہیں۔

۱۰- فرہنگ قواس: یہ فرہنگ خلجی دور کی یادگار ہے۔ مؤلف فخر الدین قواس بالکمانگر ہے؛ فارسی- فارسی لغت ہے اور قدامت کے لحاظ سے فارسی کے مکشوف لغات میں دوسرے نمبر پر ہے۔ اپنے بعد کے بیشتر فرہنگ نگاروں کا ماخذ رہا ہے۔ اس کا ایک ناقص الاوّل والآخر نسخہ بنگال ایشیاٹک سوسائٹی کے کتابخانے میں ہے، اس کے علاوہ کسی اور نسخے کا پتہ نہیں چل سکا ہے، راقم نے عرصہ ہوا ایک تنقیدی متن تیار کر کے تہران میں بغرض اشاعت بھیج دیا ہے، بعض وجوہ سے اس کی اشاعت میں تعویق ہوئی۔ بنگاہ ترجمہ و نشر کتاب کی طرف یہ کتاب شائع ہو رہی ہے۔

۱۱- فرہنگ دستور الافاضل: یہ محمد تغلق کے دور میں ۷۴۳ء میں لکھی گئی،

مولف حاجب خیرات دہلوی ہے جس نے استاد آباد میں اس کو مکمل کر لیا، استاد آباد گوگی کا پرانا نام ہے، جو اس وقت استان میسور میں ایک چھوٹا سا قریہ ہے، اس کا واحد نسخہ جس کے چند اوراق درمیان سے غائب ہیں، ایشیاٹک سوسایٹی میں موجود ہے۔ راقم نے اس کا تنقیدی متن تیار کر کے بنیاد فرہنگ ایران کی طرف سے شائع کر دیا ہے۔

۱۲۔ آٹھویں صدی ہجری کا حافظ کا معاصر شاعر رکن الدین صائن ہے؛ اس کے دیوان کے صرف تین نسخے معلوم ہیں، ان میں سے دو ہندوستان میں اور ایک انگلستان (انڈیا آفس) میں ہے۔ ہندوستان کے نسخوں میں سے ایک بانکی پور اور دوسرا کلکتہ نیشنل میوزیم میں ہے؛ پروفیسر سید حسن صاحب نے ان نسخوں کی مدد سے اس کا ایک انتقادی متن شائع کیا ہے؛ البتہ اس کا ایک منظومہ "دہ نامہ" ایران میں ہے؛ غرض یہ ایرانی شاعر ہندوستان میں محفوظ مخطوطات اور ایک ہندوستانی دانشمند کی کوشش سے زندہ ہوا۔

۱۳۔ فرہنگ زفان گویا: بدر ابراہیم کی یہ فرہنگ فارسی ۔ فارسی ہے۔ اس کی بھی تالیف ہندوستان میں ہوئی، بعد کے فرہنگ نگاروں نے اس سے بہت استفادہ کیا ہے خصوصاً صاحب موید الفضلا نے، اس فرہنگ کے دو نسخے معلوم ہیں۔ ایک بانکی پور پٹنہ میں اور دوسرا لینن گراڈ میں۔ راقم حروف اس کو ترتیب دے رہا ہے۔

۱۴۔ دیوان حافظ: کتابخانۂ آصفیہ حیدرآباد میں دیوان حافظ کا قدیم مخطوطہ ہے۔ اس کی کتابت ۸۱۸ ہجری میں ہوئی، گویا باعتبار قدامت اب تک کے دریافت شدہ نسخوں میں دوسرے یا تیسرے نمبر پر ہے، آیا صوفیہ کا نسخہ، جو بظاہر خلاصہ ہے، ۸۱۳ھ کا ہے۔ قونیہ کا نسخہ ۸۱۹ کا مکتوبہ اس کے چھ سال بعد کا ہے۔ یہ نسخہ ایک مجموعے میں ہے جس کے متن میں کلیلہ و دمنہ (۱۔ ۴۶۲) اور حاشیہ میں (۱۔۲۷۲) تن الطیر اور ۲۷۳۔ ۴۶۲ دیوان حافظ ہے۔ کتابت کی تاریخ کلیلہ و دمنہ کے خاتمے پر (ص ۴۶۲ متن) اس طرح درج ہے:

وفرغ من کتابته یوم الثلثاثانی عشر شهر ربیع الاوّل
سنه ثمان عشرو ثمانمائة والحمد لولیّ الحمد

دیوان حافظ کے اس نسخے کی دریافت سے فارسی ادب میں قابل قدر اضافہ ہوا اس وقت تک سب سے متداول نسخہ، نسخۂ قزوینی ہے، اس کی بنیاد نسخۂ خلخالی ہے، جو ۸۲۷ کا مکتوبہ ہے میرزا محمد قزوینی نے خلخالی کے نسخہ کے علاوہ جتنی اور دوسری غزلیں اور قطعے وغیرہ ہیں ان کو دیوان حافظ میں الحاقی قرار دے کر اپنے مرتبہ نسخے سے خارج کر دیا۔ چنانچہ وہ لکھتے ہیں:

”چون نسخۂ خلخالی کہ در سنہ ۸۲۷ کتابت شدہ عجالۃً تا نسخۂ قدیم ترین از آن بدست نیامدہ آن را باید قدیمترین نسخ موجودۂ تاریخ دار دیوان حافظ در دنیا محسوب داشت لہذا من خود را ملتزم و مقید کردم کہ در خصوص کمیت اشعار یعنی از لحاظ عدۂ غزلیات و عدۂ ابیات ہر غزل از ابتدا تا انتہای کتاب فقط و منحصراً ہمان نسخہ را اساس کار خود قرار دہم و ہرچہ در آن نسخہ موجود است از غزلیات و مقطعات و مثنویات و رباعیات تماماً بدون زیادہ و نقصان آنہا را چاپ کنم و ہرچہ در آن نسخہ موجود نیست خواہ غزلیات مستقل خواہ ابیات متفرقہ بعضی غزلہا یا غیر ذٰلک آنہارا مطلقاً کالعدم انگاشتہ بکلی از آن صرف نظر نمایم زیرا کہ چون این نسخہ نسخۂ کامل تمامی است پس ہرچہ درین نسخہ نیست با احتمال بسیار قوی بلکہ تقریباً بنحو قطع و یقین الحاقی و اشعار دیگر النست کہ بعدہا در دیوان خواجہ داخل کردہ اند“

قابل ذکر بات یہ ہے کہ نسخۂ آصفیہ منتخب ہے، کامل نہیں۔ اس لئے کہ اس میں صرف ۳۵۷ غزلیں ہیں، جبکہ نسخۂ خلخالی میں ۴۹۵ غزلیں پائی جاتی ہیں۔ اس کے باوجود اس کی ۹ غزلیں، ۵ قطعے اور تین رباعیاں نسخۂ خلخالی میں شامل نہیں، گویا میرزا محمد قزوینی کے نزدیک الحاقی تھیں اس لئے نسخۂ قزوینی سے خارج ہیں۔ لیکن چونکہ نسخۂ خلخالی سے ۹ سال پرانا ہے۔ اس لئے اس کو الحاقی قرار دینے کا سوال ہی نہیں، بنابریں میرزا قزوینی کا مندرجہ بالا

قول غلط پاتا ہے؛ آصفیہ کے علاوہ بعض اور قدیم نسخوں میں میرزا محمد قزوینی کے خارج کئے ہوئے اشعار شامل ہیں۔ مختصر یہ کہ نسخۂ آصفیہ دیوان حافظ کے مطالعے کے سلسلے کی اہم کڑی اور سلسلۂ حافظیات میں قابل توجہ اضافہ ہے۔

۱۵- دیوان حافظ: گورکھپور کے خانوادۂ سبز پوش کے یہاں دیوان حافظ کا ایک مخطوطہ ہے، جو ۸۲۴ کا مکتوبہ ہے، یہ نسخہ اس لحاظ سے نہایت ہی اہم ہے کہ اس میں مقدمۂ جامع دیوان بھی شامل ہے، جو دسویں صدی کے بعض نسخوں میں ہے۔ اس سے قبل کے کسی نسخے میں نہیں، گویا حافظ کی زندگی اور کلام کے بارے میں ایک ماخذ کی نشاندہی ہوئی، جو شاعر کی وفات کے ۳۲ سال کے اندر کا ہے، اس نسخے کی دریافت سے نسخۂ قزوینی کے تمام و کامل ہونے کی روایت باطل ہو گئی۔ اس میں بھی ۱۳ غزلیں، ۷ قطعے ۴ رباعیاں اور ۲ مفرد ابیات نسخۂ خلخالی سے زیادہ ہیں۔ اگرچہ بحیثیت مجموعی نسخۂ آخر الذکر زیادہ ضخیم اور زیادہ اشعار کو حاوی ہے۔ نسخۂ آصفیہ اور نسخۂ گورکھپور دونوں میں نسخۂ خلخالی سے ۱۹ غزلیں، ۱۱ قطعے، ۷ رباعیاں اور دو فرد زیادہ ہیں۔ نسخۂ گورکھپور سے مزید جو فائدہ ہوا، وہ یہ ہے کہ میرزا محمد کا یہ قیاس کہ اصل مقدمہ میں جامع دیوان کا نام شامل نہیں، محمد گلندام جعلی شخص ہے۔ گورکھپور کے نسخے کے مقدمے میں محمد گل اندام کا نام سرے سے نہیں آیا، لہٰذا اس کے جعلی ہونے میں کوئی شبہ نہیں۔ البتہ بعض امور میں میرزا صاحب نے نسبتہً "قدیم تر نسخوں کو زیادہ قابل ترجیح دیا ہے؛ مثلاً جدید نسخوں کی یہ روایت کہ حافظ بادشاہ کو درس دیتے تھے۔ میرزا محمد کے نزدیک بعد کا اضافہ ہے؛ لیکن یہ قیاس صحت سے دور ہے، اس لئے نسخۂ گورکھپو سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ حافظ "شغل تعلیم سلطانی" میں مشغول رہتے تھے؛ اسی طرح متاخر نسخوں میں حافظ کی طرف دو حاشیے منسوب ہیں "تحشیہ مطالع و کشاف"۔ میرزا محمد اس کے بجائے "مطالعۂ کشاف و مطالع" زیادہ صحیح قرار دیتے ہیں، مگر اس نسخے کے مقدمے سے ظاہر ہے کہ متاخر نسخوں کی روایت درست ہے۔ اسی طرح میرزا محمد کا خیال ہے کہ متاخر نسخوں میں حافظ کی وفات ۷۹۱ بتائی گئی ہے، اس کے لئے کوئی قدیم اور معتبر روایت نہیں، اس مقدمے سے واضح ہے کہ ۷۹۱ قدیم روایت ہے، اس میں ۷۹۱ اور ۷۹۲ دونوں تاریخیں ملتی ہیں۔ بخوبی ممکن ہے کہ حافظ کی تاریخ وفات

نسخة أخرى محفوظة بمكتبة البحار بكلكتة - تحت الرقم ٢٥٦

(٢٢) عيسى بن محمد بن محمد المغربي، المالكي، جار الله، ابو المهدى، المتوفى سنة ١٠٨٠[1] - له "أسماء رواة الامام ابي حنيفة"، لم أجد ذكره فى كشف الظنون وقد ذكره مرتب الفهرس لمكتبة برلن تحت الرقم ١٠٠٣١ (فهرس برلن ٩/٤٤٣)

(٢٣) خليل بن تاقيه جي صولاق محمد الرومي، الحنفي، المعروف بصولاق زادة - المتوفى سنة ١٠٩٥[2] -

له "طبقات الحنفية" - (ايضاح المكنون ٢/٧٨) - الهدية ١/٣٥٤) -

(٢٤) محمد كامي بن ابراهيم بن أحمد بن سنان بن محمود الأدرنوي الحنفي (١٠٥٩ - ١١٣٦)[3]

كتابه "مهام الفقهاء" فى طبقات الحنفية - إختار فيه مؤلفه تراجم بعض فحول الحنفية ورتبه على حروف المعجم وجعل فى أخر كل حرف فصلاً اورد فيه: أسماء الكتب الفقهية - (ايضاح المكنون ٢/٦٠٨)

نسخة منه فى المكتبة الخديوية، تمت كتابتها سنة ١٢٩١، عدد اوراقها: ١١٦ (فهرس الخديوية ٥/١٦٢) -

(٢٥) عبد الحي بن محمد عبد الحليم الأنصاري، الهندي، ابو الحسنات (١٢٦٤ - ١٣٠٤)[4]

له "الفوائد البهية فى تراجم الحنفية"

وهى تلخيص كتاب الأعلام للكفوي - المذكور سابقاً - لكنه زاد شيئاً كثيراً من كتب أخرى كما قال مؤلفها فى خطبة الكتاب:

---

(١) راجع ترجمته فى الأعلام ٥/٢٩٤ - خلاصة الأثر ٣/٢٤٠

(٢) هدية العارفين ١/٣٥٤ - ايضاح المكنون ٢/٧٨

(٣) الاعلام ٧/٢٣٦ - " " ٢/٦٠٨ -

(٤) الاعلام ٧/٩٥ - الفوائد البهية ٢٤٨ - معجم المطبوعات: ١٥٩٥ -

"فلخصت من كتابه (اى كتاب الكفوى) تراجم الفقهاء من دون حذف ما يتعلق بها" الخ ثم قال: ثم زدت معلما بقولى "قال الجامع" بعد الفراغ من التلخيص من كتب أخرى صنفت فى هذا الباب من الفوائد التى يستحسنها اولوا الالباب -

وهذا الكتاب طبع من الهند سنة ١٢٩٣ وبهامشه "التعليقات السنية على الفوائد البهية" للمؤلف المذكور - وهى غير مختصة بالحنفية

(٣٦) رفيع الدين الشروانى، العلامة له[1] "طبقات الحنفية"

قال مرتب الفهرس لدار الكتب المصرية (٥/٢٤٨): "طبقات الحنفية تاليف العلامة رفيع الدين الشروانى كما ذكر فى اول "طبقات الفقهاء والعباد والزهاد"، جمع فيها جملة تراجم أصحاب الامام أبى حنيفة فى عصره ومن جاء بعده ورتبهم على إحدى وعشرين طبقة وبين فيها ان اول الطبقة الأولى هو الامام ابو حنيفة النعمان ومن أفراد الطبقة الأخيرة المولى احمد بن سليمان بن كمال باشا المتوفى سنة ٩٤٠"، وفى الدار نسختان منها وقطعة من النسخة الثالثة -

والظاهر ان الشروانى صنف كتابا فى تراجم الحنفية كما قال صاحب طبقات الفقهاء والعباد والزهاد ولكن النسخ الثلاثة المحفوظة فى الدار لابن الحنائى المذكور تحت النمرة ١٦ بلاشك لاسباب التى بينتها سابقا كما ظن مرتب الفهرست ايضا حيث قال: وفى كشف الظنون ما يفيد أنه مختصر للمولى على بن أمر الله الحنائى رتبه على احدى وعشرين طبقة -

---

[1] لم اعثر على ترجمته - وطبقات الفقهاء والعباد والزهاد ومشائخ الطريقة والصوفية والمؤرخين والقراء والنحاة واللغويين، لأحمد امين بن حبيب بن ابى بكر بن خيضر - فرغ من تاليف جزء منها فى التاسع عشر من جمادى الاولى سنة ١٢٣٥ - راجع فهرس الدار ٥/ بعد صفحات ٢٤٨ -

(٢٧) "كتائب المجتهدين"؟

نسخة منها بمكتبة خدابخش، لم يذكر ناقلها اسم المولّف ولا عنوان الكتاب ومرتب فهرسها الانجليزي سماها بكتائب المجتهدين لان الكتاب يحتوى على خمس كتائب :

(١) الاوّلى كتيبة طبقة المجتهدين فى الشرع ۔

(٢) الثانية كتيبة طبقة المجتهدين فى المذهب ۔

(٣) الثالثة كتيبة طبقة المجتهدين فى المسائل ۔

(٤) الرابعه كتيبة طبقة اصحاب التخريج ۔

(٥) الخامسة كتيبة طبقة المتبحرين فى الفتوى، عدد اوراقها ١٩٣ (الفهرس الانجليزي ١٢/١٠١)

والظاهر ان الكتاب ماخوذ من كتائب الأعلام للكفوى والدّر المختار للحصكفى المتوفى سنة ١٠٨٨ ۔

(٢٨) "مختصر الجواهر المضية فى طبقات العلماء الحنفية" نسخة منه بمكتبة وين تحت الرقم ١١٧٦ (٢/ ٣٣٦)

وكتاب اخر فى مكتبة برلن تحت الرقم ١٠٠٢١ ۔ قال مؤلفه فى خطبة الكتاب : هذا كتاب أذكر فيه من عرف بنسبة من اصحابنا المذكورين فى الجواهر فان كان تقدم ۔ قلت تقدم وقد ينسب الى النسبة جماعة ۔

فيمكن ان يكون كلاهما مخطوطتين لكتاب واحد

(٢٩) "نادرة الايام فى شمائل أئمة الاسلام ومشائخ الكرام العظام" النصف الاوّل منه محفوظ بمكتبة برلن تحت الرقم ١٠٠٢٨ (فهرس برلن ٩/٤٤١)

قال مؤلفه بعد الحمد والصلوة ! اما بعد فهذه رسالة منتخبة منقحة ملخصة، مستخرجة من كتاب المسمى بأعلام الاخيار الخ [للكفوى]

(٣٠) "نزهة الأبرار فى مناقب الاخيار".

فهى ايضا فى تراجم الحنفية - ذكرها مرتب الفهرس لمكتبة برلن تحت الرقم ١٠٠٣١ (فهرس برلن ٩/٤٤٣)

وقال صاحب كشف الظنون (١٩٣٨/٢) - نزهة الابرار فى مناقب الأخيار" يعنى فى مناقب ابى حنيفة واصحابه مختصر - اوله: الحمد لله الذى هدانا بهذا وما كنّا لنهتدى الخ.

---

عابد رضا بیدار

## سر تیج بہادر سپرو کا رسالہ

# کشمیر درپن

"اُردو زبان ہندو مسلمانوں کا مشترک اور ناقابلِ تقسیم ترکہ ہے۔" اس یادگار جملہ کے مصنف سر تیج بہادر سپرو، ایک اعتدال پسند محبِ وطن، ایک بڑے قانون داں اور اُردو تہذیب کے ایک معروف نام کی حیثیت سے کسی تعارف کے محتاج نہیں ہیں۔ ان کے سلسلے میں اسمبلی کی ممبری، وائسرائے کی مجلسِ عاملہ کی ممبری، پریوی کونسل کی ممبری کا تذکرہ شاید اتنا ضروری نہ ہو جتنا یہ امر کہ تقسیمِ ملک سے پہلے وہ عرصے تک انجمن ترقی اُردو کے مستقل صدر تھے۔ ہندوستانی اکیڈمی کے بھی برسوں صدر رہے اور اُردو میں متعدد مقدمے اور دیباچے ان کی یادگار ہیں۔

بجنور کے رہنے والے تھے۔ ۱۷، ۱۸ سال کی عمر میں الٰہ آباد چلے آئے اور پھر ساری زندگی یہیں گزار دی۔ ۱۲ جنوری ۱۹۴۹ء کو الٰہ آباد ہی میں انتقال ہوا۔ ڈاکٹر اعجاز حسین نے انتقال کے وقت ۷۲ سال عمر دکھائی ہے (نقوش، شخصیات نمبر) اور معارف نے اپنے شذرات میں (فروری ۴۹ء) ۷۳ سال عمر لکھی ہے۔ اس طرح سالِ پیدائش ۱۸۷۶ء یا ۱۸۷۷ء ٹھہرتا ہے۔

---

خدابخش لائبریری میں "کشمیر درپن" کے مندرجہ ذیل شمارے محفوظ ہیں: جلد ۳، (۱۹۰۵ء) نمبر ۶ تا ۱۲۔ جلد ۴، (۱۹۰۶ء) نمبر ۱، ۴، ۵ اور ۷ تا ۱۲۔ جلد ۵، (۱۹۰۷ء) نمبر ۱ تا ۹۔ اوّلین جلد مولانا آزاد لائبریری مسلم یونیورسٹی میں محفوظ ہے۔

الہ آباد سے شائع ہونیوالا یہ ماہنامہ مخزن اور زمانہ جیسے وقیع پرچوں کا ہمعصر تھا اشاعت جنوری ۱۹۰۳ء سے شروع ہوئی۔ رسالہ ہندی اور اُردو دونوں رسم خط میں رہتا تھا ہندی کا حصہ تقریباً تہائی چوتھائی ہوتا تھا، مگر زبان اسکی بھی اُردو ہی جیسی ہوتی تھی "اڈیٹر پنڈت تیج بہادر سپرو ایم۔اے۔ایل ال۔ ڈی وکیل ہائیکورٹ" تھے سائز۔ زمانہ جیسا تھا سرورق پر ہی مضامین کی فہرست رہتی تھی چندہ "پیشگی" تین روپے تھا ضخامت پہلے پرچے کی کُل تیس ۳۰ صفحے تھی۔ جو بعد میں ۴۰ سے ۵۶ صفحے تک چلتی رہی۔

پہلے شمارہ میں کشمیر درپن کے اجرا کے مقصد کے بارے میں جو کچھ لکھا ہے، اس کا ضروری حصہ مندرجہ ذیل ہے:

"..... اصلاح ..... اس قسم کے اخبارات کی ضرورت کو ہماری قوم میں سب سے پہلے پنڈت شیو نرائن بہادر مرحوم لکھنوی نے محسوس کی ... مراسلہ (کشمیر) کی جو کچھ مخالفت ہوئی اس کے اعادہ کی ضرورت نہیں ..... مراسلہ کے بعد دو اور قومی رسالے جاری ہوئے: سفیر کشمیر اور کشمیر پرکاش۔ اور دونوں نے اس کام کو جاری رکھا جو مراسلہ نے شروع کیا تھا......

جہاں تک ہم کو علم ہے "کشمیر پرکاش" کا بھی کوئی پرچہ کئی مہینہ سے نہیں نکلا۔ اب اس وقت قوم میں نہ کوئی اخبار ہے، نہ کوئی انجمن ... سیکڑوں رسالے میگزین موجود ہیں مگر ہندو قوم لاتعداد ذاتوں اور فرقوں میں منقسم ہے، اور ہر فرقہ کے رسم ورواج اور فرقوں سے کچھ نہ کچھ مختلف ہیں۔ کشمیری قوم کے جھگڑوں سے کسی بنگالی اخبار کو کیا مطلب، یا کسی مرہٹہ ریفارمر کا کہنا ہم اپنے مراسم کے تبدیل و ترمیم میں کیوں ماننے لگے۔ اس وجہ سے علاوہ عام رسالوں اور اخباروں کے ایک قومی میگزین کی ضرورت ہے، اسی ضرورت کو پورا کرنے کے لئے یہ رسالہ جاری کیا گیا ہے....

فی زمانہ سوشل ریفارم ایسے دو لفظ ہیں جن سے بعض دلوں میں ہر قسم کے خوف پیدا ہو جاتے ہیں۔ اور بعض دلوں میں ہر قسم کے ولولہ و امید۔ اس رسالہ کی یہ کوشش ہوگی کہ مباحثہ کے ساتھ ہی سوشل اور تمدنی معاملات پر رائے

صائب دستقل قائم کی جاوے۔ تعلیمی مضامین کے سلسلہ میں تاریخی مضامین اور دیگر ملکوں اور قوموں کے حالات وقتاً فوقتاً شائع ہوا کریں گے۔

اور تاکہ یہاں کی مستورات بھی اس سے فائدہ اٹھا سکیں، آٹھ صفحے اس رسالہ میں ہندی کے ہوں گے۔"

○

مندرجہ بالا سطروں سے ظاہر ہے کہ یہ رسالہ کشمیری قوم کی سوشل ریفارم کے لئے جاری کیا گیا تھا اور کشمیری قوم سے گویا کشمیری پنڈت مراد ہیں جو کشمیر میں اور کشمیر سے باہر خصوصاً دوآبہ کے علاقہ میں آباد تھے۔ ہندی کا حصہ "مستورات" کے لئے تھا، جس سے پتا چلتا ہے کہ اردو گویا کشمیری پنڈتوں کی زبان تھی اور مستورات میں ہندی کا رواج تھا۔ قاضی صاحب (قاضی عبدالودود) نے بتایا ہے کہ مسز کملا نہرو کے بھائی کول عرصے تک قاضی صاحب کے پڑوسی رہے ہیں، اور کول یہ کہتے تھے کہ ان کے گھروں میں عورتیں اردو کے سوا کوئی زبان جانتی ہی نہیں۔

رسالہ غالباً ۱۹۰۷ء کے ستمبر تک جاری رہا کہ یہی آخری شمارہ ہے، جو دستیاب ہو سکا ہے۔ اس کے بند ہونے کے آثار مئی ۱۹۰۷ء سے نظر آتے ہیں۔ جب مئی۔ جون کا مشترک شمارہ نکلا، اور اس کے بعد جو آخری دستیاب شمارہ ہے، وہ جولائی، اگست۔ ستمبر تینوں مہینوں کا مشترک شمارہ ہے۔ مئی۔ جون ہی کے شمارہ سے مقام اشاعت کی تبدیلی بھی نظر آتی ہے۔ الہ آباد کی جگہ لکھنؤ نے لے لی ہے، جس کا اعلان اپریل کے شمارہ میں کیا گیا ہے۔ اڈیٹر بھی مارچ تک تیج بہادر سپرو رہے۔ اپریل کے شمارہ میں ایڈیٹر کا نام ہی نہیں دیا گیا اور مئی۔ جون سے "ایڈیٹران: پنڈت کشن نرائن در بیرسٹرایٹلا اور پنڈت اقبال نرائن مسلدان بیرسٹرایٹ لا کے نام آنے لگے اور آخرالذکر کے اہتمام سے جی. ورما و برادران پریس محلہ امین آباد شہر لکھنؤ میں چھپنے لگا۔ اور مقام و نام کی یہ تبدیلیاں غالباً دین کو سزاوار نہ ہوئیں کہ اس تبدیلی کے ساتھ ہمیں صرف دو اشاعتیں میسر ہیں۔

ذیل میں ہم کشمیر درپن کے میسر شماروں کے مشتملات کا مجمل تذکرہ پیش

کرتے ہیں :-

پہلے شمارہ کی تفصیل یہ ہے :

**جلد ۱ - نمبر ۱ - ۱۹۰۳ء :**

"تبدّل خیالات اور اس کے نتائج : (۱) رسالہ قومی ضرورت (۲) قومی اخبار (۳) جاپان میں ہندوستانی طلبا (۴) کاشمیری اور سول سروس (۵) جناب آنریبل پنڈت بشمبھر ناتھ صاحب (۶) مہاراجہ کشمیر کی خدمت میں کشمیری پنڈتوں کا ایڈریس (۷) نمائشگاہ دہلی"

مضامین غیر کے عنوان سے "جگموہن ناتھ صاحب آگرہ" کا ایک مضمون ہے "خیرات"

ہندی میں تین مضمون ہیں : (۱) نئے اور پرانے خیالات (۲) دِلّی دربار (۳) پرانے زمانے میں ہندو عورتوں کی حالت" یہ تینوں مضمون آٹھ صفحوں میں آئے ہیں -

اندرونِ سرورق پر ایک پورے صفحہ کا اشتہار "کشمیری بنک لیمیٹڈ فیض آباد کا ہے - ایک اشتہار آخری صفحہ پر ہے " خارِ غم" (ناول) (از گوری پرشاد ہمدم، رئیس آگرہ) ___ دامید وصال -"

پہلے شمارہ میں یہ بھی اعلان ہے کہ : " رسالہ کا پہلا پرچہ مفت ناظرین کی خدمت میں نذر کیا جاتا ہے "

رسالہ "الٰہ آباد میں لاہور پریس میں چھپا" اور " منشی اجودھیا پرشاد نے ۲ - الف سوتھ روڈ الٰہ آباد سے شائع کیا -"

**جلد ۱ : نمبر ۲ اپریل ۱۹۰۳ء**

سرورق پر یہ رباعی ملتی ہے :-

| | |
|---|---|
| اسرارِ خلوص دل کا گنجینہ ہو یہ | اے حسن صفا سینۂ بے کینہ ہو یہ |
| ہوں جوہرِ قوم صاف درپن میں عیاں | تہذیب و ترقی کا اب آئینہ ہو یہ |

سمبت ۱۹۵۹ بکرمی

اڈیٹوریل کے تحت :

بچّوں کی تعلیم ، اور (۲) ہمارے ذرائع معاش ___ صرف دو مضامین ہیں -

اور مضامین غیر کے تحت:

(۱) پنڈت پران ناتھ سرسوتی۔ (از پنڈت برج نرائن صاحب چکبست) —— سلسلۂ سخنوران کشمیر نمبر ۲ (۲) دماغی اشتغال۔ (از پنڈت برجموہن دتاتریہ) اور (۳) مرقع کشمیر۔ (از آنریبل پنڈت بشمبھر ناتھ صاحب)

مہتمم اشاعت کا نام اس پرچہ میں "پنڈت راجناتھ تکرو" ہے۔

مئی، ۱۹۰۳ء

ایڈیٹوریل:

(۱) وفات پنڈت کدارناتھ ادگرا (۲) پنڈت پران ناتھ پرنسپل وکٹوریہ کالج۔ (۳) سفر ولایت —— کشمیری نوجوانوں کے نام دیئے ہیں، جو لندن گئے۔ (۴) مسٹر کین صاحب مرحوم —— شراب خواری کی بیخ کنی کرنے والے۔

ہندی میں بالکل معمولی شذرے ہیں۔ کبھی کبھی، جیسے خود اس شمارے میں اُردو مضامین کا خلاصہ بھی دیا ہے۔

مضامین غیر:

مراسلۂ کشمیر۔ (از پنڈت پران ناتھ، پرنسپل وکٹوریہ کالج گوالیار)

پنڈت شیو نرائن صاحب بہار ...... بہار خاندان میں متبنّی ہو کر کشمیر سے لکھنؤ آئے... ۱۸۶۵ء میں انہوں نے ... (پھر) مراسلہ کشمیر جاری کیا.... عین جوانی کے زمانہ میں دماغ نے جواب دے دیا... جواں مرگ ہوئے۔ مراسلہ کا انتظام بشن نرائن صاحب ڈھادر نے اپنے ذمہ لیا ..... بعد ازاں لچھمی نرائن جی در... اور پھر گنگا پرشاد جی تمینی نے.... پھر جناب شیام نرائن جی صاحب مسلدان (بھی شامل)۔"

دو جوانانِ قوم۔ (از پنڈت منوہر لال زتشی ایم اے۔ پروفیسر ٹریننگ کالج الہ آباد)

کچکول۔ (از پنڈت بشمبھر ناتھ الہ آباد)

خط بسلسلہ "التماس نسبت رقم امانت کشمیری کانفرنس لکھنؤ" (از پنڈت اندر نرائن گرٹو سب جج فرخ آباد)

اگست ۱۹۰۳ء

اڈیٹوریل کے تحت صرف چند نوٹ ہیں۔

مضامین غیر کے تحت :۔

(۱) تذکرہ قومی (از شمبھو ناتھ مشران منصف کان پور) ــــ لکھنؤ میں اصلاح قوم کی کوشش ماضی قریب میں۔ (۲) سفر نامۂ لندن (از پنڈت اقبال نرائن مسلدان) کانفرنس کا ضرورت ــــ کیا پنڈتانِ کشمیر کو کانفرنس کی ضرورت ہے؟ (از پنڈت پران ناتھ، گوالیار) کشمیر کی تباہی۔ (از پنڈت پردمن کشن کچلو بی۔اے جوڈیشل اسسٹنٹ کشمیر)۔ کاروائی مینجنگ کمیٹی سوشل کانفرنس لکھنؤ ــــ ضمیمہ درپن : پنڈت موتی لال نہرو ایڈوکیٹ ہائیکورٹ الہ آباد کا خط : ــــ کشمیر کی تباہی پر سو روپے کا چک بھیجا ہے اور کہا ہے جلسہ کرو۔

جلد ۱۔ نمبر ۹ : ستمبر ۱۹۰۳ء

ایڈیٹوریل : "ہمارے صوبہ کا موجودہ نظام تعلیم (ب) سوشل کانفرنس کا پروگرام (ج) متفرقات ــ مضامین : آنریبل پنڈت بشمبھر ناتھ صاحب (از خادم اڈیٹر) ــــ مشاہیر قوم کا سلسلہ ، تصویریں ہیں ــــ لندن کا سفر قسط نمبر ۲ (از پنڈت اقبال نرائن مسلدان) ــ سخنورانِ کشمیر قسط نمبر ۳ : پنڈت تربھون ناتھ ہجر (از چکبست) ــــ معمولی کاغذ پر فوٹو بھی۔ جلسۂ کانفرنس (از چکبست)۔ سوشل ترقی : ترجمہ تقریر گووند ریناڈے مرحوم۔ سوشل کانفرنس الہ آباد' (از اقبال نرائن گرٹو)

خریداران سے التماس ـ (از منوہر لال زتشی، داراگنج الہ آباد)

ہندی میں : عام خبریں ہیں اور مندرجہ ذیل مضامین : (۱) زمین کی شکل (۲) ولایت کا سفر (۳) کشمیریوں کی سوشل کانفرنس۔

جلد ۳ ۔ نمبر ۱ ۔ جنوری ۱۹۰۵ء

بڑے دن کی تعطیل (۲) بمبئی ۔ (از سیلاح) (۳) تھیوسوفیکل کنونشن بنارس۔ (از پنڈت سورج نرائن بہادر) ۔ (۴) اہلِ اسلام تعلیمی کانفرنس کا ۱۸ واں اجلاس لکھنؤ

(از چکبست)۔(۵) ہمارے معاصرین۔(۶) خط وکتابت۔(۷) بہار کشمیر (۸) گذشتہ (سیاسی حالات)۔(۹) اخبار قومی

بہار کشمیر کے تحت پنڈت بشن ناتھ کول کی نظم ہے اور کول کی ایک فارسی غزل۔ ہمارے معاصرین میں: اُردوے معلی، مخزن، عصر جدید، زمانہ، دکن ریویو، الکاشف اور قند پارسی۔

## جلد ۳۔ نمبر ۲:

(۱) سفر کشمیر (از پنڈت دیبی ناتھ بھٹ)۔(۲) جوشستانِ خیال (از ترلوکی ناتھ کول)۔(۳) سامانِ حرماں اور اس کا درماں۔(از شام پرشاد زتشی)۔(۴) قومی حالت اور تعلیم یافتہ نوجوانوں کے فرائض (از کنور کشن ٹکرو) (۵) تنقید۔(۶) بہار کشمیر اور دوسرے مستقل عنوان (پچھلے پرچہ کی مانند)

بہار کشمیر میں فارسی غزلیں دی ہیں۔ تنقید کے تحت "استری ادھار" (مصنفہ لالہ امرداس) اصلاحی قصہ پر تبصرہ۔

## جلد ۳۔ نمبر ۳:

(۱) مسٹر پارکر کی تقریر (ترجمہ اندر پرشاد کچلو)۔(۲) تربیتِ نسواں (از شام ناتھ مشران)۔(۳) کشمیری قوم کی حالت اور تعلیم یافتہ نوجوانوں کے فرائض۔(از اجودھیا پرشاد) (۴) حیات یا ممات (از ترلوکی ناتھ)۔(۵) سوشل اور مذہبی اصلاح قسط ۵ (از منوہر لال زتشی)۔

جسٹس رانا ڈے اور انڈین سوشل کانفرنس؛

## جلد ۳۔ نمبر ۴:

(۱) مہاراجہ گیکواڑ کی تقریر۔(ترجمہ اقبال نرائن گرٹو)۔ انڈین نیشنل سوشل کانفرنس بمبئی میں دسمبر ۱۹۰۴ء میں (۲) ہولی (از موہن کشن کول۔(۴) تنقید گلزار نسیم (مرتبہ پنڈت ترلوکی ناتھ لکھنؤ)؛ ۔ پنڈت ایشور چندر ودیا ساگر (مصنفہ مادھو رام)؛ ۔ الحیات والممات (از شیو برت لال زمن)؛ ۔ الف بے کا کھلونا۔ خط وکتابت

بہارِ کشمیر اور دوسرے مستقل عنوانات۔

**جلد ۳۔ نمبر ۵:**

(۱) تذکرۂ سکندر ماقدونی (از کشن پرشاد کول (۲) مسئلۂ کرم پر چند خیالات (از سورج نرائن بہادر)۔

معاصرین میں تین[۳] سابق رسالوں کے علاوہ اِس بار معاصر خاتون سے بھی اقتباسات

**جلد ۳۔ نمبر ۶:**

باقاعدہ رنگین سرورق۔ اڈیٹوریل: محض چند نوٹ۔

مضامین: اصلاح اور آزادی (از رائے برج نرائن گرٹو): نیکی بدی کا معیار بجائے اپنے ہر ایک کے ملک کی بہبودی قرار دیا جائے (۲)، جاپانی تہمتن۔ (از پنڈت ترلوکی ناتھ کول (۳) خط و کتابت: "تاریک خیال بزرگانِ قوم" وغیرہ، مختلف اصحاب کے خطوط مختلف عنوانات پر (۴) بہارِ کشمیر: "مذہبِ شاعرانہ" (نظم)۔ (از برج نرائن چکبست) ہمارے معاصرین: "اُردوئے معلّٰی، زمانہ، اور عصرِ جدید سے اقتباسات)۔ قومی اخبار۔ رسید زر وغیرہ

"نامی گرامی انڈین پریس الہ آباد میں طبع ہوا۔ اور منشی اجودھیا پرشاد نے ۱۶ نمبر الگن روڈ الہ آباد سے شائع کیا۔"

**جلد ۳۔ نمبر ۷:**

اڈیٹوریل: صرف چند نوٹ۔

مضامین: (۱) تعلیم نسواں کی ضرورت (از پنڈت پران ناتھ صاحب۔ (۲) برہما کی لڑکی۔ (از مونگ جی) ملک برما پر۔ (۳) شیو شمبھو کا چٹھا (۴) لکھنؤ کا کنھیا پاٹھ شالہ۔ (از پنڈت سورج نرائن بہادر) (۵) کشمیر ریلیف فنڈ (۶) ہمارے معاصرین (۸) اخبار قومی (۹) رسید زر وغیرہ۔

معاصرین میں اُردوئے معلّٰی، دکن ریویو، زمانہ، عصرِ جدید، فصیح الملک شامل ہیں۔

فصیح الملک کلنے رسالہ کی حیثیت سے تذکرہ ہے :-

"مئی ۱۹۰۵ء سے ایک نیا رسالہ فصیح الملک لاہور سے حضرت داغ دہلوی مرحوم کی یادگار میں باہتمام سید احسن صاحب مارہروی شائع ہونا شروع ہوا ہے۔ اردو زبان اور اردو رسم خط کی اصلاح اور ترقی اس رسالہ کا مقصد ہے، جیسا کہ پہلے اور دوسرے نمبر کے چند مضامین کی سُرخیوں سے ظاہر ہے۔ مثلاً "جو بولو وہ لکھو" "ہائے ہوز" "اردو الفاظ کی ترکیب"۔ علاوہ حصۂ نظم کے اس رسالہ کے آخر میں فصیح اللغات کے چند صفحے بھی شروع ہوتے ہیں۔ فصیح الملک کی قیمت ۲ دو روپے سالانہ ہے اور حجم ۳۲ صفحے۔ لاہور ہی سے ایک اور رسالہ سائنس اور تعلیم نامی "سائنٹفک و ٹکنیکل ورکشاپ" کی طرف سے شائع ہونا شروع ہوا ہے۔ رسالہ کی غرض یہ ہے کہ "نئے معلومات اور مشاہدات سے اس کثیر التعداد جماعت کو جو انگریزی سے بے بہرہ ہے کسی قدر واقف اور آگاہ کیا جاوے۔ پہلے نمبر میں کلکتہ کے مشہور و معروف ماہر علوم طبیعی ڈاکٹر جگدیش چندر بوس کی سوانح عمری درج ہے اور اسی مضمون کے ساتھ ڈاکٹر صاحب ممدوح کی تصویر بھی ہدیۂ ناظرین کی گئی ہے۔ باقی مضامین سائنس۔ زلزلہ۔ اسباق الاشیاء وغیرہ کے متعلق ہیں۔ رسالہ کا حجم ۲۰ صفحے کا ہے اور اس کے ساتھ ساتھ ایک چار صفحہ کا انگریزی ضمیمہ بھی شائع ہوتا ہے جو ہمارے نزدیک غیر ضروری ہے۔ قیمت سالانہ صرف ایک روپیہ ہے۔"

## جلد ۳ - نمبر ۸ :

اڈیٹوریل: چند نوٹ - مضامین: گلزار نسیم (از چکبست) انتالیس صفحہ کا مقالہ - شرر پر چکبست کا یہ گویا پہلا مضمون ہے جو آگے چل کے معرکۂ چکبست و شرر میں ڈھلا۔ خط وکتابت: ہمارے معاصرین اور دوسرے مستقل عنوانات۔

معاصرین پر تبصرہ کے ذیل میں گلزار نسیم پر احمد علی شوق قدوائی کا مضمون اودھ پنچ سے نقل کیا ہے جو "معرکۂ چکبست و شرر" میں شامل اشاعت ہے۔

ہمارے معاصرین کے ذیل میں اردوئے معلی، عصر جدید اور دلگداز کے مضامین کا تذکرہ ہے۔

"عصر جدید کے اس پرچہ میں دو مضمون قابلِ ذکر ہیں ایک شمس العلماء خان بہادر مولوی

ذکاء اللہ کا مضمون "پریس اور عام رائے" پر اور دوسرا خان صاحب مرزا سلطان احمد خاں صاحب کا "مذہب اور مذہبی فرقہ بندیوں پر:-

"شمس العلماء صاحب کی رائے میں تو ہمارے ملک کے انگریزی اخبارات جو ہندوستانیوں کے ہاتھ میں ہیں بالکل بیکار ہیں۔ کیونکہ ان کا بڑا مقصد۔۔ ہے پولیٹکل ایجی ٹیشن پھیلانا اور یہ کوشش محض بیہودہ ہے کیونکہ آپ کے نزدیک "یہ تعلیم یافتہ آدمیوں کی غلطی ہے کہ وہ اپنی اس بلاغت و فصاحت کو عمل کا قائم مقام سمجھیں وہ خوب سمجھ لیں کہ جو باتیں ملک کے اصلی فائدے اور ترقی کی ہیں ان کا کرنا ان کے حدِ اختیار سے باہر ہے۔" مولوی ذکاء اللہ صاحب کا یہ فیصلا ایسا ہے کہ اگر یہ صحیح ہو تو پولیٹکل ایجی ٹیشن کی کمر توڑ دینے کے لئے کافی ہے۔ مگر خوش قسمتی سے آگے بڑھ کر آپ نے خود ہی اس بیان کی تردید کر دی ہے۔ مولوی صاحب فرماتے ہیں "یہ اخبار حکام ضلع کے کاموں کی بھی خبر لیتے رہتے ہیں جس کے خوف کے سبب سے حکام اب کام پہلے کے نسبت زیادہ احتیاط سے کرنے لگے ہیں۔" اگر ایسا ہے تو نہ تو اخبار بیکار ثابت ہوئے اور نہ تعلیم یافتہ گروہ کی فصاحت و بلاغت رائیگاں گئی۔ کیونکہ ہندوستان ایسے ملک میں اخباروں کا ایک بڑا فرض یہ ہے کہ رعایا کو اس کے حقوق اور فرائض سے آگاہ کر کے اس قابل بنا دیں کہ وہ اپنے فرائض کو احسن طریقے سے انجام دے سکے اور اپنے حقوق کی نگرانی کر سکے اور حقوق کی نگرانی اور حفاظت کے لئے عوام کی رائے (پبلک اوپینین) میں ایسی قوت پیدا کی جاوے کہ حکام اس کا لحاظ کرنے کے لئے مجبور ہوں۔ اگرچہ ہندوستان کے اخباروں نے کسی حد تک یہ بات پیدا کر دی ہے تو جو باتیں اصلی فائدے اور ترقی کی ہیں وہ ان کی حدِ اختیار سے باہر نہیں ہیں۔

ہم کو یہ دیکھ کر تعجب ہوا کہ گو یہ مضمون عصر جدید میں چھپا ہے۔ مگر اس میں خیرات کے مروجہ ناقص طریقوں اور شادی اور غمی کی فضول خرچیوں کی حمایت کی گئی ہے۔ مراسم شادی کی فضول خرچیوں کے نسبت آپ کی یہ رائے کہ "ان فضول خرچیوں پر بعض فرقوں کا معاش موقوف ہے۔ اگر وہ موقوف ہوں تو ان فرقوں پر دفعتاً بڑی مصیبت و آفت آجائے۔" ہم نہیں جانتے کہ یہ دلیل کیا معنی و مطلب رکھتی ہے۔ کیا اس کے یہ معنی ہیں کہ چونکہ چوری اور قزاقی اور زنا پر بعض فرقوں کی معاش موقوف ہے اس لئے انکا انسداد دفعتہ نہ ہونا چاہیئے، ورنہ ان فرقوں پر بڑی مصیبت

آجادے گی۔ شمس العلماء صاحب کی یہ منطق ہماری سمجھ میں نہیں آتی۔ مرزا سلطان احمد صاحب نے مذہبی قوموں
کی پیدائش اور نشوونما کے اصولوں کو بہت عمدہ طریقہ سے اپنے مضمون میں بیان کیا ہے۔ مولوی
غلام محمد صاحب وکیل ندوۃ العلماء نے اپنے مضمون "نہ ختم ہونے والی کہانی" میں ایک بڑی فاش
غلطی کی ہے۔ مسلمانوں میں گداگری کی روز افزوں ترقی کے اسباب میں سے ایک سبب آپ "ہندوستان
کے ہندو اقوام کے پڑوس کے اثر" کو بتلاتے ہیں۔ "کیونکہ تفریق ذات نے ان میں اس قسم کے اسباب
پیدا کر دیے تھے کہ بعض لوگ جو اپنے آپ کو شودر کہلاتیں' وہ امراء سے مانگ کر گذارا کریں چنانچہ
مسلمانوں میں بھی زیادہ تر پیشہ ور گداگران ہی نومسلم اقوام میں ہیں' جو پہلے سے گداگری کیا کرتی
تھیں"۔ یہ تو ہم کو نہیں معلوم کہ مسلمانوں میں گداگر صرف نومسلم ہی ہوتے ہیں۔ گو اس امر کے متعلق
ایک دلچسپ سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اگر ہندوستان کے مسلمان گداگر نومسلم ہیں تو ایران اور وسط
ایشیا کے درویش کس زمرہ میں ہیں۔ مگر اس سے قطع نظر کر کے مولوی صاحب کا یہ کہنا کہ ہندوؤں
میں گداگری شودروں کا پیشہ ہے البتہ تعجب خیز ہے۔ کیا مولوی صاحب کو اتنا بھی نہیں معلوم کہ
ہندوؤں میں بھیک مانگنا خاص برہمنوں کا حق ہے اور شودروں کا فرض دوسروں کی خدمت کر کے
اپنا پیٹ بھرنا ہے۔ مولوی صاحب نے ہندوؤں کو مسلمانوں کی گداگری کا ذمہ دار بے سبب ٹھہرا دیا، مگر
اس بات پر غور نہیں کیا کہ جن واقعات پر وہ اپنے اس فیصلہ کی بنیاد رکھتے ہیں وہ بالکل بے اصل ہے"۔

"دلگداز" میں گلزار نسیم کے متعلق ابھی تک بحث جاری ہے۔ یہ بحث زیادہ تر لفظی
ہے۔ اس وجہ سے ہم اس کے نسبت کچھ عرض کرنا نہیں چاہتے۔ ہاں مثنوی مذکور کے متعلق مولوی
عبد الحلیم صاحب شرر کے "دو متضاد بیانات" ناظرین کی دلبستگی کے لئے پیش کرتے ہیں۔ مارچ
کے پرچہ میں مولوی صاحب نے لکھا تھا کہ "کوئی تعجب کی بات نہیں ہے اگر آتش نے اس دلبستگی
کی بنیاد پر جو انہیں نو عمر شاگرد سے تھی اس کی تحریک سے یا اس کی مشق اولین دیکھ کے اس
مثنوی کو تفنن طبع کے طور پر کہا ہو۔ پھر اس میں متعدد لغزشیں دیکھ کے اسے بجائے
اپنے اسی کی طرف منسوب کر دیا ہو جن دنوں یہ مثنوی کہی گئی ہے اُن دنوں شاعری کا یہ رنگ تھا
کہ معائب محاسن پر غالب خیال کئے جاتے تھے اور شعراء کو کلام میں خوبیاں پیدا کرنے سے زیادہ فکر
اس بات کی ہوتی تھی کہ کلام عیوب سے پاک ہو۔ لہٰذا یہ خیال اس بات کا پورا محرک ہو سکتا تھا کہ آتش

اس مثنوی کو کہیں اور اپنے کمسن شاگرد کو دیدیں "۔ اگر ہمارا حافظہ غلطی نہیں کرتا، تو مولوی عبدالحلیم صاحب کی طرف سے یہ بھی کہا گیا ہے کہ اس مثنوی میں آتش کے سب شاگردوں کا کچھ نہ کچھ حصّہ ہے۔ اب جولائی کے دلگداز میں آپ کہتے ہیں کہ "اعتراضوں کے تسلیم کرنے کے ساتھ ان کے (اڈیٹر ریاض الاخبار کے) اس ارشاد کے نسبت کہ "جو اعتراضات شرر نے کئے ہیں گو موجودہ زمانے میں ان کا حرف حرف صحیح ہے مگر جس زمانے میں نسیم تھے اس وقت کی زبان اور طرز کلام اور تصرفات کو دیکھتے ہوئے ہم نسیم کی کوئی خطا نہیں دیکھتے" ہم کچھ کہنا چاہتے ہیں نسیم کو اتنا زمانہ نہیں گذرا کہ انکی طرف سے ایسی عذرداری جائز سمجھی جاوے۔ ایسے تصرفات ایسی لغزشیں اگر اس زمانہ میں جائز تھیں تو ضرور تھا کہ ان کے معاصرین اور دیگر شاگردان ناسخ و آتش کے کلام میں بھی پائی جاتیں "۔ اب ذرا غور طلب امر یہ ہے کہ مولوی عبدالحلیم صاحب کے یہ دونوں بیانات کہاں تک ایک دوسرے کی تنسیخ کرتے ہیں۔ اگر مثنوی آتش کی تصنیف ہے۔ یا اگر اس میں صبا، رند، خلیل کی شرکت ہے، تو اس کے معائب کے ذمہ دار یہ سب شعراء ہیں اور اگر نسیم کے معاصرین کا کلام ایسے تصرفات اور ایسی لغزشوں سے پاک ہے، تو گلزار نسیم میں ان کی شرکت تسلیم نہیں کی جاسکتی۔ معلوم ہوتا ہے کہ جولائی میں مضمون لکھتے ہوئے مارچ والے مضمون کا مولانا کو خیال نہیں رہا۔ کیا ہوا؟ غلبۂ ذکاوت سے کبھی کبھی ایسا ہو جاتا ہے۔ مگر ہمکو خوشی یہ ہے کہ اس بحث میں اودھ پنچ نے نہایت ہی بے تعصبی سے کام لیا ہے اور منشی سجاد حسین صاحب ایسے منصف مزاج انشاپرداز سے امید بھی ایسی ہی تھی کہ منشی صاحب موصوف کی صحت میں فرق آگیا ہے مگر خلقی ذہانت اور طبیعت داری میں فرق نہیں آیا ہے اور جس زور کے مضامین آپ کے قلم سے اس بحث میں نکلے ہیں ان سے ثابت ہوتا ہے کہ عالمانہ و محققانہ بیاقت کے ساتھ آپ کا آئینۂ دل مذہبی تعصب کے زنگ سے صاف ہے۔ یکم اگست ۱۹۰۵ء کے "اتحاد" میں جو بیہودہ گستاخی مولوی عبدالحلیم شرر نے منشی صاحب کی خدمت میں کی ہے اس کا جواب بس یہی ہے کہ:

اللہ ہے نگہبان اعلےٰ کی آبرو کا مُنہ پر پڑا اسی کے جس نے فلک پہ تھوکا

علاوہ اڈیٹوریل مضامین کے اودھ پنچ میں ایک ایسے شخص کا مراسلہ شائع ہوا ہے جس کی علمی لیاقت ذہانت اور قابلیت سے حضرت شرر اور ان کے ساتھیوں کو بھی انکار نہ ہوگا۔ ہماری مراد منشی احمد علی

صاحب شوق سے ہے۔ آپ ان چند لوگوں میں سے ہیں جن کی ذات پر لکھنؤ کو ناز ہے۔ آپ مدت تک اخبار "آزاد" کے اڈیٹر نامور کی کے ساتھ رہے ہیں اور پنچ میں جو آپ کے مضامین نکلے ہیں ان کا شمار ہر صورت سے اردو کے اعلیٰ لٹریچر میں کیا جاتا ہے۔ علاوہ بریں آپ ایک کہنہ مشق اور مشہور شاعر بھی ہیں۔ چنانچہ مثنوی ترانۂ شوق آپ سے یادگار ہے اور یہ مثنوی گلزار نسیم کے طرز میں آپ نے تحریر فرمائی ہے۔ لکھنؤ میں یہ مشہور ہے کہ ترانۂ شوق گلزار نسیم کے جواب میں لکھی گئی تھی اور اس لئے شاید مولوی عبد الحلیم صاحب کو حضرت شوق سے حمایت کی امید تھی۔ آپ نے جو مراسلہ پنچ میں اس بحث کے متعلق بھیجا ہے اور جس کو منشی سجاد صاحب نے "قول فیصل" مانا ہے ہم اس کو بجنسہٖ درج ذیل کرتے ہیں۔

ایک نئے رسالہ "المصباح" کا بھی نوٹس لیا گیا ہے:

"جولائی سے ایک نیا اردو رسالہ "المصباح" نامی جے پور سے جاری ہوا ہے۔ اس رسالہ کی خاص غرض یہ ہے کہ "فلسفۂ جدید اور سائنس کی مدد سے دہریت کے خلاف مذہب پر عموماً اور متنازعہ امور پر خصوصاً روشنی ڈالی جاوے۔" مگر علاوہ "روحانی" مسائل کے ورزش صنعت و حرفت حفظ صحت وغیرہ پر بھی مضامین شائع ہوا کریں گے اور "مشاہیر ہند کی باتصویر سوانحعمریاں" بھی ہدیۂ ناظرین کی جاویں گی۔ چنانچہ جولائی کے نمبر میں سر سید احمد خاں صاحب کی سوانحعمری شائع کی گئی ہے۔ قیمت سالانہ عام شائقین سے للعہ طلبہ سے ہے"

جلد ۳۔ نمبر ۹:

سخندان کشمیر: لچھمی رام سرور (از چکبست)۔ اردو زبان (از دتاتریہ) بہار کشمیر:۔ (اس کے تحت کشن نرائن اور اثر لکھنوی کا کلام ہے)۔ بقیہ پانچ مستقل عنوانات بدستور ہیں۔ "ہمارے معاصرین" کے تحت ایک نئے پرچہ کا نوٹس لیا گیا ہے:

"اس مرتبہ ہمارے پاس ایک نیا پرچہ آریہ سماچار نامی آیا ہے۔ یہ پرچہ دیانند اینگلو ویدک کالج ٹرسٹ اینڈ مینجمنٹ سوسائٹی ممالک متحدہ کا ماہوار رسالہ ہے اور کانپور سے بابو آنند سوروپ صاحب وکیل کے زیر اہتمام شائع ہوتا ہے۔ اس کے مضامین اکثر آریہ سماج

سے متعلق ہیں۔ ان میں سے ایک مضمون کا خاص طور سے ذکر کرنا چاہتے ہیں۔ اس کی سُرخی ہے "آریہ سماج ہر دلعزیز کیونکر بن سکتا ہے" اور اس میں پنڈت بدری دت صاحب شرما نے جو خود آریہ سماجی ہیں اپنی سماج کی چند نقائص اور کمزوریوں کو نہایت صاف الفاظ میں بیان کیا ہے۔

'خط و کتابت'، کے ذیل میں حوالہ ہے کہ "رسالہ کشمیر پرکاش مرحوم ... سب سے اوّل نمبر بابت جون و جولائی ۱۸۹۲ء" تھا۔ سفیر کشمیر کے نمبر مارچ و اپریل ۱۸۹۳ء کا حوالہ ہے۔

## جلد ۳۔ نمبر ۱۰:

ہندوستان جدید (از کشن پرشاد کول) ۔ مجذوب کی بڑ (از شام پرشاد نقشی) قیصر باغ کا قدیم نظارہ (منقول از زمانہ) خط و کتابت ، بہار کشمیر ۔ اخبار قومی وغیرہ۔

'اخبار قومی'، کے تحت ایک ذیلی عنوان ہے نتیجۂ امتحانات الٰہ آباد یونیورسٹی۔ اس میں منجملہ دوسرے کامیاب طلبار کے ناموں کے اندراجات بھی ہیں:

"بی۔ اے ۔ پنڈت ہردے ناتھ کنزرو۔ آگرہ۔ درجہ دوئم" بی۔ ایس۔ سی ۔ پنڈت ہردے ناتھ کنزرو ۔ آگرہ۔ درجہ سوئم"

## جلد ۳ ۔ نمبر ۱۱:

ہندوستان قدیم ۔ (از کشن پرشاد کول) ۔ تربیتِ اولاد: (از گوپی ناتھ کنزرو) چارلس ڈاردن ۔ (منقول از رسالہ سائنس و تعلیم) خط و کتابت ۔ بہارِ کشمیر وغیرہ۔

## جلد ۳ ۔ نمبر ۱۲:

اڈیٹوریل: ۔ لاجپت رائے اور گوکھلے ۔ انگلستان سے واپس (ب) تقسیم بنگال کی ہندو مخالفت کر رہے ہیں گوپال کرشن گوکھلے باتصویر (از اڈیٹر)

انڈین نیشنل کانگریس ۔ (لکھنے والے کے نام نہیں: غالباً اڈیٹر ہی قلم سے) لارڈ کرزن کا عہدِ حکومت ۔ (از برج نرائن گرٹو) ۔ وطن آخر وطن ہے: ایک کہانی از مخزن (ترجمہ از فرانسیسی از عبد القادر) ہمارے معاصرین (مخزن ، اُدوئے معلّیٰ زمانہ) اور دوسرے عنوانات۔

جلد ۴ - نمبر ۱ - جنوری ۱۹۰۶ء :

انڈین نیشنل کانگریس : اکیسویں اجلاس کانگریس پر (از چکبست) - محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس : ۱۹۰۵ء کے اجلاس کی روداد (از منشی بدرالدین احمد بی - اے)۔ ٹمپرنس کانفرنس (از رتن ناتھ کول)، سانڈین سوشل کانفرنس (از منوہر لال زتشی) نمائشگاہ اور انڈسٹریل کانفرنس (از اقبال نرائن گرٹو)۔ ہمارے معاصرین اور دوسرے مستقل عنوانات۔

جلد ۴ - نمبر ۲ :

دقیانوسی خیالات (از کول جلالی) - ہندوستان جدید (از کشن پرشاد کول)۔ ہندوستانیوں کی اخلاقی تعلیم (از ترلوکی) - ایں ہم غنیمت است (از ت - ن - ک) تعلیم نسواں (از سورج نرائن بہادر) - بہار کشمیر اور دوسرے مستقل عنوانات -

جلد ۴ - نمبر ۳ :

مسٹر اومیش چندر دت کی تقریر (از پنڈت اقبال نرائن گرٹو) - ہندوستانیوں کی اخلاقی تعلیم (از ترلوکی ناتھ کول) - ہمارے معاصرین اور دوسرے مستقل عنوانات -

تنقید : "بھارت درپن" (از چکبست) - "دیسی ولایتی کھانڈ کا مقابلہ" - (از ہیرا لال گپتا) -

جلد ۴ - نمبر ۴ :

سناتن دھرم اور سوشل اصلاح : تقریریں سوشل کانفرنس (از جسٹس چندر دولکر) قوم کی موجودہ حالت (از اقبال کشن کول شرشتہ) - تاریک خیالات (از کامتا پرشاد عرف سکھیا) - کشمیر و دیگر ریچ (از منشی عبدالسلام، رفیقی - اڈیٹر الرفیق، رنگون - فارسی نظم، یہ صرف ایک خریدہ تمام پورے فائل میں ملتا ہے - نظم ہے جو "منقول" ہے دقیانوسی خیالات - (از دقیانوس) -

جلد ۴ - نمبر ۵ :

اڈیٹوریل : مالویہ جی کی مجوزہ ہندو یونیورسٹی پر —— لکھا ہے کہ تعلیم کو مذہب کے ساتھ آمیز کرنا ٹھیک نہیں - مضامین : (۱) اشرار و شرر - (پروفیسر مولوی سید عبدالحمید)

بسلسلۂ مضمون مصنفۂ چکبست دبحث مابین چکبست و شرر حکیم برہم وغیرہ - دقیانوسی خیالات (از سورج نرائن بہادر) اس عنوان سے کول جلالی شمارہ ۲ میں لکھ چکے ہیں۔

آزادی (از اقبال نرائن بہادر دکشن پرشاد کول) — کشن پرشاد کول کے مضمون پر مراسلۂ اقبال نرائن اور پھر کول کا جواب شائع کیا ہے۔

بہارِ کشمیر، ہمارے معاصرین اور دوسرے عنوانات۔

'ہمارے معاصرین' کے تحت مخزن، دلگداز وغیرہ کے علاوہ نئے پرچے تہذیب کا (جس کا مجمل تذکرہ پہلے بھی ہو چکا ہے) بھی تفصیلی حوالہ ہے:

"کئی ماہ سے ایک رسالہ تہذیب نامی رام پور سے شائع ہونا شروع ہوا ہے۔ اس رسالہ کے مئی نمبر میں کئی مضمون قابل ذکر ہیں۔ ایک مضمون "لبرل" کا لکھا ہوا ہے۔ جس کی سرخی ہے "تعلیم یافتوں کا رجحان" اور جس میں انگریزی پڑھے ہوئے نوجوانوں کی چند کمزوریاں بیان کی گئی ہیں۔ مثلاً مذہب کی طرف سے بے پرواہی، اسراف، قومی تعصب، تنگ خیالی، نہ ان کمزوریوں کے وجود سے کسی کو انکار ہو سکتا ہے کوئی ان کی اصلاح کو غیر ضروری یا ناپسندیدہ کہہ سکتا ہے لیکن مضمون نگار نے اس جائز شکایات پر اکتفا نہ کرکے پولیٹیکل دائرہ میں کام کرنے والوں کو خواہ مخواہ گالیاں دی ہیں۔ مثلاً آپ فرماتے ہیں:-

"نئے تعلیم یافتہ مذہب اور ملت سے زیادہ عزیز اپنے پولیٹکل مقاصد و اغراض کو سمجھتے ہیں۔ جس کا بُری طرح ان کے دماغوں میں سودا سمایا ہوا ہے۔ کوا چلا ہنس کی چال اپنی رفتار بھی بھولا اور وہ بھی نہ آئی لگا گُدکنے۔ وہی حال اس گروہ کا ہے کہ یورپ کے دولتمند صاحب علم وفضل اولوالعزم قوموں کی دیکھا دیکھی ان کو بھی زکام ہوا ہے اور ملک کے اختلاف قومی دُملکی سے غافل ہو کر ہر تعلیم یافتہ ہندو ہو یا مسلمان باغیانہ خیالات سے مدہوش ہو رہا ہے۔ ادب تہذیب متانت سے گذر کر اسی دُھن میں گرفتار ہے کہ ہمارا بھی حکومت کے پانچویں سواروں میں شمار ہو جائے۔" ان فقروں کو پڑھ کر دو قسم کے خیالات پیدا ہوتے ہیں۔ اوّل یہ کہ جو شخص تعلیم یافتہ ہندوؤں اور مسلمانوں کو باغیانہ خیالات سے مدہوش بتلاتا ہے، وہ ہندوستان کے پولیٹکل تحریک کے حالات سے کس قدر غافل ہے۔ دوسرے

یہ کہ جو مضمون نگار پولیٹکل مقاصد واغراض کے حصول کے لئے کوشش کرنے کو سودے اور جنون سے تعبیر کرتا ہے، وہ دنیا کی تاریخ سے کس قدر ناواقف ہے اور اس نے برٹش گورنمنٹ کے اصول حکومت کے سمجھنے میں کس قدر غلطی کی ہے۔ کسی خاص مضمون یا بحث کا کسی رسالہ کے مقاصد واغراض کے خلاف ہونا اور بات ہے اور بلا سمجھے بوجھے کسی کو گالیاں دینا دوسری بات ہے۔ اسی نمبر میں دو اور مضمون شائع ہوئے ہیں، جو ایک دوسرے کے متضاد ہونے کی وجہ سے ضرور دلچسپ ہیں۔ محمد نبی خاں صاحب نے اپنے مضمون میں مسلمانوں کی تنزل کی وجہ ان کی لامذہبی کو قرار دیا ہے۔ آپ فرماتے ہیں کہ "اس واقعہ کے تمام پہلوؤں پر نظر کرنے کے ساتھ مجھے ان لوگوں کا بھی خیال پیدا ہوتا ہے جو خلعتِ زیبا سے پابندیٔ مذہب کو اتار کر سر سے پیر تک برہنہ ہو گئے اور ہمارے علمائے اسلام اور بزرگانِ عظام کے پند و نصائح کو نعوذ باللہ من ذلک، مجنون کی بڑ خیال کرتے ہیں" آگے چل کر آپ اپنے مضمون کا ماحصل یوں بیان کرتے ہیں "میری اس تحریر سے عنوان والے سوال (ہماری ترقی کیونکر ہو سکتی ہے) کا جواب حاصل ہو گیا کہ سوائے دین کی پابندی کے ہماری ترقی نہیں ہو سکتی" ان خیالات کا پورا پورا جواب اسی نمبر میں ہم کو بھی مضمون ممتنعات معلوم ہوتا ہے۔ کیونکہ اس میں ایک خاص مسئلہ کو ذہن میں رکھ کر قاعدے کے ساتھ اس پر بحث کی گئی ہے۔ ریڈیکل کی رائے ہے کہ "مذہب کی غایت اور اصل مقصد بنی نوع انسان کی روحانی اصلاح کرنا ہے۔ دنیوی معاملات و سلسلہ سبب و مسبب سے مذہب کا کوئی تعلق نہیں ہے۔ اور نہ کوئی مذہب ہمیشہ کے واسطے دنیوی معاشرت کا کوئی مستقل کوڈ مرتب کرنے کا ذمہ دار ہو سکتا ہے۔ یہ اور بات ہے کہ روحانی اصلاح کے واسطے جہاں تک دنیوی معاشرت میں دست اندازی کی ضرورت ہو اس کے متعلق بھی مذہبی کتب میں کچھ احکام اور ہدایات مل جاویں۔ لیکن وہ احکام عام طور پر زمانہ کے واسطے موزوں اور قابل عمل ہوتے ہیں، جس زمانے میں وہ انسانوں پر نازل کئے گئے تھے۔ ہر زمانہ میں اُن کی پابندی قرین مصلحت اور موصل الی المقصود نہیں ہو سکتی" اس کے بعد اہل فنشیا یونان اور رومتہ الکبریٰ کی ترقی

کے حالت بیان کر کے لکھتے ہیں:۔ "لیکن ان مشہور قوموں میں کوئی قوم کسی مذہب حق کی پیرو اور کتاب آسمانی کی متبع نہ تھی۔ حالانکہ خود مسلمانوں نے ابتدا سے ان کی تہذیب ادبی اور علمی تحقیقاتوں کو اپنے مذہبی لٹریچر میں نہایت راسخ الاعتقادی کے ساتھ جگہ دے رکھی ہے اور اُن کا منکر بھی ایک رُکن اسلام کے منکر کی طرح کفر و الحاد کا مستوجب قرار پاتا ہے ...... مکہ معظمہ کے مسلمانوں کی راسخ الاعتقادی اور پابند شرع ہونے میں کس کو شبہ ہو سکتا ہے۔ اگر خدانخواستہ وہ بھی پکے مسلمان نہ رہیں، تو پھر کون مسلمان رہ سکتا ہے

چو کفر از کعبہ برخیزد کجا ماند مسلمانی

لیکن اہل مکہ کی علمی اخلاقی تمدنی غرضکہ ہر قسم کی حالت نہایت خراب ہے اور تہذیب دنیا میں کسی طرح انکار نہیں ہو سکتا" اسی نمبر میں میر ناصر علی صاحب دہلوی کا ایک مضمون "تہذیب اسلام" کے عنوان سے چھپا ہے۔ بیان تو یہ کیا گیا ہے کہ یہ مضمون مولوی صلاح الدین خدا بخش صاحب کی تصنیف Islamic civilization کا ریویو ہے لیکن مضمون کو پڑھ کر یہ خیال آتا ہے کہ اس مضمون کو ایسی قابل وقعت اور قابل غور کتاب کا ریویو کہنا فنِ تنقید کا منہ چڑھانا ہے۔

**جلد ۴۔ نمبر ۶:**

(۱) پنجاب میں اصلاح قومی۔ (از دتاتریہ)۔ (۲) جاپان نے کس طرح ترقی کی (از الف۔پ) (۳) ہندوستانیوں کی اخلاقی تعلیم (مترجمہ، ترلوکی ناتھ کول)۔ (۴) ہمارے معاصرین۔ بہارِ کشمیر وغیرہ۔

دتاتریہ کے مضمون "پنجاب میں اصلاح قومی" میں ضمناً چند رسالوں کا تفصیلی تذکرہ آگیا ہے:۔

"مراسلہ کشمیر جاریہ جناب پنڈت شیو نرائن صاحب بہار مرحوم کے صفحہ لوح کی پشت پر اکثر اشاعتوں میں وہ مضامین ہدایتاً لکھ دیئے جاتے تھے جن پر نامہ نگاروں کی طبع آزمائی ہتمان مراسلہ کو منظور تھی۔ اس فہرست میں اگرچہ ہم "امور مذہبی کی جانب توجہ ہو" بھی لکھا ہوا دیکھتے ہیں لیکن بہ لحاظ مندرجات ضمنی کے جو اہمیت کہ "بملاحظہ قانون کشمیر مصارف شادی کا بہ تخفیف مین

ہونا اور اُس کا عملدرآمد" اس مقصد کو دی جاتی تھی وہ امور مذہبی کی جانب توجہ" کو ہرگز نصیب نہ ہوئی اور یہی حال لکھنؤ کی نیشنل کلب کا ہے ۔ مراسلہ کشمیر نے ۱۸۷۲ء کے آخر میں جنم لیا اور اسی وقت سے تخفیف مصارف شادی کا مسئلہ معرض بحث میں ڈالا گیا ۔ ہمارے قابلِ تکریم بزرگ جناب پنڈت بشمبر ناتھ عزت صاحب نے جن کی بزرگی اور فضیلت محتاج توصیف نہیں ایک مفصل رسالہ میں اس مسئلہ پر بحث کی اور اسے چھپوا کر مراسلہ کے توسل سے استصواب رائے کے لئے ساری برادری میں شائع کرایا[۱] ۔ عرصہ تک مراسلہ کے کالم اس مسودہ پر تنظیر و تنقید سے مالا مال نکلتے رہے ۔ اس کے چند ماہ بعد ہی ایک اور کتاب میں اس مضمون پر اور مضامین کے ساتھ مفصل بحث کی گئی[۲] ...

کشمیری پنڈت نیشنل ایسوسی ایشن لاہور ...

... ... (جسے بنظر اختصار قومی انجمن لاہور کے نام سے تعبیر کیا جائے گا) ۱۸۹۱ء کی ۱۲ جنوری کو (کہا جاتا ہے کہ سنکرانت کے مبارک دن) بمقام لاہور قائم ہوئی اور اس کا اعلان یا دعوتِ شرکت ایک دو ورقہ گشتی چٹھی کی شکل میں سفر کشمیر بابت ماہ مارچ ۱۸۹۱ء کے ساتھ شائع ہوا ۔ اس کے صفحہ ۲ پر یہ اُصول انجمن لکھے ہوئے تھے ۔

" اوّل ۔ اتفاق قومی کو پیدا کرنا ۔

" دوم ۔ علمی اخلاقی اور صنعتی ذرائع کو تقویت پہنچانا ۔

" سوم ۔ سوشل اصلاحات جو مذہب کے خلاف نہ ہوں اور بہبودی قوم کو وسعت دینا ۔

" چہارم ۔ قوم کی مفلس بیوگان اور بے مدد یتیموں کی پرورش کے لئے ایک خیراتی سرمایہ کا بہم پہنچانا ...

اوّل مسئلہ جو انجمن نے ہاتھ میں لیا وہ "تخفیف مصارفِ شادی کتخدائی دختر" تھا اور اوّل مضمون جو اس نے شائع کیا وہ "رسم و رواج" پر تھا[۳] ۔ یہ مسودہ پنڈت ہرپرشاد صاحب

---

۱ التماس عجز اساس ۔ اہالی قوم کی خدمت سراپا افادت میں بغرض فکر اصلاح اسراف تزویج اطفال کے ۱۸۷۲ء ۔ ۲ تحفۂ طالب موسوم بہ گلگر کشمیر مرقومہ کرشن لال چودھری ۱۸۷۳ء ۔ ۳ یہ مسودہ اور مضمون روئداد کشمیری پنڈت ایسوسی ایشن مرتبہ ۱۸۹۱ء میں درج ہیں ۔"

کی طبع سلیم کا نتیجہ تھا اور غالباً اس وقت تک کی اس قسم کی تجاویز کے تجربہ پر مبنی تھا۔ میں پہلے لکھ آیا ہوں کہ یہ تذکرہ اس لئے چھیڑا جاتا ہے کہ آئندہ کارکنوں کو گذشتہ تجربہ سے فائدہ پہنچے۔ اس لئے واقعات پر استدلال افادت سے خالی نہ ہوگا۔ افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ اس مسودہ سے کوئی عملی فائدہ مترتب نہ ہوا۔ ایسا کیوں ہوا اور سب سے پہلے ایسی کوششوں کا کیا نتیجہ ہوا تھا۔ ان سوالوں کے جواب دلچسپی سے خالی نہیں۔

یہی تخفیف مصارف کا مسئلہ جب ۲۰ سال قبل معرض بحث میں آیا تھا تو اس وقت اس پر زیادہ تفصیل کے ساتھ رائے زنی کی گئی تھی۔ جس کے چند نمونے مراسلہ کشمیر کی کرم خوردہ فائل سے نذر ناظرین کئے جاتے ہیں۔ "صاحب دہلوی" کے "التماس عجز اساس" کے شائع ہوتے ہی اکابرین قوم نے مراسلہ میں اس پر اظہار رائے شروع کر دیا۔ جس کا قدرے انتخاب یہاں بیان کیا جاتا ہے:

"آگرہ سے ایک صاحب لکھتے ہیں:

"صاحب دہلوی کا ایک رسالہ طبعزاد جو متعلق بہ انسداد اسراف شادی وغیرہ ہے بندہ نے دیکھا۔ ہر چند یہ لاجواب ہے بلکہ عین ثواب ہے (خدا کرے کہ کامیاب ہو) مگر افسوس کہ بالفعل اوس سے کامیابی نظر نہیں آتی۔ کیونکہ ابھی وہ زمانہ نہیں آیا ہے کہ کوئی شخص اپنے تئیں احقاق ترک رسومات میں ہادی قرار دے اور انگشت نمائی جہان سے خوف نہ کرے۔"

"پنڈت کالکا پرشاد صاحب کچلو مرحوم فرماتے ہیں:

"حقیقت میں اسراف (اصراف) شادی کے جو کچھ فی الحال ہیں، وہ اس درجہ تک پہنچ گئے ہیں کہ آیندہ آٹھ سال کے بعد ان کا نبھنا محال معلوم ہوتا ہے اور اس پر بھی قناعت نہیں ہے۔ ہر سال کچھ نہ کچھ کوئی نہ کوئی نیا صیغہ صرف زائد کا نکلتا رہتا ہے ..... لیکن آخر میں (صاحب دہلوی نے) جو تجاویز درباب تعین مقدار شادی و دیگر مراتب لکھے ہیں، وہ ایسے نہیں ہیں کہ دفعتہً اس طرح سے مقبول طبیعت جملہ صاحبان برادران قوم ہو جائیں۔ ...... مدار اس کا (یعنی دین شادی کا) منحصر اوپر بیان مستورات کے ہے اور ان کا یہ حال ہے کہ زیادتی اور نئی بات میں وہ اپنے دین دنیا کی بھلائی سمجھتی ہیں..."

رائے پنڈت اندر نرائن صاحب گرٹو مرحوم نے لکھا ہے:

"صاحب دہلوی نے الہ آباد سے حال میں جو مراسلہ بنام نہاد التماس عجز اساس کے تصنیف کیا، ناظرین پر ظاہر ہے کہ وہ ایک کیسا عمدہ مختصر و مفید امتحاناً چھاپا گیا ہے۔ اور عجب کیا کہ اگر اربابِ ہمت و دولت مُسِن و ذی شعور لوگ بدل حامی ہوں..... مگر تقسیم مدالج صرف جو انھوں نے کی ہے، اب بھی رقم کثیر معلوم ہوتی ہے۔ مثلاً....

پنڈت بدری ناتھ صاحب رازداں معروف بہ نوعا تحصیلدار ضلع لاہور نے رائے دی:

"آپ پر روشن ہے کہ فضول خرچی بیاہ شادی کی بنیاد بھی زیادہ تر لکھنؤ سے اور اس سے کم دہلی سے اور اس سے کم لاہور سے اٹھی ہے پس بانی مبانی اول درجہ کا شہر لکھنؤ ہے.... الاجہاں آپ مراسلہ میں لکھتے ہیں کہ دہلی میں ۱۲ ہزار روپیہ اور لکھنؤ میں ۱۴ ہزار روپیہ اور لاہور میں ۸ ہزار روپیہ لوازمہ شادی میں صرف ہوتا ہے۔ اس صورت میں لاہور والوں کو ابھی تک ۴-۶ ہزار کا بہ نسبت لکھنؤ کے اور دہلی کے فائدہ ہے۔ پس اگر صاحبان لکھنؤ و دہلی شامل لاہور کے ہو جائیں تو سرِ دست کسی قدر مفاد انہیں حاصل ہو جائے گا"

"پنڈت شیام نرائن صاحب کول اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر کی رائے ہے:

".... بیشک یہ اسراف (شادی) ایسا زبوں ہے جس کا بہت جلد دفع کرنا مناسب ہے۔ لہٰذا اس ہیچمداں نے مقصد مطلوبہ کے حاصل ہونے کی غرض سے ایک محضر دستور العمل مراسم شادی کا تیار کیا ہے...." (آگے چلکر اس محضر کا مسودہ درج ہے جس پر باقرار صالح دستخط ثبت ہونے تھے۔ مگر اس کا حشر نامعلوم ہے)۔

"صاحب خیر طلب از گونڈہ کی رائے بہت تفصیل و تدلیل کے ساتھ ہے۔ خلاصہ سے اس کا لطف جاتا رہے گا۔ لہٰذا بجنسہ ملاحظہ ہو۔

"پنڈت بشمبر ناتھ صاحب کول شرعہٗ تحریر می کنند کہ:

" از زمان سلف تا ایں ہنگام پُر آلام کہ نظر بر تقاریب ماضی و حال نمودہ می آید! زاں بخوبی صاف ظاہر کہ بہر دو راں سپری مدالج کو خدائی ذکور و اناث بحد و اشارات

ذیل تعین یافتہ معمول شدہ بظہور پیوستند۔ تاآن تاآن تاآن تاآق تاآق۔ و تعداد مصارف ہر قسم باہم یکدگر مغائر آمدہ۔ پس باصلاح تقرر مراتب کہ خدائی فی البدیہہ اوقات شریف را برگماشتن موجب ہرج دیگر اصلاح عادات خلاف اخلاق است۔"

"خیالاتِ ارباب دھلی بموجب ملتمسہ دھلی" ایں سخن دارند۔

قرارداد درجات دربارہ اسراف شادی اطفال وجہیہ ہا محال و دشوار است۔ باشد کہ بایں رسم شائستہ طرف وقوع گیرد، ورنہ چنانکہ میگزرد میگزرد۔ واللہ اعلم بالصواب۔ ظاہر است کہ فی زماننا مردان کار مغلوب التانیث و زنان ہشیار سر غالب التذاکیر اند۔ پس ع

چگونہ حل شود ایں کار مشکل

"التماس عاصی رتن ناتھ لکھنوی"۔ (یہہ تحریر ہندوستان کے لئے سرمایہ ناز عالیجناب پنڈت رتن ناتھ صاحب سمت ۱۹۳۰ در موجد فن ناول نگاری اردو کی ہے۔ جو اول سے آخر تک موتیوں سے تولنے کے قابل ہے۔ آپ لکھتے ہیں:

"مثل علوم متعارفہ اظہر من الشمس ہے کہ سب اہل الرائے امراف داسراف تزویج اطفال کی طرف سے تہ دل سے متوجہ ہیں اور فضول اخراجات کی بیخ کنی میں سعی وافر اور کوشش مشکافر کر رہے ہیں.... خالی لکچروں سے کیا ہوگا۔ کچھ نہ ہوگا۔ اصل تو یہ ہے کہ وہ لوگ جن کو خدا نے پانچ اور سات نان کی مقدرت دی ہے اگر اس بارے میں پیشقدمی کریں، تو یہ رسم فوراً جاتی رہے۔ اور غریب آدمی تو اس معاملہ میں بڑے آدمیوں کی تتبع بخوشی تمام کریں گے"۔....

"رسالہ کشمیر پرکاش: تخفیف مصارف شادی کے متعلق جو کوششیں زمانہ سابق میں برروئے کار آچکی تھیں۔ اُن کی کامیابی میں جو امر سب اموروں سے بڑھ کر مانع اور مزاحم تھا وہ عورتوں کی عدم ہمخیالی تھی۔ اس لئے ارباب پنجاب نے اول اسی کی طرف توجہ کی یعنی اپنی اول رپورٹ یا اعلان کے ساتھ ہی "ایک ہندی ماہواری رسالہ کا پیما سپکٹس" شائع کردیا۔ اس رسالہ کے اغراض حسب ذیل تھیں:

"اس رسالہ میں ہندی زبان کی پیاری بول چال میں ان باتوں پر بحث کی جائے گی جن کا تشریح کرنے اور انہیں عمدہ طور پر سمجھانے کی قوم کی مستورات کو ازحد مفید ہو۔ ... یہ رسالہ نہ صرف اُن رسوم کو جو قوم پر تیرہ و تار ابر محیط کی طرح چھائی ہوئی ہیں صاف کردے گا۔ بلکہ اس پردۂ تاریک کو جو اس زمانے میں مستورات کے فہم و فکر پر پڑا ہوا ہے اور جس کی وجہ سے نہایت ضروری امور کے انجام دہی میں ہرنتا کامل واقع ہو رہا ہے، دُور کردے گا۔"

اس کے علاوہ جو کچھ اس رسالہ میں درج ہونا تھا وہ انجمن کی کارروائی تھی "اور بشرط گنجائش اُردو میں مفید مضامین متعلق قوم اور ترقی انجمن"۔ اب یہ قول بالکل صاف ہو گیا کہ کہ انجمن لاہور کے بانیوں نے اصلاح مراسم کے واقعات کی اصلیت کو پہلے سے محسوس اور دریافت کیا اور اس کی بیخ کنی کا سامان اصولی طور پر مہیا کر لیا تھا یعنی زنانہ جہالت کے دور کرنے کے لئے انہوں نے کشمیر پرکاش کی بنیاد ڈالی۔ کئی برس تک "پرکاش" جس آب و تاب سے نکلتا رہا اور جس پایہ کے مضامین اس میں شائع ہوتے رہے اس کے یاد دلانے کی ضرورت نہیں ہے۔ کیونکہ وہ بہت پُرانا معاملہ نہیں ہے۔ یہ بھی یاد رکھنا چاہیئے کہ جس وقت پرکاش عرصۂ شہود میں جلوہ فرما ہوا تھا اس وقت ایک اور قومی رسالہ یعنی سفیر کشمیر کئی سال کی قدامت کی طاقت کے ساتھ نکل رہا تھا اور اس نے مراسلہ کشمیر کے ان بہت سے مضامین نگاروں کو اپنے گرد سمیٹا ہوا تھا جن میں استقلال اور امید کی جھلک ابھی تک قلیل قلیل باقی رہ گئی تھی۔ لیکن کچھ عرصہ بعد سفیر کا چراغ ٹمٹمانے لگا اور قومی ہوا خواہی کے پروانے پرکاش کی نئی شمع کو چراغِ ہدایت مان کر اس کے گرد جمع ہونے لگے۔ ہر دلعزیزی کا پرکاش ہی کا حصہ تھا کہ نہ صرف اُس کو ہر سبھا کے آدمیوں نے اپنے اظہارِ خیالات کا مستند آرگن قرار دیا بلکہ قوم کی خواتین نے اسے اپنی تحریروں کا زیور پہنایا یہ وہ تاج ہے جو آج تک کسی اور رسالے کے سر کو نصیب نہ ہوا ہے، نہ ہوا تھا اور پھر لطف یہ ہے کہ یہ مضامین انہیں امور پر تھے جو عورتوں کی ذات سے متعلق اور پرکاش کی غرض و غایت کا عین مرکز تھے۔ بیاہ کے لین دین، بوگی کی اذیتیں وغیرہ وغیرہ۔ ان سب سے بڑھ کر تاریخی حیثیت ان مضامین یا مباحثہ نے

حاصل کی جو قریباً دو سال کی مدت تک عورتوں کی تعلیم کی نسبت ہوتا رہا۔ عالمگیر دلچسپی اور خیالات کا سنجیدہ جوش و خروش جو اس مباحثہ نے پیدا کیا اپنی آپ نظیر ہے جس کی تشریح کے لئے پرکاش کے کالم صرف ایک کمزور گراموفون کا حکم رکھتے ہیں۔ ان دنوں عورتوں میں اگر کسی بات کا ذکر تھا تو اس کا اور اگر کسی گفتگو سے ملاقاتیں شروع اور ختم ہوتی تھیں تو اسی کے ساتھ۔ میری اس مباحثہ میں خاص حیثیت تھی اور میں اُن نیچی آنکھوں اور تمتماتے ہوئے چہروں کے ساتھ تقریروں کو کبھی نہیں بھولوں گا جن سے میری اندنوں کھٹوئیں بھرپور ہوئی۔

خلاصہ یہ کہ تخفیف مصارف اور تعلیم نسواں سے لے کر اشتہار و مضامین شادی بیوگان اور ہندوستانی برہمن کھنڈاری تک کے مضامین نے پرکاش کے کالموں سے اشاعت و صدور پایا

.... اب نہ لاہور کی قومی انجمن ہے اور نہ بورڈنگ ہاؤس، نہ کرکٹ کلب اور نہ کشمیر پرکاش[1]:-

اِک شمع ہے دلیل سحر، سو خموش ہے

اتبدا بس، باقی ہوس

کار دنیا کسے تمام نہ کرد

برجموہن دتاتریہ"

اڈیٹوریل نوٹس کے تحت سنٹرل ہندو کالج کا بھی ذکر ہے جس میں لکھا ہے:

"سنٹرل ہندو کالج میگزین کے ساتویں سال کی رپورٹ ہمارے پاس ریویو کی غرض سے آئی ہے۔ ہم کو یہ دیکھ کر نہایت خوشی ہوئی کہ کالج مذکور استقلال کے ساتھ ترقی کر رہا ہے۔ ہماری ذاتی رائے تو یہ ہے کہ مدرسوں میں مذہبی یا قومی تخصیص کسی قسم کی نہ ہونی چاہئے۔ اور اسی لئے ہم کو اس دن نہایت خوشی ہوگی جس دن ہندو کالج کا دروازہ غیر ہندو طلبار

---

[1] وہ شور اشوری اس بے نمکی اور وہ گرما گرمی اس سرد مہری سے کیسے مبتدل ہوئی؟ اب کیا کرنا چاہئے۔ یہ ایسے امور ہیں جن پر عمدہ لکھنے کی ضرورت ہے۔ کشمیر بھائی اس پر غور کریں۔ میں بھی بشرط فرصت کبھی اس مضمون کو اختتام پر پہنچاؤں گا۔

کے لئے کھول دیا جائے گا۔ لیکن اس خاص نقص سے قطع نظر کر کے ہندو کالج کی ترقی ہر طرح سے قابل تعریف ہے اور اس کے معاونین کی کوشش وہمت کی جس قدر ستائش وصفت کیجائے کم ہے۔ ۱۹۰۲ء میں اسکول کے طلبار کی تعداد ۳۰۹۱۔ اور کالج کے طلبار کی تعداد ۱۸۳ تھی۔

جلد ۴۔ نمبر ۷

(۱) سوشل ریفارم۔ (از کشن پرشاد کول)۔ (۲) عمل۔ (از ڈی۔ این۔ ڈی)

(۳) جسٹس راناڈے کی پونا کی مشہور و معروف تقریر (از پنڈت اقبال نرائن گرٹو)

(۴) ہندوستان جدید۔ ۳ (از کشن پرشاد کول)۔ (۵) کشمیری بچوں کی تعلیم۔ ہمارے معاصرین۔ اور دوسرے مستقل عنوانات۔ "نول کشور پریس الہ آباد میں چھپا"

'ہندوستان جدید' میں ایک پیراگراف یہ ہے:

"پہلا اخبار ہندوستانی زبان میں ۱۸۲۳ء میں بنگال سے شائع ہوا اور ہندوستان کی اخباری حالت اب تک نہایت طفولیت کے عالم میں ہے اس کی خاص وجہ ملک کی مفلسی اشتہارات کی کمی اخبارات کی زیادتی اور خاص کر نالائق ایڈیٹروں کی بھرتی ہے۔ ہندوستانی اخبارات جو انگریزی میں شائع ہوتے ہیں ان میں بعض کی اشاعت مشکل سے ....۴ تک پہنچتی ہے۔ ایک دو ہفتہ وار اخباروں کی اشاعت ....۲ تک بھی پہنچی ہوئی ہے لیکن یہ محض غیر معمولی بات ہے۔ مرہٹی میں کیسری اخبار جس کے باعث کہ دو سال ہوئے اس قدر غوغا مچا تھا اشاعت میں ....۷ سے زائد نہ تھا۔ ان اخبارات میں سے بعض میری نظر سے گذرے ہیں۔ لیکن میں نے ان کو اپنی امیدوں سے نہایت کم رتبہ پایا۔ ہندوستانی اخبار نویس اقتصادی مسئلات و تاریخی حالات سے بالکل ناواقفیت ظاہر کرتا ہے۔ اور اس کے خیالات و طرز تحریر دونوں ذلیل ہیں۔ نہ اسباب و وجوہات میں منطقی دلائل کا ڈھنگ ہے نہ عبارت میں ربط و روش۔ نہ بیان میں سلاست صرف بکھرے ہوئے استعارات و مبالغات کے پیوند لگے جاتے ہیں۔ یا زیادہ تر اخبار ذاتی حملوں سے بھرا ہوتا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ ہندوستانی اخبار نویس نیویارک و سین فرانسسکو کے اخبارات کی تقلید کرتا ہے۔"

## جلد ۴ - نمبر ۸ :

(۱) ہندوستانیوں کی اخلاقی تعلیم قسط ۴ (از تربو گی ناتھ) - (۲) ہماری ضرورت تعلیم نسواں پر ایک بہن کا مراسلہ (از گمنام) (۳) تقریر پنڈت گوپی ناتھ طالب علم ہندو کالج سرینگر - (از کشن کول) (۴) رامائن کا ایک سین (نظم) (از چکبست) - (۵) خط و کتابت وغیرہ - "نول کشور پریس"

پنڈت گوپی ناتھ کی تقریر کی مندرجہ ذیل سطریں قابل ذکر ہیں :

"ہمارے قوم کے بہت سے اصحاب کا آج کل یہ خیال ہے کہ بجلی اور ریل کا کام کھلنے سے ہمارے قوم کے غریبوں کا حال بہتر ہو جائے گا - ع

ایں خیال است و محال است و جنوں

یہ ناممکن بات ہے کیونکہ افسر زیادہ تر باہر سے آویں گے اور ادنیٰ اسامیاں کشمیریوں کے ہاتھ آویں گی - اور جو کچھ پیدا کریں گے وہ فقط کھانے اور کپڑے ہی پر صرف ہو جائے گا - ترقی کیا ہو گی خاک اور علاوہ اس کے یہ زمانہ مستقبل کی بات ہے - دیکھئے آگے کیا ہو - اب قوم کی مالی حالت دیکھئے -

حضرات سامعین ! ہمارے قوم کی مالی حالت بھی خاطر خواہ نہیں ہے - لوگوں کا خیال ہے کہ ہمارے قوم میں بہت سے دولت مند رئیس ہیں - میں یہ کہنے کو تیار نہیں ہوں - اگر ہیں بھی تو گنتی کے دو چار رئیس ہیں ، وہ بھی دولتمند نہیں ہیں - اگر ہمارے قوم کے رئیس دولتمند ہوتے تو اپنے غریب بھائیوں کی مصیبت کے وقت کچھ نہ کچھ مالی امداد ضرور کرتے - جب ۱۹۰۳ء میں سیلاب آیا تھا اس وقت کا حال میرے دل پر بخوبی نقش ہے - کسی قومی رئیس کی اتنی بڑی ہمت نہ پڑی کہ راولپنڈی یا کسی اور جگہ سے اناج لا کر اپنے غریب بھائیوں کے ہاتھ اصلی قیمت پر فروخت کرتا اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ ہمارے رئیس بھی خود تکلیفوں میں گرفتار ہیں - امیرا کدل - حبہ کدل - فتح کدل - زینہ کدل - عالی کدل اور مہاراج گنج پر جتنی دکانیں کپڑے کی واقع ہیں اور جن کے دکاندار ہمارے قوم کے بھائی ہیں وہ سب پنجابی ساہوکاروں کی طفیل میں ہیں - یعنی وہ سب مال پنجابی ساہوکاروں کا ہوتا ہے اور یہ فقط بطور ایجنٹ کے کام کرتے

ہیں۔ گذارہ بھر کو اچھی رقم وصول ہو جاتی ہے۔ ہمارے قوم میں ایسے کم اصحاب ہیں جنکی اپنی دکانیں ہیں۔

"اب یہی ٹھیکیداری۔ ہمارے قوم کے تھوڑے سے اشخاص ٹھیکہ داری میں دخل رکھتے ہیں۔ لیکن اس قلیل تعداد سے بھی زیادہ اشخاص قرض لے کر ٹھیکہ لیتے ہیں۔ جو کچھ نفع ہوتا ہے وہ سُود میں چلا جاتا ہے۔ اگر خدانخواستہ نقصان ہو جاتا ہے، تو دیوالہ نکل جاتا ہے اور مکان پر قرقی کی نوبت آجاتی ہے۔

"اب رہی کرانی۔ عراف تو ظاہر ہے دن بھر بیٹھے رہتے ہیں۔ کوئی بھولا بھٹکا آگیا تو خیر ورنہ اللہ اللہ خیر صلاح۔ دودھ بیچنے والے اور پنساری اور نانبائی ان سب کی مالی حالت اتنی ہے جس سے کہ ان سب کا گذارہ چلا جاتا ہے۔

"ہمارے قوم کے بہت سے صاحبوں کو دکانداری کا ایسا شوق ہے کہ دو ایک نسوار کی بوتلیں۔ تھوڑے سے کپڑے دھونے والے صابون۔ دو ایک منہ دھونے والی صابون کی ٹکیاں۔ آٹھ، دس تاگے کی گولیاں اور تھوڑا سا تمباکو لے کر بیٹھ جاتے ہیں۔ ان کی مالی حالت تو صاف ظاہر ہے اور نیز اس سب بیان سے یہ بھی ظاہر ہے کہ ہمارے قوم کی مالی حالت خاطر خواہ نہیں ہے۔ اب تعلیم ملاحظہ ہو:

"حضرات سامعین! ہمارے قوم کی تعلیمی حالت بھی ناگفتہ بہ ہے۔ ہمارے قوم کی مالی حالت خراب ہونے کی وجہ سے تعلیم حاصل کرنے میں بہت سی رکاوٹیں پیدا ہو گئی ہیں۔ بہت سے طالب علم مڈل تک پڑھ کر تعلیم کو خیرباد کہنے پر مجبور ہو جاتے ہیں اور بہت سے انگریزی کی دو ایک کتابیں پڑھ کر محمد فاضل ہو جاتے ہیں اور بہت سے طالب علموں نے انٹرنس سے آگے پڑھنے کی قسم کھائی ہے۔ افسوس کا مقام ہے کہ سٹیٹ ہائی اسکول سے گزشتہ سال دو کشمیری مسلمان لاہور کالج میں داخل ہونے کی غرض سے گئے۔ لیکن ہمارے کشمیری بھائیوں کی ابھی تک باہر جانے کی مہورت نہیں نکلی ہے۔

"کل صوبہ کشمیر میں تین ہائی اسکول ہیں (۱) اسٹیٹ ہائی اسکول (۲) مشن اسکول۔ (۳) ہندو ہائی اسکول۔ ان تینوں اسکولوں میں ہم کو دیکھنا چاہیے کہ ہر سال انٹرنس کے امتحان میں ہمارے قوم کے کتنے طلبا پاس ہوتے ہیں۔ اس سے تعلیم کا حال صاف معلوم ہو جائے گا۔

تین سال کا نتیجہ میں آپ کو بتا سکتا ہوں، غور کر کے سنئے:

"سنہ ۱۹۰۴ء میں انٹرنس کے امتحان میں ہمارے قوم کے قریب (۱۰) طلباء کے پاس ہوئے تھے۔

سنہ ۱۹۰۵ء " " " " " " " " (۹) " " " "

سنہ ۱۹۰۶ء " " " " " " " " (۴) " " " " "

"اگر آپ صاحبان سنہ ۱۹۰۱ء کی مردم شماری کی رپورٹ ملاحظہ فرمائیں اور دیکھیں کہ کل صوبہ کشمیر میں کتنی آبادی ہے تو آپ کو معلوم ہوگا کہ کل صوبہ کشمیر میں ۱۱۵۷۳۹۴ کی آبادی ہے اور کل صوبہ کشمیر میں سناتن دھرم والوں کی تعداد ۶۰۶۸۲ ہے اور اس ۶۰۶۸۲ کی آبادی سے انٹرنس پاس شدہ طلباء کا اوسط سال میں ۸ ہے۔ اس سے ہماری قوم کی جہالت کا اندازہ ہو سکتا ہے اور یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ ہمارے قوم کے لڑکوں کی تعلیم روز بروز گھٹتی جاتی ہے۔"

"آپ صاحبان اس بات کو پتھر کی لکیر جانئے کہ: ؎

شدھ بدھ سے فارسی کے چلے گا نہ کام اب
دعوتوں سے اور سبیلوں سے ہوگا نہ نام اب"

خط و کتابت کے ذیل میں سکریٹری اے، ایس دھر کا طویل خط، کشمیری ریفارم ایسوسی ایشن سری نگر بابت جس کا ایک مقصد کشمیری زبان کے لئے رسم الخط بھی رواج دینا ہے۔ اڈیٹر نے اپنے نوٹ میں اُردو یا ہندی رسم الخط اپنانے پر زور دیا ہے، مکتوب نگار کا یہ پیراگراف اہم ہے:

"جناب پنڈت صاحب مکرم بندہ سلامت۔

نیاز مندی۔ واضح رائے مبارک آنجناب ہو چکا ہے کہ سری نگر کشمیر میں ایک انجمن مسمی "کشمیر ریفارم ایسوسی ایشن" قائم ہوئی ہے۔

کشمیری زبان کے لٹریچر کے پیدا کرنے میں بالخصوص کوشش کی گئی ہے چنانچہ تعلیم نسواں اسی کے ذریعہ سے دی جائے گی۔ زبان کشمیری جیسا کہ جناب کو روشن ہوگا ایک پرانی زبان ہے۔ تاریخ کشمیر میں یہ باسم "پراکرت بھاشا" موسوم ہے۔ مہا بھارت رامائن و دیگر پرانوں کے ترجمے اس زبان میں کئی سو برس کے بنے ہوئے تھے۔ اگر ان کے جمع کرنے کی کوشش

کی جاوے تو اگر یہ کلیہ بہم نہیں ہوں گے۔ پھر بھی بہت کچھ دستیاب ہو جائیں گے۔ زمانہ حال کے قصص۔ قصیدے۔ غزلیات وغیرہ اس زبان میں موجود ہیں اور کتب اخلاق و دہرم کے ترجمہ کرنے سے اُمید ہے کہ اس کا لٹریچر قائم کرنا بہت مشکل نہیں۔ خصوص جب کہ اس کی گرامر (صرف ونحو) ایک عالم فاضل کی سنسکرت ویاکرن کے اصول پر مرتب کی ہوئی موجود ہے۔ یہ سطور بدیں غرض اشاعت کئے گئے کہ بہت سے اصحاب کشمیری زبان کا اس طرح ایک تحریری زبان بنانا ایک اہم کام تصور کرتے ہیں۔ اگرچہ وہ اس کے فوائد کے پورے قائل ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ جناب کا خیال اس بارے میں انجمن کی رائے کے موافق ہے۔"

## جلد ۴۔ نمبر ۹:

(۱) مسٹر دادا بھائی نوروجی کے پولیٹکل مشاغل۔ (از "پارسی") (۲) ولایتی خیالات: کول جلالی اور اقبال کشن شرغریب (از گمنام) (۳) قوم کی حالت زار (از راست گو) (۴) کشمیری بچوں کی تعلیم (۵) ہمارے معاصرین (عصر جدید، مخزن، اُردوئے معلّٰی) اور دوسرے عنوانات ضمیمہ کارروائی جلسۂ سالانہ کشمیری ینگ منس ایسوسی ایشن۔ تقاریر میں چکبست کی تقریر بھی ہے۔

## جلد ۴۔ نمبر ۱۰:

(۱) کاسٹ سسٹم اور ہم (از الف۔پ) (۲) مغربی تعلیم و تہذیب کا اثر (از جگجیون ناتھ صاحب تکرو۔ (۳) برہما کے تیوہار (از مونگ چو) (۴) موجودہ حالت (از دناتریہ) —— منروا سے منقول سات صفحے کا طویل مضمون ہے اور ہندو مسلم مسئلہ پر بہت اہم تحریر ہے اور نقل کئے جانے کے لائق ہے۔

(۵) طالب علم اور پالیٹکس۔ منقول از اُردوئے معلّٰی (از طالب علم) (۶) ہمارے معاصرین (اُردوئے معلّٰی، مخزن، عصر جدید) وغیرہ۔

"کاسٹ سسٹم" والے مضمون کا پہلا پیراگراف یہ ہے:

"حال کے ایک صاحب تصنیف نے کسی کتاب میں لکھا ہے کہ اہل اسلام نے بزور شمشیر لاکھوں ہندوؤں کو مسلمان کیا۔ انگریزی عمل داری کی ایسی میٹھی چھری ہے کہ لوگ

ایا ب خاطر ہندو دین سے علیحدہ ہوئے جاتے ہیں اور قیود لازمہ اہل ہنود بلا تردد خود ٹوٹے جاتے ہیں۔ سوامی دیانند سرسوتی کا خدا بھلا کرے جس نے ہزاروں ہندوؤں کو عیسائی یا مسلمان ہونے سے بچایا اور جو ہوتے ہیں اُن کو شُدّھی کے ذریعہ سے یہ ہندو بنانے کا طریقہ نکالا۔

جلد ۴۔ نمبر ۱۱:

(۱) زبان اُردو۔ مخزن کے ایک مضمون "بیبر گوشمال" پر تنقید۔ (از حق پسند) (۲) قدامت پرستی۔ (از پنڈت دوارکا ناتھ تکو۔ (۳) ہندو مذہب (از پ۔ الف۔ک۔ ام کشمیر (۴) ہمارا سودیشی رتھ کیوں اُڑ گیا ہے (از منوہر ناتھ کول دتاترہ۔ (۵) مضمون نگار بہنوں سے ایک التجا (از ناصح)۔ (۶) سر گورو داس بنرجی (از درگا پرشاد مشران) (۷) ہمارے معاصرین (مخزن، اُردوئے معلّٰی، عصر جدید) اور دوسرے مستقل عنوانات۔

جلد ۴۔ نمبر ۱۲:

(۱) سوشل اصلاح کے متعلق مہاراجہ گیکواڑ کے خیالات۔ (از جگجیون ناتھ تکرو)۔ (۲) ہندوستان جدید، قسط ۳ (۳) پدمنی: نظم منقول از مخزن (از سرور جہان آبادی) (۴) ہمارے معاصرین (اُردوئے معلّٰی۔ مخزن۔ دکن ریویو)۔ وغیرہ۔

جلد ۵۔ نمبر ۱۔ ۱۹۰۷ء:۔

(۱) دادا بھائی نوروجی (از پنڈت برج نرائن چکبست) (۲) قدامت پرستی۔ (از پنڈت دوارکا ناتھ تکو) (۳) طالب علم اور پالیٹکس (از ابوجہل لکھنوی) (۴) شرر وسرشار (منقول از مخزن) (۵) ہمارے معاصرین اور دوسرے مستقل عنوانات۔

چکبست کا مضمون نقل کیے جانے کے لائق ہے۔

جلد ۵۔ نمبر ۲:

(۱) کلکتہ کی کانگریس پر ایک سرسری نظر (از چکبست) (۲) انڈسٹریل کانفرنس (از سیاست مدن)۔ (۳) نمائش صنعت و حرفت کلکتہ ۱۹۰۶ء (از پنڈت منوہر ناتھ سپرو (۴) انڈین سوشل کانفرنس (از رائے برج نرائن گرٹو) (۵) آل انڈیا محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کا بیسواں اجلاس (از ظہور احمد) (۶) ہندوستان کی ترقی (از مہیش رام گنگا رام)

ہمارے معاصرین اور دیگر مستقل عنوانات۔

کلکتہ میں کانگریس اور ایجوکیشنل کانفرنس پر مضامین نقل کیے جانے کے لائق ہیں۔

## جلد ۵: نمبر ۳:

(۱) تذکرہ قومی (از بزان ناتھ گوالیار)۔ (۲) کشمیر میں تعلیم کی اشاعت (از عبدالسلام رفیقی) (۳) ہماری موجودہ حالت (از زندہ کول)۔(۴) بہارِ کشمیر وغیرہ مستقل عنوانات۔ (۵) "تنقید" کے تحت مرزا محمد سعید کے ناول خوابِ ہستی پر طویل تبصرہ ہے، جو نقل کیے جانے کے لائق ہے۔ ایک مختصر تبصرہ بدھوا بواہ پر بھی ہے، جو ڈاکٹر مراری لال کان پوری کی مفت تقسیم ہونے والی تصنیف ہے۔ (۶) ضمیمہ میں: "پنڈت موتی لال نہرو ایڈوکیٹ ہائیکورٹ، صدر نشین جلسہ کی افتتاحی تقریر"۔

موتی لال نہرو کی یہ تقریر تمام و کمال اس مضمون کے آخر میں درج کی جا رہی ہے۔

## جلد ۵ - نمبر ۴:

(۱) ماضی و حال (از پنڈت برجموہن دتاتریہ (۲) قدامت پرستی (از پنڈت دوارکا ناتھ صاحب تکو۔(۳) ایک دلچسپ مکالمہ (از مخبر سنبھل پور)۔(۴) ریفارم کی ضرورت (سری کشن گرٹو)۔(۵) بہارِ کشمیر و دیگر مستقل عنوانات (۶) 'تنقید' کے تحت دیوان چند ایم اے کی کتاب "دنیا کے ۹ مہا پرش" پر طویل تبصرہ ہے۔ اختلاف اللسان (مصنفہ وجاہت حسین صاحب جھنجھانوی۔ "بدھ دیو جی کی سوانحعمری" مصنفہ سردھ پرکاش جی، اور مکتوباتِ آزاد پر بھی تبصرے ہیں۔

پنڈت اجودھیا ناتھ کنزرو، اور پنڈت لچھن نرائن در کی تصویریں شائع کی ہیں۔ پنڈت دوارکا ناتھ تکو کے انتقال کی اطلاع دی ہے۔

مینجر "کشمیر درپن" کا اعلان کہ وہ آئندہ کشمیر درپن لکھنؤ سے شائع ہوگا۔ اس کے متعلق خط و کتابت پنڈت اقبال نرائن صاحب مسلدان بیرسٹر ایٹ لا گولا گنج لکھنؤ سے کی جاوے۔ معاصرین بھی مہربانی کر کے اپنے رسالے اور اخبار تبادلہ میں اسی پتہ سے ارسال کریں"۔

## جلد ۵ - نمبر ۵ - ۶

(۱) خلاصہ تقریر رانا ڈے بہ اجلاس سوشل کانفرنس کلکتہ ۱۸۹۶ء۔ (۲) زمانہ موجودہ

کی دماغی اخلاقی اور سوشل تغیرات (پہلی قسط): (ترجمہ مضمون پنڈت بشن نرائن در۔ (۳) ماضی وحال کشامرہ (از ابوجہل۔ لکھنؤ) (۴) پھولوں کی سیر (از کشن کاک (۵) ایک کھلا خط بنام پنڈت موتی لال صاحب نہرو: موتی لال نہرو کی اسپیچ پر (از جانکی ناتھ اٹل)۔
(۶) ایک خط دیوان چند ایم اے کا ہے۔ جس میں پچھلے شمارہ کی تنقید کا جواب ہے۔ اس کے آخر میں ایڈیٹر کا نوٹ 'پنجابی اردو' پر ہے۔ (۷) دولت ہمہ از اتفاق خیزد۔ (شیام پرشاد زتشی) آزادی خیالات وافعال۔ (از ترلوکی ناتھ کول (۹) نیشنل فنڈ کیوں قائم کیا جائے اور وہ کس کام میں لایا جائے۔ (از جانکی ناتھ اٹل) (۱۰) بہار کشمیر۔ وغیرہ۔
"ماضی وحال کشامرہ" تمام وکمال نقل کئے جانے کے لائق ہے۔ لیکن صفحات کی تنگی حائل ہے۔

## جلد ۵۔ نمبر ۷ ۔ ۹ :-

(۱) زمانہ موجودہ کے دماغی وسوشل تغیرات: بشن نرائن در کے مضمون کی دوسری قسط اور ہنوز ناتمام۔ (۲) تعلیم نسواں (۳) دیوالی (از جیون لال مٹو) (۴) قومی حالت زار (از رام ناتھ آغا) (۵) سودیشی (از پنڈت جیون لال مٹو) (۶) دیوالی (از پنڈت منوہر لال کول عرف کباب) (۷) سفر اورنگ آباد (از برجناتھ شرغہ) (۸) مسٹر دیوان چند ایم۔ اے اور اردو کی انشا پردازی۔ (از منوہر لال زتشی)۔ پچھلے دو شماروں میں جاری بحث کے سلسلہ میں (۹) ریویو: ارمغان دیوالی یعنی ورید وزنیتی کا ترجمہ (مانک راؤ وٹھل راؤ حیدرآبادی) (۱۰) تین سبق آموز مضمون: امریکہ کے ایک ماہوار رسالہ سے مندرجہ ذیل عنوانات پر نقل: "زندگی کیا ہے"۔ "اپنے اوپر بھروسہ کرنا کامیابی کا راز ہے" اور "مفلسی بھی ایک نعمت ہے"۔
(۱۱) اڈیٹوریل نوٹ میں کنیا پاٹ شالہ کا ذکر ہے۔ (۱۲) "ترجمہ مضمون ڈاکٹر تیج بہادر سپرو مطبوعہ ماڈرن ریویو" مضمون پنڈت بشمبر ناتھ پر ہے۔ (۱۳) رسالہ "تہذیب نسواں" کا ریویو: جو مندرجہ ذیل ہے:-

"لاہور سے ہر شنبہ کو رسالہ تہذیب النسواں شائع ہوتا ہے۔ اس رسالہ کی اڈیٹر ایک شریف بی بی صاحبہ ہیں اور عنوان کے پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ لڑکیوں کے لئے یہ رسالہ جاری کیا گیا ہے۔

ہندوستان کی تعلیمی حالت دیکھکر یہ امر ضرور باعثِ خوشی ہے کہ اڈیٹر رسالہ ایک خاتون صاحبہ ہیں۔ اکثر رسالے اور مضامین تعلیم نسواں کی عمدگی کے بیان میں مردوں نے چھاپے۔ مگر عورتوں میں بہت کم ان ممالک اور پنجاب میں ایسی ہیں جن کو کہ تعلیم یافتہ ہونے کا خطاب دیا جا سکتا ہو۔ مگر رسالہ زیر ریویو کی اڈیٹر چونکہ اناث میں سے ہیں لہذا بہت اطمینان کی بات ہے اور خوشی بھی ہے کہ ہمارے ملک میں اس قدر تعلیم نسواں نے ترقی کی ہے کہ وہ زمانہ بھی آگیا کہ عورتیں کارِ ایڈیٹری کو عمدہ طور پر کرنے لگیں۔ باوجود اس کے ہم انکار نہیں کرسکتے کہ ابھی بہت تعلیم کی ضرورت ہے۔ اس رسالہ میں جس طرح کے مضامین نکلتے ہیں، وہ صرف لڑکیوں کے لئے مفید نہیں ہیں۔ بلکہ سن رسیدہ عورتیں بھی، جن کی تعلیم معقول نہیں ہوئی ہے اس سے فائدہ اٹھا سکتی ہیں۔

"ہندوستان میں ہندو اور مسلمان دو بڑی قومیں ہیں۔ ان کے رسوم اور طریقے قدرے مختلف بھی ہیں۔ اس لحاظ سے مسلمان لکھنے والے کے خیالات ہر موقع پر ہندو لکھنے والے کے موافق نہ ہوں گے اور یہی وجہ ہے کہ رسالہ "تہذیب النسواں" میں مضامین زیادہ تر ان ہی حالات اور خیالات کا اظہار کرتے ہیں جو کہ مسلمانوں میں موجود ہیں۔ یا ان میں پیدا کرنے کی کوشش ہے۔ بہرحال جہاں تک ہم نے پڑھا ہم کو معلوم ہوا کہ بحیثیت مجموعی یہ رسالہ ضرور مفید ہے اور ہر عورت کو چاہئیے کہ اس کا مطالعہ کیا کرے۔ مضامین کی زبان شستہ اور عام فہم ہے۔ کاغذ بھی برا نہیں ہے۔ لکھائی بہت صاف اور روشن ہے۔ مگر ہماری رائے میں بجائے کالم کے اگر پورا صفحہ معہ جدول ہو تو زیادہ بہتر معلوم ہو اس رسالہ کا چندہ ہے سالانہ ہے اور رفاہ عام اسٹیم پریس لاہور کے مینجر صاحب کو خط لکھنے پر یہ پرچہ مل سکتا ہے۔"

لاہور سے کشمیری میگزین محمد الدین فوق نے غالباً کشمیر درپن کے توڑ میں جنوری ۱۹۰۶ء سے نکالنا شروع کیا جو ۱۹۱۱ء تک جاری تھا۔ کشمیر درپن میں اگر کشمیری پنڈت اہل قلم چھائے ہوئے تھے تو کشمیری میگزین مسلمان مضمون نگاروں سے بھرا رہتا تھا۔ درپن میں کشمیری 'ایک قوم' سمجھے جاتے تھے۔ اور اس قوم میں صرف کشمیری پنڈت شامل تھے (اِلّا ماشاءاللہ)۔

---

# یو پی میں
# انڈین نیشنل کانگریس کی پہلی صوبائی کانفرنس
## کا
# خطبۂ صدارت

"وہ کون سی بات ہے جو دو بھائیوں کو خوشی خوشی ملنے اور پیاری ماں کی خدمت کے لئے تیار ہونے سے مانع آتی ہے؟ اس کی وجہ سوائے اس کے کہ حکام والاشان سے خوشنودی مزاج کے پروانے حاصل کئے جاویں اور کچھ نہیں ہے۔ اور جیسی جیسی ذلتیں کہ اس جدوجہد میں نصیب ہوتی ہیں اس کا حال کچھ چوٹ کھائے ہوئے دلوں سے پوچھئے۔ اے میرے مسلمان دوستو! ذرا اپنے عنایت فرماؤں سے ہوشیار رہنا۔ گو دو چار اعلیٰ عہدے آپ کے ہم مذہبوں کو مل گئے، تو کیا ہوا، بحیثیت مجموعی مسلمانوں کا اس میں نفع نہیں ہے۔ بلکہ نقصان ہے۔ قومی ترقی سرکاری عہدوں کے بھروسے نہیں ہو سکتی۔ اس کا راستہ دوسرا ہے:

چھو لیا دھوکے سے دامانِ صبا تونے تو کیا<br>
غنچۂ گل کہیں مٹھی میں ہوا آتی ہے

ضرورت اس بات کی ہے کہ آپس کی بے اعتباری دور ہو اور دونوں جماعتوں کے لیڈر خلوص اور نیک نیتی کے ساتھ مل کر کام کرنے کی کوشش کریں۔"

پنڈت موتی لال نہرو

# پنڈت موتی لال صاحب نہرو ایڈوکیٹ ہائیکورٹ

## صدر نشین جلسہ کی افتتاحی تقریر

للہ الحمد ہر آن چیز کہ خاطر می خواست
آخر آمد زپس پردۂ تقدیر پدید

حضرات! آپ نے صوبجات متحدہ کی پہلی پراونشل کانفرنس کا پریسیڈنٹ منتخب کرکے جو عزت مجھ کو بخشی ہے، اس کا میں تہہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں۔ ساتھ ہی اس کے جب میں اپنے اردگرد ان دوستوں کو بیٹھے ہوئے دیکھتا ہوں، جن میں سے ہر ایک اپنے فرائض کو مجھ سے بدرجہا بہتر انجام دے سکتا ہے، تو مجھ کو بار بار اپنی بے بضاعتی کا خیال آتا ہے۔ لیکن میں آپ کے انتخاب کو فرمان قومی سے تعبیر کرتا ہوں اور اس کی تعمیل کو اپنے اوپر فرض سمجھتا ہوں اور محض یہی وجہ ہے کہ میں نے ایک ایسی عزت کو قبول کر لیا ہے، جس کے قابل میں اپنے تئیں نہیں سمجھتا۔

میں آپ کو اس کامیابی پر مبارکباد دیتا ہوں، جو اس پہلی پراونشل کانفرنس کے منعقد کرنے میں حاصل ہوئی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ ممالک متحدہ کے طرف سے کانگریس کے اجلاسوں میں شروع سے دلچسپی ظاہر کی گئی، چار مرتبہ اس قومی مجلس کو ہم اپنے صوبہ میں مدعو کر چکے ہیں۔ جہاں جہاں سالہائے گذشتہ میں کانگریس منعقد ہوئی، وہاں وہاں ہمارے صوبہ کے منتخب اشخاص نے اس کے جلسوں میں شریک ہو کر اپنے ملک اور قوم کی پوری پوری خدمت کی، لیکن ساتھ ہی اس کے ہم کو ماننا پڑیگا

کہ ان سالانہ جلسوں کی شرکت کے علاوہ اپنے خاص صوبہ کی ضروریات کے پورا کرنے کے لئے ہم نے ابھی تک کچھ نہیں کیا ہے۔ یہ سچ ہے کہ بہت سی ہماری خاص ضرورتیں ملک کی عام ضرورتوں کے ساتھ مشترک ہیں۔ لیکن چاہے ضرورتیں عام ہوں یا خاص، مقامی انجمنوں اور مقامی جلسوں کے فائدے سے کسی کو انکار نہیں ہو سکتا۔

نیشنل کانگریس کا جلسہ سال میں ایک مرتبہ ہوتا ہے اور یہ ظاہر ہے کہ اس قومی مجلس کا جلسہ سال میں ایک مرتبہ سے زیادہ نہیں ہو سکتا۔ لیکن شاید آپ جانتے ہوں گے کہ انگریزوں کی ایک فطری خاصیت ہے کہ یہ لوگ نہ جلدی سنتے ہیں اور نہ جلدی سمجھتے ہیں۔ سال میں ایک مرتبہ جب کانگرس کا شور و غل ان کے کانوں تک پہنچتا ہے، تو یہ حضرات ایک دفعہ چونک پڑتے ہیں اور ان میں سے اکثر سوچنے لگتے ہیں کہ ہو نہ ہو کچھ دال میں کالا ہے، لیکن قبل اس کے کہ وہ ہمارے اغراض و مطالب کو پوری طرح سے سمجھ سکیں، کانگریس کا اجلاس ختم ہو جاتا ہے اور سال بھر کے لئے پھر خاموشی کا عالم طاری ہو جاتا ہے۔ میرے اس کہنے سے آپ لوگ یہ نہ سمجھیں کہ میں کانگریس کی کوشش کو بیکار یا بیسود خیال کرتا ہوں، کانگریس کو بیشک دو صیغوں میں ایک معقول حد تک کامیابی حاصل ہوئی ہے، اوّل ہمارے اہل ملک کو بیدار کرنے میں اور دوسرے حکام وقت سے چند اصلاحوں کے حاصل کرنے میں۔ اگر اس دوسرے صیغے میں خاطر خواہ کامیابی نہیں ہوئی، تو میرے لئے میں اس کی وجہ یہ ہے کہ اہل انگلستان کی توجہ ہماری طرف پوری طور سے مبذول نہیں ہوئی ہے۔ یہ میرا عقیدہ ہے کہ انگلستان کے لوگوں کی نیت بخیر ہے اور یہ عقیدہ صرف میرا ہی نہیں، بلکہ میرے ان تمام ذی وقار ہم وطنوں کا بھی یہی خیال ہے، جنہوں نے انگلستان جا کر خود اپنی آنکھوں سے وہاں کے لوگوں کو دیکھا ہے۔ جیسا کہ میں اوپر عرض کر چکا ہوں، اہل انگلستان بات کو ذرا دیر میں سمجھتے ہیں۔ لیکن جہاں ایک مرتبہ بات ان کے سمجھ میں آگئی پھر کوئی شخص ان کو حق بات کہنے اور کرنے سے باز نہیں رکھ سکتا۔ البتہ اس بات کی ضرورت ہے کہ اگر آپ ان کو کوئی بات سمجھانا چاہتے ہیں، تو اس کو بار بار صبح سے شام تک ان سے کہتے رہیے۔ لہٰذا ہمارے لئے ضروری ہے کہ علاوہ انڈین نیشنل کانگریس کے ہم ہر صوبہ میں اور اگر ممکن ہو تو ہر ضلع میں چھوٹی چھوٹی کانگریسیں منعقد کیا کریں، چاہے اس میں ہم کو محض ایک ہی بات کو بار بار دہرانا پڑے۔ لیکن ہم کو یہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ علاوہ ان مشترک اغراض کے جن کا ذکر ہر کانگریس اور کانفرنس میں ہوتا ہے، ہر صوبہ کے متعلق کچھ نہ کچھ خاص

ضروریات اور تجاویز ہوتی ہیں، جو مقامی ہونے کی وجہ سے انڈین نیشنل کانگریس میں پیش نہیں ہو سکتیں اور جن کے طے کرنے کے لئے پروانشل کانفرنسوں کا ہونا ضروری ہے۔ اِن دو فوائد کے علاوہ تیسرا فائدہ اس تحریک کا یہ ہے کہ اس کے ذریعہ سے ملک میں پولیٹکل تعلیم پھیلتی ہے۔ ہم میں سے جن لوگوں کو کانگریس سے قبل کا زمانہ یاد ہے وہ جانتے ہیں کہ اس زمانے میں پولیٹکل مسائل کا چرچا محض برائے نام تھا۔ اِس کے برخلاف آج دیکھئے کہ ہر طرف سے پولیٹکل تحریکوں کی صدا آرہی ہے۔ اِس عظیم تغیر کے کیا باعث ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ تعلیم کی اشاعت نے ایک حد تک اس کام میں مدد دی ہے، لیکن کیا ہم بغیر کانگریس کی ایسی مجلس کے اپنے مشترکہ اور مجموعی اغراض کا یکجائی اظہار کر سکتے تھے؟ کیا بغیر کانگریس کے قومیت کا پاکیزہ خیال ہندوستانیوں کے دلوں میں جگہ پا سکتا تھا؟ وہ کونسی قوّت ہے جس نے ہماری پولیٹکل زندگی کے چھوٹے چھوٹے چشموں کو مجتمع کر کے آج اتنا بڑا بحرِ ذخّار بنا دیا ہے کہ جس کی صولت کا ہمارے کافرے کا فرنکتہ چیں تک کو اقرار کرنا پڑتا ہے؟ اس قوت کا نام کانگریس ہے۔ میں انڈین نیشنل کانگریس کو عملی پالیٹکس کے صیغہ میں ہندوستان کا قومی دارالعلوم خیال کرتا ہوں۔ کانگریس تو اپنا کام کر رہی ہے لیکن اس کام کے تکمیل کے لئے ضروری ہے کہ کانگریس کے ماتحت مختلف صوبوں میں مقامی انجمنیں قائم کی جائیں اور اس لئے میں آپ کو پروانشل کانفرنس کے انعقاد پر مبارکباد دیتا ہوں۔

لیکن جس طرح کہ کانگریس سال میں ایک مرتبہ ہونے کی وجہ سے ہماری ضروریات کو پورا کرنے کے لئے ناکافی ہے، وہی حال پراونشل کانفرنسوں کا بھی ہے۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ کچھ نہ کچھ کام برابر سال بھر تک ہوتا رہے۔ اور یہ تب ہی ہو سکتا ہے جب ہر سال کانفرنس میں ایک سنٹرل کمیٹی مقرر کی جاوے۔ اور ہر ضلع میں ایک ایک مقامی انجمن اس غرض سے منعقد ہو کہ وہ اپنے ضلع کے حالات اور ضروریات سے برابر سنٹرل کمیٹی کو مطلع کرتی رہے۔ کچھ دن ہوئے ان صوبہ جات میں ایک انجمن یونائٹیڈ پروانسز ایسوسی ایشن کے نام سے اسی غرض سے قائم کی گئی تھی۔ لیکن یہ انجمن کچھ شروع ہی میں بجھی سی ہوئی تھی، اس طرح کی کارروائی سے اب کام نہیں چل سکتا۔ کیا یہ ہماری ذلت نہیں ہے کہ پروانشل کانفرنسیں اور صوبوں میں برسوں سے قائم ہیں۔ لیکن اس کا افتتاح ہمارے یہاں آج ہو رہا ہے؟ اگر ہم اپنی سستی دور کر کے اب بھی کام کرنے کے لئے کمربستہ نہیں ہو سکتے، تو یہ کانفرنس محض بازیچۂ اطفال ہے۔ لیکن جس جوش اور خلوص کا اظہار آج ہو رہا ہے اس سے مجھے یقین ہوتا ہے

کہ دوسرے صوبہ جات کی طرح ہمارے صوبہ کے باشندے بھی اب واقعی بیدار ہو چلے ہیں اور میں امید کرتا ہوں کہ ہم نہ صرف اس کانفرنس اور اس کی کمیٹیوں کو مستحکم اور مضبوط بُنیاد پر قائم کریں گے۔ بلکہ اپنی کوشش اور محنت سے اس کمی کو پورا کریں گے جو کہ دیر سے کام شروع کرنے سے پیدا ہو گئی ہے۔

گو ہم نے کام دیر سے شروع کیا ہے تاہم اس کانگریس کے لئے یہ ایک فال نیک ہے کہ اس کا افتتاح ایک ایسے حاکم کے عہد میں ہوتا ہے کہ جس کے دورِ حکومت میں ہم کو ہمدردی اور ترقی حاصل کرنے کی پوری پوری امید ہے اور اس لئے میں اپنا فرض سمجھتا ہوں کہ ان صوبہ جات کی جانب سے اس اجلاس میں سر جان ہیوٹ صاحب بہادر کا خیر مقدم کروں۔ سر جان ہیوٹ کا زمانۂ ملازمت سنہ ۱۸۷۷ء میں انہیں صوبہ جات میں شروع ہوا تھا اور گو اُس وقت وہ یہاں صرف سات برس ادنیٰ عہدوں پر متعین رہے تاہم میں وثوق کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ جن لوگوں پر ان کو آخر میں حکومت کرنا تھا اُن کے لئے اسی وقت سے ان کے دل میں ہمدردی شروع ہو گئی تھی۔ سر جان ہیوٹ سنہ ۱۸۸۴ء میں ان صوبہ جات سے نکل گئے اور اب کئی ایک اعلیٰ او معزز عہدوں پر کام کرنے کے بعد وہ ہمارے صوبہ میں لفٹیننٹ گورنر ہو کر تشریف لائے ہیں ایسے عالی دماغ اور تجربہ کار مدبر سے ہم صرف یہی نہیں امید کرتے ہیں کہ وہ ایک منتظم حاکم ہوگا، بلکہ ہم کو یہ بھی امید ہے کہ اُس کے زمانۂ حکومت میں انصاف سے کام لیا جاوے گا۔ ہماری پہلی کانفرنس کا ایک ایسے دورِ حکومت کے شروع میں افتتاح ہونا ایک اچھا شگون ہے۔ ہماری نئی کانفرنس اور یہ نیا دَورِ حکومت، دونوں ہونہار نظر آتے ہیں، اور مجھے قوی امید ہے کہ اپنے اپنے ادائے فرض میں دونوں اس طرح کاربند ہوں گے کہ ایک کو دوسرے سے نفع اور تقویت حاصل ہو گی۔

اب مجھ کو ان فرائض کے متعلق عرض کرنا ہے جن کو یہ کانفرنس ادا کرے گی۔ جہاں تک کہ کسی گورنمنٹ یا کسی انجمن کو امورِ عامّہ کا تعلق ہے، سب صاحب اُس سے واقف ہیں اور مجھ کو اس کے متعلق بیان کرنے کی کچھ ضرورت نہیں ہے۔ لیکن اس کانفرنس کے اغراض و مقاصد اور طریقۂ کار کے متعلق کچھ کہنا میرا فرض ہے۔ آپ لوگ اس اختلاف سے واقف ہوں گے جو کہ ہمارے گروہ میں چند روز سے پیدا ہو گیا ہے اور جس کی نسبت کہ میں مختصر طور سے کچھ عرض کرنا چاہتا ہوں۔

ملک میں آج کل ایک جدید فرقہ پیدا ہو گیا ہے۔ جو غیر معتدل اصول کی پیروی کرتا ہے اور

جو اپنے حقوق حاصل کرنے کے لئے زبردست اور ناپسندیدہ طریقے عمل میں لانا چاہتا ہے۔ اس کا نام لوگوں نے فریقِ گرم رکھا ہے اور معتدل گروہ فریقِ نرم کے نام سے موسوم ہے۔ الہ آباد کے طلبہ میں اکثر فریقِ گرم کے پیرو موجود ہیں۔ میں امید کرتا ہوں کہ آنریبل مسٹر گوکھلے کے حکیمانہ اقوال اور نیک صلاح پر ان اصحاب نے کچھ نہ کچھ غور کیا ہوگا۔ لیکن ہنوز ہم اپنے طریقِ عمل پر تمام و کمال متفق نہیں ہیں۔ حضرات! اس وقت میری یہ خواہش نہیں ہے کہ میں ان اصحاب کو اپنا ہمخیال بنانے کے لئے آپ صاحبوں کے سامنے وعظ دوں۔ یہ کام اُن اصحاب کا ہے جو مجھ سے زیادہ قابل اور لائق ہیں۔ اور ظاہر ہے کہ مسٹر گوکھلے سے زیادہ فائق واعظ معتدل اصولوں کا نہیں ہو سکتا۔ میں ہرگز اس امر کا ادعا نہیں کر سکتا کہ اس مسئلہ کے ہر پہلو کو میں اس سے زیادہ وضاحت کے ساتھ پیش کر سکتا ہوں جیسا کہ انہوں نے اپنے بلیغ اور مدلل لیکچروں میں حال ہی میں ان صوبجات کے مختلف حصص میں بیان فرمایا ہے۔ میرے لئے یہ کہنا کافی ہوگا کہ میں اپنے غیر معتدل احباب کے اکثر و بیشتر اصولوں سے متفق نہیں ہوں، اور یہ کہ میں نہایت خلوص کے ساتھ امید اور یقین کرتا ہوں کہ میرے اہل ملک کی کثیر جماعت ایسا ہی کرے گی۔ مگر اس کے ساتھ ہی میں غیر معتدلین کو موجودہ کیفیات اور علل کا فطری نتیجہ سمجھتا ہوں۔ وہ تحریک جس کے وہ محرک ہیں، بنگال میں پیدا ہوئی۔ جہاں گذشتہ چند سالوں کے رنجیدہ واقعات نے ایک بڑے گروہ کو قعر ناامیدی میں گرا دیا ہے۔ یہ گرم اور معتدل فریق اسی ناامیدی کا خلق کیا ہوا ہے اور یہ نتیجہ ہے ان مصنوعی اسباب کا جن سے زبردستی رعایا کا گلا گھونٹا جاتا ہے۔ میرے خیال میں فریقِ گرم کی پیدائش سے آثارِ زمانہ کا اظہار ہوتا ہے، اور اس سے گورنمنٹ اور رعایا دونوں کو سبق حاصل کرنا چاہیئے۔ ایک طرف تو اس فریق کی موجودگی اس بے چینی کا پتہ دیتی ہے جو اس وقت سارے ملک میں پھیلی ہوئی ہے اور دوسری طرف اس کا طرزِ عمل ثابت کرتا ہے کہ ناامیدی اور یاس کے جوش میں جو طریقہ کام کرنے کا تجویز کیا گیا ہے، وہ ایک نوعمر اور ہونہار قوم کے شان کے ہرگز شایاں نہیں ہے۔ میرا مطلب اس جگہ فریقِ گرم کے چند خاص اطوار سے ہے۔ کیونکہ ان کے بعض طریقے جائز، پسندیدہ اور ہر محبِ وطن کے اختیار کرنے کے قابل ہیں۔ پس ہم کہہ سکتے ہیں کہ باوجود نقائص کے ہمارے گرم دوست ہمارے لئے ترقی اور بہبودی کا پیغام لے کر آئے ہیں۔ نتیجہ اس کا یہی ہوتا ہے کہ وہ نئی روح جو آجکل ہماری قوم میں پھونکی جا رہی ہے

قائم رہے گی۔ لوگ جوش و خروش کے ساتھ ناپسندیدہ طریقے اختیار کرتے جاویں گے اور ناپسندیدہ طریقوں پر کارروائی کرنے کی ضرورت نہ پڑے گی۔

میں سمجھتا ہوں کہ ان نئے طریقوں کا ذکر مجھ کو کسی قدر تفصیل کے ساتھ کرنا چاہیئے۔ جہاں تک سودیشی کا تعلق ہے مجھ کو یہ کہنے میں ذرا بھی تامل نہیں ہے کہ اس طریقے کو اختیار کرنا ہر حبیب وطن کا فرض ہے۔ بقول مسٹر گوکھلے کے سودیشی کے اعلیٰ ترین معنی ہیں وطن کا پُر جوش اور کامل عشق۔ ظاہر ہے کہ ایسی سودیشی سے کس کافر کو انکار ہو سکتا ہے۔ انگریز تو اس کے ہرگز ہرگز منکر نہیں ہو سکتے کیونکہ وہ خود پکے سودیشی ہیں۔ اگر آپ انگلستان جایئے تو وہاں ریلوے اسٹیشنوں پر تھیٹروں کے باہر گاڑیوں پر، غرض کہ ہر چیز پر لکھا ہوا ملے گا "اپنے ملک کی چیزیں خریدو" اور آجتک کسی انگریز کی، حتیٰ کہ لارڈ کرزن کی بھی یہ ہمت نہیں پڑی کہ وہ سچی اور خالص سودیشی کے خلاف ایک حرف بھی زبان سے نکالیں۔ بلکہ وہ لوگ اور ان میں لارڈ کرزن بھی شامل ہیں بار بار سودیشی کی امداد کا وعدہ کرتے رہے ہیں۔ سودیشی کا خیال تو ہمارے ملک میں عرصہ سے موجود ہے لیکن اس نئی تحریک نے جس کا میں نے اُوپر ذکر کیا ہے اس میں ایک نئی رُوح پھونکی ہے، اور اس کے اثر سے ملک کے مختلف حصص میں بہت سے نئے کارخانے کُھل گئے ہیں اور دستی حرفتوں کی ترقی کی از سرِ نو فکر ہونے لگی ہے۔ اس نئے جوش کے ساتھ نئے نئے کارخانے ہمارے ملک میں قائم ہوں گے، ملک کی خام پیداوار بجائے ملک کے باہر جانے کے ملک کے اندر ہی رہے گی، اور آخر کار ہم ایک نہ ایک دن اس قابل ہوں گے کہ غیر ممالک کے لوگوں سے تجارت میں کُھلے بندوں مقابلہ کر سکیں۔ سچ تو یہ ہے کہ بدیشی چیزوں کی آمد تب ہی قطعی بند ہو سکتی ہے جب سودیشی چیزیں اُن سے اچھی اور سستی بننے لگیں، جب ہم اس قابل ہو جاویں گے، تو بدیشی چیزوں کی آمد روکنے کے لئے بائیکاٹ کی کوئی ضرورت نہ رہے گی اور ہم کو اپنے اغراض حاصل کرنے کے لئے ناپسندیدہ اور ناجائز طریقے استعمال نہیں کرنے پڑیں گے۔ یہ ہے وہ ترقی کا معیار جس کے لئے ہر ہندوستانی کو کوشش کرنی چاہیئے اور جہاں تک اس کے حصول میں فریق گرم مدد دیتا ہے، وہاں تک میں اس کا مشکور ہوں لیکن جب وہ سودیشی سے گذر کر بائیکاٹ کی اشاعت شروع کرتا ہے، تو مجھ کو مجبوراً اُس کا ساتھ چھوڑ دینا پڑتا ہے۔

بعض لوگ کہتے ہیں بائیکاٹ سودیشی میں شامل ہے۔ اور بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ

سودیشی اور بائیکاٹ ایک حد تک مشترک ہیں، کیونکہ سودیشی اشیاء کے استعمال کے معنی یہی ہیں کہ غیر ممالک کی چیزیں خریدنے سے پرہیز کیا جائے۔ لیکن بائیکاٹ کے اصلی معنی یہ نہیں ہیں اور نہ ہمارے دوست اس لفظ کو محض ان معنوں میں استعمال کرتے ہیں۔ بائیکاٹ کو ان لوگوں نے دو حصّوں میں تقسیم کر رکھا ہے۔ اوّل تجارتی، دوم پولٹیکل۔ اگر آپ محض تجارتی بائیکاٹ کا خیال کیجیے تو اس سے سودیشی تحریک کو کچھ نہ کچھ مدد ملتی معلوم ہوتی ہے۔ لیکن کیا حبّ الوطنی کے پاک اور روحانی جذبہ کی جس پر سودیشی کا دار و مدار ہے۔ ذاتی قوّت کافی نہیں ہے کہ ہم اس میں دشمنی اور عداوت کے ادنیٰ جذبوں کو شریک کرتے ہیں؟ اگر واقعی حالت یہ ہے تو مجھ کو یہ کہنے میں ذرا بھی تامل نہیں ہے کہ ساری دنیا کی خصومت اور دشمنی سودیشی تحریک کو قائم نہیں رکھ سکتی۔ آپ کا جوش قوانینِ قدرت پر غالب نہیں آسکتا، یہ قدرت کا مسلمہ قانون ہے کہ کشاکشِ حیات میں قوی، کمزور پر غالب آتا ہے۔ اگر ایک بالشت بھر کا بونا، چاہے اس کے دل میں دنیا بھر کی عداوت اور خصومت بھری ہوئی ہو، ایک تنکا لے کر ایک ایسے دیو سے مقابلہ کرنے کو کھڑا ہو، جو اچھے سے اچھے اسلحۂ جدید سے مسلح ہو تو اس کا حشر کیا ہوگا؟ انگریزی مال کے بائیکاٹ کے یہ معنی ہیں کہ آپ دنیا کی سب سے بڑی تجارتی قوّت سے، جو اس وقت آپ پر حکمراں بھی ہے، مقابلہ کرنے کے لئے تیار ہیں۔ مگر یہ کہنا کہ چونکہ آپ کے دل میں خصومت اور عداوت کے جذبے بھرے ہوئے ہیں اس لئے آپ اپنے ننھّے ننھّے کرگھوں اور ٹوٹے پھوٹے کارخانوں کے زور سے انگریزی تجارت کو مٹا دیں گے، بچّوں کی سی باتیں کرنی ہیں۔ میں اس جوش اور ایثار کی قدر کرتا ہوں جو لوگوں کو اپنے ملک کی خراب اور مہنگی چیزوں کو غیر ممالک کی عمدہ اور سستی چیزوں پر ترجیح دینے پر آمادہ کرتا ہے، اور ایسے لوگوں کی تعداد میں جہاں تک اضافہ ہو اچھا ہے۔ لیکن ذرا ان صوبجات کی آبادی کا خیال کیجیے اور پھر سوچیے کہ ان کروڑوں آدمیوں کے مقابلہ میں ان چند ہزار کی تعداد کیا ہے جو اس قسم کے ایثار سے کمربستہ ہو سکتے ہیں؟ اگر آپ ایسا کریں گے، تو آپ پر ظاہر ہو جائے گا کہ بائیکاٹ کے ذریعہ سے بدیسی مال کی درآمد نہیں رک سکتی۔ بڑے بڑے شہروں میں آپ کو چند آدمی ایسے مل جاویں گے جو اس قسم کے ایثار پر تیار ہوں لیکن بدیسی اشیاء اب ہر ضلع کے دور افتادہ قصبہ اور گاؤں میں پہنچ گئی ہیں اور روزانہ کھپنے کی بات ہے کہ ان کے سب سے زیادہ

استعمال کرنے والے عوام النّاس ہی ہوا کرتے ہیں۔ اس لئے جب تک عوام میں بھی ایثار کا وہی ہی جوش نہ پیدا ہو جیسا کہ اُس جان نثار جماعت میں ہے جس کا میں نے ابھی تذکرہ کیا ہے اس وقت تک کوئی بیّن کمی مال در آمد میں نہیں ہو سکتی۔ ہم اور آپ دونوں ہی اس امر سے خوب واقف ہیں کہ جماعت عامّہ کو افلاس کی بیماری نے ایسا تباہ کر رکھا ہے کہ وہ باوجود اپنی دلی خواہش کے ایسا نہ کرنے پر مجبور ہیں۔

ابھی اس امر کو بہت زمانہ باقی ہے کہ کسی دیہاتی کے قلب پر یہ بات نقش کی جا سکے کہ اُسے اپنے ملک کے فائدہ کی غرض سے لنکاشیر کی بنی ہوئی دھوتی لینے سے پرہیز کرنا چاہیئے، اور اپنے خاندان کی اشد ضروریات پر ترجیح دے کر دیسی اشیاء پر اپنی گاڑھی کمائی کا زیادہ تر حصّہ صرف کرنا چاہئے۔ خیر یہ بھی سہی، ہم ایک قدم اور بڑھ کر تھوڑی سی دیر کے لئے مانے لیتے ہیں کہ ایک معمولی ہندوستانی گنوار کو آپ ایسا یقین دلانے میں کامیاب ہو بھی گئے۔ مگر تب اس سوال کا جواب کیا ہوگا کہ کیا رسد اُس طلب کے لئے کافی بھی ہو گی جسے ہم یوں معرض وجود میں لاتے ہیں؟

حضرات! کسی تجارتی کاروبار کی کامیابی تجارتی ہی اصول پر منحصر ہے اور سیاسی اصول کا اس میں دخل نہیں ہو سکتا۔ جب تک کہ انسانی فطرت برقرار ہے وہی تاجر کامیاب ہوگا، خواہ اُس کے سیاسی اصول اور اُس کی قومیت کچھ ہی کیوں نہ ہو، جس سے خریدار کو اپنی قیمت کے معاوضہ میں سب سے اچھی اور سستی چیز وصول ہوتی ہے۔

علاوہ بریں یہ بھی یاد رکھنا چاہیئے کہ ایسا صنّاع اپنی کاریگری میں کچھ ترقی نہ کرے گا جس کی بھونڈی اور بھدّی اشیاء غیر مکمل ناقص اوزاروں سے بنی ہوئی آسانی سے فروخت ہو جایا کرتی ہیں۔ اس کی آزادی سے سرپرستی کرنے کا یہ نتیجہ ہوگا کہ آپ نہ صرف اپنی کاریگری اور اپنی ساختہ اشیاء کو دائماً ناقص رکھنے میں مدد دیں گے۔ بلکہ اُس سے اس کی قوتِ محرکہ کو بھی چھین لیں گے محض جس پر اُس کی ترقی کا دار و مدار ہے۔ پھر یہ بھی ظاہر ہے کہ وہ حضرات جو سودیشی اور بائیکاٹ کے توسّل کے قائل ہیں۔ اول الذکر تحریک کے مقصد اور غرض کو بھولے ہوئے ہیں۔ یہ ان کے قول کے مطابق بطور ایک سیاسی اسلحہ کے استعمال کیا گیا ہے اور تجارتی کاروبار سے اس کی کچھ غرض نہیں۔ آنریبل مسٹر گوکھلے نے اپنی صدارتی تقریر میں بمقام بنارس بائیکاٹ کو ایک

ایسے سیاسی حربہ سے جو ایک خاص غرض کے حصول کے لئے استعمال کیا جاتا ہے تعبیر کیا تھا، اور یہ بھی ارشاد فرمایا تھا کہ نظر بر واقعاتِ موجودہ ہمارے بنگالی احباب اپنے اس فعل کے لئے معذور ہیں۔ واقعات موجودہ کی تشریح انہوں نے یوں فرمائی تھی:

"ہم سب جانتے ہیں کہ جب ہمارے بنگالی بھائیوں کو یہ معلوم ہوا کہ سابق وائسرائے کو کوئی چیز تقسیم بنگالہ سے باز نہیں رکھ سکتی اور اخبارات اور لکچروں میں اس کا اظہار بیزاری ان کی سب عرضداشتیں بحضور معروض الیہ و سکریٹری ہند و پارلیمنٹ بیکار ہیں اور یہ کہ گورنمنٹ اپنی جابرانہ قوت ان کے دلی جذبوں کو کچلنے اور ان کو نقصان پہنچانے میں صرف کرے گی، اور کہیں سے کسی قسم کا بچاؤ ان کو نہیں مل سکا، تو مجبوراً و بالآخر انہوں نے تحریک بائیکاٹ سے کام لیا۔ اس کانگریس میں مسٹر سرنیدرو ناتھ بنرجی و دیگر مقررین نے ایسی ہی تقریریں کیں اور اس تمام بحث کا نتیجہ ذیل کی تجویز کی شکل میں ظاہر ہوا۔ تجویز ہوا کہ یہ کانگریس نہایت زور سے اپنی بیزاری کا اظہار اُن جابرانہ کارروائیوں کے خلاف کرتی ہے جو حکام نے بنگالہ میں اس وقت کیں جب کہ وہاں کے باشندے بدیسی اشیاء کے بائیکاٹ پر بطور آخری اظہار بیزاری مجبور ہو گئے تھے اور اُن کے لئے کوئی مناسب و جائز وسیلہ اہل انگلستان کی توجہ گورنمنٹ ہند کی حرکات کی طرف مائل کرنے کا باقی نہیں رہا تھا۔"

حضرات! اب ایک لحظہ کے لئے آپ یہ سمجھ لیں کہ موجودہ گورنمنٹ الہام سے متنبہ ہو کر سابق گورنمنٹ کی اس بڑی بھاری ناانصافی سے واقف ہو جائے، جو ہمارے بنگالی بھائیوں کے ساتھ کی گئی ہے اور تقسیم بنگال کے حکم کو منسوخ کر دے کیا ایسی صورت میں ہمارے بنگالی بھائیوں کا یہ فرض نہ ہو گا کہ وہ بائیکاٹ سے درگذر کریں؟ اور پھر سودیشی تحریک کا کیا حشر ہو گا جب کہ وہ اتنی بڑی حد تک بائیکاٹ پر منحصر ہے؟ یا تو اس کا وجود بغیر بائیکاٹ کے ممکن ہے یا ناممکن ہے۔ اگر ناممکن ہے تو کیا آپ سودیشی تحریک کو جس کی بنیاد خالص عمیق اور محیط محبّ وطن پر ہے حصولِ انتقام پر قربان و نثار کر دیں گے؟ بائیکاٹ کا منشا جیسا کہ مسٹر سرنیدر ناتھ بنرجی نے بیان

کیا ہے صرف اہل برطانیہ کی اس لاپروائی کے خلاف جو ان میں ہندوستانی اُمور سے رہا کرتی ہے ناراضی کا اظہار کرنا ہے۔ اگر یہ غرض حاصل ہوگئی تو ایمانداری اس بات کی مقتضی ہوگی کہ اس کو بند کر دیا جائے اور اس کے خاتمے کے ساتھ ہی سودیشی کی ساری عمارت کا خاک میں مل جانا لازمی ہے۔ لیکن اگر سودیشی بعد تنسیخ تقسیم بنگالہ کے بغیر بائیکاٹ کے معرض وجود میں رہ سکتی ہے اور سچ تو یہ ہے کہ سودیشی ملت محبت وطن کی سب سے اعلیٰ تخیل کا نتیجہ ہے اور یہ ذرہ برابر بھی بائیکاٹ پر منحصر نہیں ہے۔ آخر الذکر اگرچہ ایک نہایت عمدہ قومی سیاسی آلہ ہو۔ مگر تاہم وہ ادنیٰ خواہشات نفرت وانتقام سے منتج ہے، تجارتی واقتصادی حیثیت سے سودیشی اور بائیکاٹ کا کوئی تعلق نہیں ہے، واحد اور سچا ذریعہ سودیشی تحریک کی مدد کا یہ ہے کہ ملکی حرفتوں اور صنعتوں کو زمانۂ جدید کے مطابق ترقی دی جائے، ہم کو اپنی ساری قوتیں اس میں صرف کرنی چاہئیں اور ہمارے مہاجنوں کو نئے کارخانے قائم کرنے اور ملکی اجناس خام کو ملک کے اندر ہی صرف کرنے کے تدابیر میں روپیہ خرچ کرنا چاہیئے۔ ایسے پرانے زمینداروں اور تعلقہ داروں کو جن کے پاس اب بھی سونا چاندی بہت گڑھا ہوا ہے اپنے مال و دولت کو نکال کر اس طرح صرف کرنا چاہیئے کہ انہیں اور اُن کے وطن دونوں ہی کو فائدہ پہنچے، کیونکہ ایسے باہمت اور اولوالعزم اصحاب کی تعداد بہت ہی قلیل ہے: جو اپنے وطن کی محبت میں اپنی دولت خرچ کر ڈالیں۔ ہم اپنے ملک میں ایسے دارالصناعات بنادیں، جن میں ہمارے نوجوان کو جدید صنعت وحرفت کی تعلیم وتربیت دی جائے۔

حضرات! اس قسم کے چند اصلی اور واقعی طریقے ہیں جن کی مدد سے سودیشی کی بُنیاد مستحکم ہو سکتی ہے۔ آپ اس تحریک کو چند روزہ کے غصہ اور جوش سے فائدہ نہیں پہنچا سکتے۔ جس سے ایک جھوٹی خواہش تو پیدا ہو جاوے گی لیکن علت کے معدوم ہونے پر وہ خود بھی غائب ہو جاوے گی۔ ہماری اصلی مشکل کچھ تو ہمارے ہی اہل ملک بالخصوص دولتمند حضرات کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے اور کچھ سرکار سے کافی مدد ابتدائی اور صنعتی تعلیم کی توسیع کے نہ ملنے سے بائیکاٹ ہماری خفیہ قوتوں کو بیدار نہیں کر سکتی اور ہندوستانی اہل دُوَل کے پرانے تعصب کو دور نہیں کر سکتی۔ مگر اس میں کوئی شبہ نہیں کہ اس کی وجہ سے سرکار کی ہمدردی بالکل مفقود ہو جائے گی۔ پھر میں سمجھ نہیں سکتا کہ سودیشی کے مقدس دعویٰ کو اس کی کیا ضرورت ہے اور کیا حاجت ہے۔

اب ہمیں اِس مسئلہ پر غور کرنا ہے کہ کیا ان صوبہ جات میں ہم کو بائیکاٹ کی بطور سیاسی حربہ کے، ضرورت ہے؟ اور کِن کِن صورتوں میں بائیکاٹ کا استعمال جائز ہے؟ ہم متذکرہ بالا ہر دو بزرگوں کے بجنسہ الفاظ اس سوال کے جواب میں نقل کرنا چاہتے ہیں۔ مسٹر سر بیندر ناتھ بنرجی فرماتے ہیں:

"بائیکاٹ ایک سیاسی حربہ ہمارے قبضہ میں ہے اور ہم اشد ضرورت پر اس کے استعمال پر آمادہ ہیں۔ مگر اس وقت کہ جب اور سب کوششیں بیسود ہو چکی ہوں اور عوام الناس کی کافی اور قوی رائے اس کے استعمال کو جائز اور اس کی کامیابی کو یقینی قرار دے۔"

مسٹر گوکھلے فرماتے ہیں:

"ایسے حربہ کو خاص خاص اوقات کے لئے رکھ چھوڑنا چاہیئے۔ اس کی ناکامیابی نہایت پُرخطر ہے اور کامیابی کے لئے عوام میں غیر معمولی جوش و خروش کی ضرورت ہے۔ جب بائیکاٹ کا استعمال کیا جائے گا: تو جن کے خلاف بائیکاٹ ہوگا ان سے ضرور دُشمنی پیدا ہوگی اور کوئی شخص بلا خاص اور اشد ضرورت کے ایسے جذبوں کے پیدا کرنے کی ذمّہ داری نہیں لے سکتا۔"

حضرات اب آپ ذرا اس مسئلہ پر غور فرمائیے کہ ہمارے صوبہ میں کوئی ایسی خاص اور اشد ضرورت ہے کہ جو ہم کو گورنمنٹ کے خلاف ایسا خطرناک حربہ استعمال کرنے کے لئے مجبور کرتی ہے کہ جس سے ہم کو زخمی ہونے کا اندیشہ ہے؟ کوئی صاحب مجھ کو یہ بتلائیں کہ اس صوبہ میں عوام میں وہ غیر معمولی جوش و خروش گورنمنٹ کے خلاف کہاں ہے کہ جس کے بھروسہ پر بہی خواہانِ ملک اس پُرخطر طرزِ عمل کے اختیار کرنے کی صلاح دیں؛ جس سے فریقِ ثانی کے دلوں میں غصّہ اور دشمنی پیدا ہونا لازمی ہے؟ یہ ضرور ہے کہ ہم کو گورنمنٹ سے اکثر شکایتیں ہیں ہماری جائز اور ضروری درخواستوں پر توجّہ نہیں کی جاتی اور ہمارے ساتھ حکّام کا سلوک اچھا نہیں ہوتا۔ لیکن ہم نے ان شکایات کے دُور کرنے کی اب تک کیا تدابیر کیں ہیں؟ سچ تو یہ ہے کہ سوائے کانگریس میں چند تجاویز پاس کر دینے کے ہم نے کچھ بھی نہیں کیا ہے۔ پس ہم کو کیا حق ہے کہ ہم باقاعدہ اور جائز طریقوں سے بیزاری ظاہر کر کے بائیکاٹ ایسے ناپسندیدہ طریقے کے پیچھے دوڑیں؟ دوسرا سوال یہ ہے کہ اگر ہم کو اپنے صوبہ میں کوئی ایسی خاص شکایت نہیں ہے، تو کیا ہم کو اہلِ بنگال سے ہمدردی ظاہر کرنے کے لئے اس طریقے کو اختیار کرنا چاہیے؟ میں اس موقعہ پر اس سوال پر بحث نہیں

کرنا چاہتا کہ اہلِ بنگال کا یہ فعل کہاں تک معقول اور قابلِ تعریف ہے ؟ مگر ان لوگوں نے جو کچھ کیا ہے، اپنی پوری ذمہ داری محسوس کرکے کیا ہے اور اُن کا بیان ہے کہ ان کے صوبہ میں عوام میں اس قدر جوش و خروش موجود ہے کہ جو اس طریقے کو عمل میں لانے کے لئے ضروری ہے۔ لیکن ہمارے یہاں تو جوش و خروش عامہ، جس کی موجودگی کامیابی میں شرط ہے، عنقا ہے اور جب یہ کیفیت ہے تو ہم اس حربہ کے استعمال سے اہلِ بنگال کو کوئی فائدہ نہیں پہنچا سکتے۔ ہمارے لئے بائیکاٹ کا طریقہ جاری کرنا پتھروں سے سر ٹکرانا ہے۔ ہندوستان کے کسی اور صوبہ نے اس شکل میں بنگال سے ہمدردی نہیں ظاہر کی ہے اور ہمارے لئے بھی یہی بہتر ہے کہ ہم بالفعل اپنے سے زیادہ ترقی یافتہ صوبوں کی تقلید کریں۔

میں نے ابھی تک یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ بائیکاٹ اس "نرم" صورت میں بھی (جس کو کانگریس کی دو پچھلی اجلاسوں میں پسندیدگی کی نگاہ سے دیکھا گیا ہے) ہمارے صوبہ کے لئے مناسب نہیں ہے، لیکن فریق گرم جس بائیکاٹ کا وعدہ کرتا ہے وہ اس "نرم" بائیکاٹ سے کہیں بڑھ کر ہے۔ اس کا مطلب بائیکاٹ سے محض تجارتی بائیکاٹ نہیں ہے بلکہ وہ ہر انگریزی چیز کو بائیکاٹ کرنے کی صلاح دیتا ہے اور کہتا ہے کہ ہم گورنمنٹ کا انتظام چلنے نہیں دیں گے۔ کبھی یہ بزرگ مزاحمتِ مجہول (Passive Resistance) کا ذکر بھی کرتے ہیں جو معلوم تو اس قدر معنی خیز ہوتا ہے مگر دراصل بالکل بے معنی ہے۔ لیکن جب آپ سے یہ کہا جاتا ہے کہ گورنمنٹ سے کوئی تعلق نہ رکھئے تو اس میں ایک نازک سا فرق بھی نکالا جاتا ہے، اور وہ یہ کہ محض اعزازی عہدوں کو چھوڑنے کی صلاح دی جاتی ہے۔ لیکن فرائض حُب الوطنی کے ادا کرنے کے لئے تنخواہ اور ماہیہ کی رکاوٹ کیا معنی۔ ایک صاحب فرماتے ہیں کہ اگر طوائف الملوکی کے ساتھ آسودگی ہو تو طوائف الملوکی اس امن سے بہتر ہے جس کے ساتھ افلاس موجود ہو۔ لیکن بھلا کوئی ان سے یہ پوچھے کہ طوائف الملوکی کی حالت میں سوائے چور ڈاکوؤں کے آسودہ حال کون ہو سکتا ہے ؟ یہ بیانات اس قدر لغو ہیں کہ زبان سے نکلتے ہی ان کی تردید خود بخود ہو جاتی ہے۔ مگر تعجب یہ ہے کہ ایسی لغویات سنجیدگی کے ساتھ بیان کی جاتی ہیں۔ میں تو یہ صاف صاف کہتا ہوں کہ میرا تو ملک کی اس حالت پر خیال کرتے ہوئے دل دہلتا ہے جبکہ سب سرکاری اور امدادی اسکول اور کالج بند ہو جاویں گے، میونسپل اور ڈسٹرکٹ بورڈ ٹوٹ جاویں گے اور ہماری مجالس واضعان قانون میں ایک بھی ہندوستانی نظر نہ آوے گا۔ اس وقت ہماری کیا حالت ہوگی "ناگفتہ بہ"۔ جو کچھ ہماری حالت

انگریزوں کی حکومت کے شروع میں تھی، جب کہ اسکولوں میونسپل بورڈوں اور کونسلوں کے ہندوستانی ممبروں کا وجود بھی نہ تھا، یہ حالت اُس حالت سے خراب ہوگی۔ یہ یاد رکھئے کہ جو کچھ ہمکو پچھلے سو برس میں ملا ہے اس کا ہم کو نہایت بیش بہا معاوضہ دینا پڑا ہے۔ اگر ہم ان چیزوں سے بلا سوچے سمجھے دستکش ہو جاویں گے، تو بالواسطہ اور بلا واسطہ دونوں طرح ہمارا سخت نقصان ہوگا۔ اس تمام بحث کا نتیجہ یہ ہے کہ گو سودیشی کا کشادہ پیشانی سے خیر مقدم کرنا چاہیئے۔ لیکن بائیکاٹ ایسے پُر خطر حربہ کو ہاتھ نہیں لگانا چاہیئے۔ ہمارا فرض ہے کہ ہم اپنی تحریک کو جائز اور پسندیدہ طریقوں تک محدود رکھیں، میں تو یہاں تک کہوں گا کہ ان صوبجات میں ہم کو اپنا کام گورنمنٹ کے ساتھ ہمدردی اور اس کی نیت پر بھروسہ رکھ کر شروع کرنا چاہیئے۔

حضرات! میں گورنمنٹ کا طرفدار نہیں ہوں اور نہ گورنمنٹ کا وکالت نامہ میرے پاس ہے۔ میں آپ سے یہ ہرگز نہیں کہتا کہ آپ ذلت اور کمینہ پن کے ساتھ گورنمنٹ کی خوشامد کیجئے۔ آپ مرد ہیں اور مردانگی آپ کا جوہر ہے۔ آپ اپنے حقوق کے مالک ہیں اور ان حقوق پر آپ کو مردانگی کے ساتھ قائم رہنا چاہیئے۔ آپ کو جو کچھ شکایتیں ہیں ان کو مردانگی کے ساتھ بیان کرنا چاہیئے، جو اصلاحیں آپ چاہتے ہیں ان کو بیان کرنے میں اور نیز عملی جامہ پہنانے میں جرأت، ہمت اور استقلال سے کام لینا چاہیئے حق بات کہنے اور کرنے میں کسی کا خوف نہ کیجئے، اس کا مرتبہ کتنا ہی اعلیٰ ہو۔ حق کی قوت پر بھروسہ کیجئے اور اس کو نہ چھوڑیئے، چاہے اس کے پیچھے جان ہی کیوں نہ جاتی رہے۔ اپنے دل میں ارادہ کر لیجئے کہ آئندہ ہندوستان کے ساتھ ناانصافی نہ ہونے دیں گے۔ اور اس ارادہ کو پورا کرنے کے لئے قوت اور قابلیت کہیں باہر سے نہیں پیدا ہوگی۔ بلکہ رفتہ رفتہ آپ ہی کے سرشت سے پیدا ہوگی بشرطیکہ آپ اس کے واسطے تیار ہوں۔ جس قوت اور قابلیت کا میں نے ذکر کیا ہے اس کے یہ معنی نہیں ہیں کہ آپ حکام کو گالیاں دینا شروع کر دیں۔ حاکم وقت سے مؤدبانہ برتاؤ کرنا مردانگی کے خلاف نہیں ہے۔ ہماری جو کچھ شکایتیں ہیں ان کے اصلاح کی فکر ضرور ہونی چاہیئے مگر ہم کو یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ انگریزی حکومت میں ہم کو بہت سی برکتیں بھی حاصل ہوئی ہیں، جو کہ اس کے پیشتر ہم کو نصیب نہیں تھیں، مثلاً ہم سب پبلک کے جلسوں میں جمع ہو کر حکام وقت پر نکتہ چینی کر سکتے ہیں ہم کو چاہیئے کہ جو حقوق زمانہ گذشتہ میں ہم کو مل چکے ہیں اس کے لئے شکر گذار ہوں اور انصاف اور حق پسندی کے

اصولوں سے قوت مزید حاصل کر کے آئندہ اور حقوق طلب کریں۔

آپ جانتے ہیں کہ یہ ہماری پہلی کانفرنس ہے اگر میں آپ سے درخواست کرتا ہوں کہ آپ اپنا کام گورنمنٹ سے ہمدردی کے ساتھ شروع کیجئے، تو اس کے محض یہ معنی ہیں کہ آپ گورنمنٹ کے ساتھ شرفا کا برتاؤ کیجئے۔ ہم اپنی پولیٹکل تحریک میں جائز اور صحیح طریقے برتنے چاہتے ہیں اور ہمارا منشا یہ ہے کہ حکام وقت کے ذریعہ سے اصلاحیں عمل میں لائی جاویں۔ اس حالت میں ہم کو گورنمنٹ سے قدم قدم پر سابقہ ہے۔ حکامِ وقت بھی آخر انسان ہیں اور ان کا یہ امید کرنا کہ آپ کو دبا نہ اور معتدل طریقے سے اپنی خواہشوں کا اظہار کریں گے کچھ بے جا نہیں ہے۔ اس لئے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ آپ جو حقوق طلب کریں وہ جائز اور مناسب ہوں اور آپ کا طرز گفتگو جادۂ اعتدال سے تجاوز نہ کرے۔ جب وکیل زیادہ شور و غل مچاتا ہے، تو جج فوراً سمجھ جاتا ہے کہ اس کا مقدمہ کمزور ہے۔ یہ تو آپکو ماننا پڑے گا کہ حکومت کرنا کوئی آسان کام نہیں ہے۔ گورنمنٹ بھی اپنی دقتوں اور مصیبتوں میں مبتلا ہے اور اس کا منشا ہے کہ جس طرح آپ یہ چاہتے ہیں کہ گورنمنٹ آپ کی دقتوں کو محسوس کرے اسی طرح آپ کو اس کی دقتیں بھی محسوس کرنی چاہئیں۔ جو کچھ کہ میں نے آپ کے سامنے گورنمنٹ اور رعایا کے تعلقات کی نسبت بیان کیا ہے اس کا اطلاق خصوصاً اس وقت ہماری کانفرنس اور ہمارے صوبہ کی گورنمنٹ پر ہوتا ہے۔ ہماری کانفرنس نئی ہے اور ہمارے صوبہ کا حکمراں بھی نیا ہے اور ابھی تک کوئی صریح اور متین پالیسی ایک نے دوسرے کے خلاف یا موافق اختیار نہیں کی ہے۔ میں آپ سے عرض کرتا ہوں کہ آپ اپنی کارروائی میں یا اپنی تجاویز میں کوئی بات ایسی نہ کیجئے کہ جس سے گورنمنٹ خواہ مخواہ آپ سے بھڑک جاوے۔ گورنمنٹ کو موقع دیجئے کہ وہ آپ کی مدد کرے۔ اگر اس کے بعد بھی آپ کی امیدوں کی برآری نہ ہو، تو آپ کو اختیار ہے کہ آپ اپنے حقوق کے حصول کے لئے پوری کوشش اور جدوجہد کیجئے۔ ساتھ ہی اس کے یاد رکھئے کہ اگر جو کچھ آپ چاہتے ہیں وہ آپ کو اپنی زندگی میں نہ ملے، تو یاس کا کوئی سبب نہیں ہے۔ اپنی اولاد کے لئے آپ بہترین ورثہ بھی چھوڑ سکتے ہیں کہ جو پیڑ آپ لگاتے ہیں، وہ اس کے زمانے میں بارآور ہو۔ میں پھر آپ سے بصد ادب کہوں گا کہ تحریک کو کامیاب بنانے کے لئے ناجائز نہیں بلکہ جائز طریقے اختیار کیجئے۔ مردانگی کو نہ کہ بدتہذیبی کو کام میں لائیں۔ اپنی عزت کا مگر ساتھ ہی دوسرے کی عزت کا بھی خیال رکھئے۔

ہیں سودیشی اور بائیکاٹ کی بحث کو اس قدر طول نہ دیتا اگر آج کل ملک میں ان کا اس قدر چرچا نہ ہوتا۔ اس بات کی اشد ضرورت ہے کہ ہم اپنی پہلی پراونشل کانفرنس میں ان دونوں مسائل کے متعلق اپنی رائے کو صاف صاف ظاہر کر دیں۔ میں نے اپنی رائے آپکے سامنے بیان کر دی:

اب مان نہ مان تو ہے مختار

اب میں آپ کی توجہ ایک ایسے مسئلہ کی طرف منعطف کرنا چاہتا ہوں جس کو میں خصوصاً ان صوبجات میں اور تمام مسائل سے زیادہ ضروری خیال کرتا ہوں اور یہ ہندو و مسلمانوں کے اتحاد و اتفاق کا مسئلہ ہے۔ اس اتحاد سے جیسا کچھ نفع ہوگا اس سے کبھی کسی نے انکار نہیں کیا ہے۔ اصولاً تو ہر شخص اس کے ماننے کے لئے تیار ہے۔ ہندوؤں اور مسلمانوں کے واجبی اور جائز تعلقات کا اظہار سر سید احمد خاں مرحوم نے نہایت پسندیدہ پیرایہ میں ذیل کے الفاظ میں کیا ہے:

"ہندو اور مسلمان، ہندوستان کی دو آنکھیں ہیں، اگر ایک کو ضرر پہنچے گا، تو دوسرے کو بھی کچھ نہ کچھ نقصان ہوگا۔"

ایک دوسرے موقع پر بھی صاحب موصوف نے اپنی رائے ظاہر کی تھی کہ:

"ہندو و مسلمانوں کو مل کر کام کرنا چاہیئے۔ اگر متفق ہو کر رہیں گے، تو ایک دوسرے سے مدد پہنچے گی، ورنہ دونوں پر تباہی آوے گی۔"

یہ سچ ہے کہ بعد میں سر سید احمد خاں صاحب نے کانگریس سے مخالفت کی تھی۔ لیکن میں نے ان کی جس رائے کا اوپر ذکر کیا ہے اور جس کا اظہار انہوں نے ۱۸۸۴ء میں کیا تھا اس کی صداقت میں کبھی فرق نہیں آسکتا۔

ہز مجسٹی امیر کابل ابھی تھوڑے دن ہوئے ہندوستان تشریف لائے تھے۔ ان کی عزت جیسے کہ مسلمانوں نے کی ویسے ہی ہندوؤں نے کی۔ اس مشرقی بادشاہ نے جس فراخدلی کا اظہار کیا اس پر کسی مغربی حکمران کو ناز ہو سکتا ہے۔ ہز مجسٹی امیر کابل نے ایک آن واحد میں کل معاملہ کو سمجھ لیا اور بار بار ہندو مسلمانوں کے اتحاد و اتفاق پر زور دیتے تھے۔ کلکتہ میں انہوں نے پشتو کا ایک شعر پڑھا تھا جس کے معنی ہیں کہ "کوئی گلی کوچہ، کوئی جگہ ایسی نہیں کہ جہاں ہندو و مسلمان مل کر نہ رہ سکتے ہوں۔"

اس شعر کا جو کچھ مطلب ہے ظاہر ہے۔ اس قول کی صداقت اظہر من الشمس ہے۔ لیکن افسوس

یہ ہے کہ ہم ایسے کام کرنے والے نہیں پاتے اس اعلیٰ قول پر عمل کرنے میں اور اس اعلیٰ خیال کو عمل میں لانے کے لئے کوشاں ہوں۔ آخر اس کی وجہ کیا ہے؟ مجھ کو مجبوراً قبول کرنا پڑتا ہے کہ گو مجھے اس بات کا یقین اعتقاد کے درجہ تک ہے کہ ہندوستان قعرِ ذلت سے نکل کر ضرور ترقی کرے گا اور گو ناامیدیوں سے میں جلدی گھبراتا نہیں ہوں تاہم جس وقت میں ہندو مسلمانوں کے نفاق کے اصلی اسباب پر غور کرتا ہوں اس وقت صبر و استقلال اور امید کا دامن مجھ کو اپنے ہاتھوں سے چھوٹتا نظر آتا ہے۔ اکثر اوقات حق بات کڑوی معلوم ہوتی ہے۔ لیکن سچ تو یہ ہے کہ موجودہ حالت دونوں گروہوں کے لیڈروں کے لئے باعثِ شرم ہے۔ خصوصاً اس وجہ سے کہ جو کچھ کشیدگی ہے وہ جہلا کی جہالت کا نہیں، بلکہ تعلیم یافتہ اصحاب کی غلطیوں کا نتیجہ ہے۔ کسی گاؤں میں جائیے آپ ہندو مسلمانوں کو ہنسی خوشی زندگی بسر کرتے ہوئے دیکھیں گے۔ اس کے برخلاف بڑے شہروں میں تعلیم و تہذیب کے اثر سے ظاہری برتاؤ تو آپ اچھا پاویں گے لیکن ذرا سے غور کے بعد آپ کو معلوم ہو جائے گا کہ ایک کو دوسرے کی طرف سے بے اعتباری ہے اور ہر وقت یہ خوف لگا رہتا ہے کہ فریق مخالف کسی سازش کی فکر میں ہے۔ ظاہر ہے کہ اس کیفیت کا اثر عوام پر بھی پڑتا ہے کیونکہ بہت سی باتوں میں عوام خواص کے مطیع ہوتے ہیں اور نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ جہلا میں بعض وقت جنگ و جدل تک نوبت آ جاتی ہے۔

لیکن گو میں نے لیڈروں کو اس معاملہ میں قصوروار ٹھہرایا ہے تاہم میں گورنمنٹ کے حکام کو بالکل بے قصور نہیں کہہ سکتا۔ ۱۷ مارچ ۱۹۰۷ء کو زمینداران بنگال کے سالانہ جلسہ میں مہاراجہ صاحب دربھنگہ نے اسی خیال کو ان الفاظ میں ظاہر کیا تھا:

> "ہم اس بات کو پوشیدہ نہیں رکھ سکتے کہ اکثر لوگوں کا یہ خیال ہے (گو دراصل یہ غلط ہی کیوں نہ ہو) کہ کہیں کہیں حکام کے طرف سے ہندوؤں کو مسلمان سے اور مسلمانوں کو ہندوؤں سے لڑانے کی کوشش کی جا رہی ہے۔"

ممکن ہے کہ یہ کوشش ہر جگہ جان بوجھ کر نہ کی جاتی ہو۔ لیکن ان صوبجات میں ہم ایسے کلکٹروں، کمشنروں حتیٰ کہ لفٹننٹ گورنروں سے واقف ہیں کہ جو اپنے زمانۂ حکومت میں ہندو یا مسلمانوں کی طرفداری کرتے تھے اور کرتے ہیں، اور جن کے حرکات کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ہندو مسلمانوں میں بُعد روز

بروز بڑھتا جاتا ہے۔ میں یہ نہیں کہتا کہ وہ ایسا بدنیتی سے کرتے ہیں۔ ہندو اور مسلمان دونوں کی پرانی تاریخ تہذیب اور علم و ادب میں بہت سی ایسی باتیں ہیں کہ جو قابلِ ستائش و تعریف ہیں، ممکن ہے کہ کسی حاکم کو ان میں سے ایک کے علم و ادب کے تحصیل کرنے کا شوق ہو اور اس وجہ سے اس کو ایک خاص گروہ سے خاص دلچسپی پیدا ہو گئی ہو۔ ممکن ہے کہ کسی حاکم نے محض عدل اور انصاف لپسندی کے بنا پر بلا تفریق مذہب و ملت محض قابل اور لائق اشخاص کو ان کی قابلیت اور لیاقت کا صلہ دینا چاہا، لیکن اس فعل سے بلا اس کے ذاتی ارادے کے ایک گروہ کو بمقابلہ دوسرے گروہ کے زیادہ نفع پہنچا ہو، یہ ناممکن ہے کہ کسی حاکم کا تقرر ایسے حاکم کی جگہ پر ہوا ہو جو ہندوؤں کا طرفدار مشہور تھا اور اس نئے حاکم کو بار بار یہ سنایا گیا ہو کہ مسلمانوں کی امیدیں اس کی ذات سے وابستہ ہیں اور آخر کار وہ یہ سنتے سنتے مسلمانوں کا طرفدار ہو گیا ہو۔ جہاں تک ان حکام کی ذات کو تعلق ہے یہ باتیں قابلِ اعتراض نہیں معلوم ہوتیں، لیکن رعایا کے دلوں میں اس قسم کی اعانت اور مخالفت سے دشمنی اور حسد پیدا ہوتا ہے۔ اگر سچ پوچھئے تو حکام کی طرفداری سے واقعی فائدہ کسی گروہ کو نہیں ہوتا ہے۔ اگر ایک گروہ کو دو چار عہدے زائد مل گئے یا کوئی برائے نام رعایت اس کے ساتھ کر دی گئی تو اس سے نہ تو اس گروہ کی اصلی ترقی میں اضافہ ہوتا ہے اور نہ گروہ مخالف کی واقعی ترقی رک سکتی ہے۔ فرض کیجئے کہ ایک عام حاکم ہندوؤں کا طرفدار ہو اور اس کے بعد دس حکام نے مسلمانوں کی اعانت کی تب بھی قانونِ مساوات کے مطابق چند سال میں لیکھا ڈیوڑھا برابر ہو جاوے گا اور آخر میں دونوں کی حالت وہی ہو جاوے گی جو اعانت اور مخالفت شروع ہونے کے قبل تھی۔ یہ سب کچھ صحیح لیکن آئینۂ دل میں زنگِ کدورت باقی رہتا ہے اور خصومت و عداوت کا خمیازہ نسلاً بعد نسلاً ہم کو اٹھانا پڑتا ہے۔ اس سب کی وجہ یہ ہے کہ سرکاری نوکری کے معاملہ میں ہم ادھی ناسمجھی سے کام لے کر ایک دوسرے سے جھگڑا کرتے ہیں اور ان حکام کو جنہیں ہندوستان کے متحد اور متفق دیکھنے کی زیادہ خواہش نہیں ہے، مسرور کرتے ہیں۔ میری رائے میں سر ہنری کاٹن نے اپنی کتاب "نیو انڈیا" (ہندوستانِ جدید) میں جو کچھ اس مسئلہ پر لکھا ہے اس سے اس مرض کی جڑ کا پتہ لگتا ہے۔ صاحب موصوف فرماتے ہیں:

"سر سید احمد کے سے ذی عقل آدمی نے فوراً محسوس کیا کہ جس پولیٹیکل تحریک سے حکام ناراض ہوں اس کی مخالفت کر کے ایک قلیل جماعت قومی نفع حاصل کر سکتی

ہے اور یہ سمجھ کر انہوں نے اپنی پوری قوت اس قومی تحریک (یعنی انڈین نیشنل کانگریس) کی مخالفت میں صرف کر دی۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ان کے ہم مذہبوں کے ایک گروہ کثیر نے ان کے مشورہ پر کاربند ہونا پسند کیا۔"

کوئی ایسی پالیسی جو مصلحتِ وقت پر مبنی ہو، دیرپا نہیں ہو سکتی۔ لیکن شروع شروع میں حکامِ وقت کے طرف سے جس طرح کانگریس کی مخالفت کی گئی ہے اس کو خیال کر کے سر سید احمد ایسے ذی ہوش ہنڈنگ کو بھی ایک حد تک ہم معذور خیال کر سکتے ہیں۔ مگر اب زمانہ بدل گیا ہے کانگریس کی پولیٹکل تحریک کے جواز پر موجودہ سکریٹری آف اسٹیٹ اور دوسرے انگریزی مدبروں کی مہر لگ چکی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ ہمارے پرانے عنایت فرما اینگلو انڈین اخبارات وہی پرانے راگ الاپے جاتے ہیں، اور جب پرانے فرسودہ دلائل بیان کرتے کرتے تھک جاتے ہیں تو تلوار کی آنچ کی دھمکی دینے لگتے ہیں۔ لیکن ان صاحبوں کی "ایڈیٹرانہ" تلوار کی آنچ ہماری نظروں میں وہی وقعت رکھتی ہے، جو ان کے قلم سے نکلا ہوا زہر۔ ہندوستان میں آج کل مختلف قسم کی وبائیں پھیلی ہوئی ہیں اینگلو انڈین اخبارات کا شمار بھی انہیں میں ہے۔ اینگلو انڈین اخبارات کو چھوڑ کر ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ عموماً انگریز چاہے وہ سرکاری نوکر ہوں یا نہ ہوں، کانگریس کی تحریک کو جائز اور واجب خیال کرتے ہیں۔ پس معلوم ہوا کہ جس چیز نے سر سید احمد کو کانگریس کی مخالفت پر آمادہ کیا تھا وہ اب نہیں ہے۔ سر سید کے شاگرد بیس برس سے اسی پالیسی پر چل رہے ہیں لیکن آج بھی ان کی پولیٹکل حالت ویسی ہی ہے جیسی کہ پہلے ہی دن تھی۔ صرف یہی نہیں بلکہ جہاں تک پولیٹکل تحریک سے پرہیز کرنے کا تعلق ہے ہمارے مسلمان احباب بھی سر سید کے مشورہ پر کاربند ہونے کو آمادہ نہیں ہیں۔ انہوں نے اپنا کعبہ الگ بنانا شروع کیا ہے اور اسلامی کانگریس کے ذریعہ سے وہی حقوق اب طلب کئے جاویں گے جن کو ۲۲ برس سے مانگتے مانگتے ہندوؤں کا گلا بیٹھ گیا ہے۔ یہ سب کچھ صحیح اگر مسلمان اصحاب اس بات پر اڑے ہوئے ہیں کہ انڈین نیشنل کانگریس میں نہ شریک ہوں گے۔ اس اسلامی کانگریس کا نام "آل انڈیا مسلم لیگ" ہے۔ لیکن بقول شیکسپیئر کے گلاب کا نام آپ کچھ ہی رکھیے رنگ و بو میں فرق نہیں آ دے گا۔

- دین اک ایمان ہے جس کو ہم ترنم تار کہتے ہیں
 کہیں تسبیح کا رشتہ کہیں زنار کہتے ہیں

اصلیت یہ ہے کہ جیسا میں اوپر عرض کر چکا ہوں جن اسبابات نے سر سید کو مصلحتِ وقت کا

لحاظ کرکے چند روز کے لئے "خاموشی" کی پالیسی قائم کرنے کی ترغیب دی تھی، وہ اسباب اب موجود نہیں ہیں اور سرسید کی پالیسی آزمائش کے بعد غلط ثابت ہو چکی ہے، پھر آخر کیا وجہ ہے کہ ساری آزمائشوں کے بعد بھی آپ اس بات کے روادار نہیں ہیں کہ "ہندوستان کی دو آنکھوں" میں ایک دوسرے کے لئے ہمدردی پیدا ہو؟ وہ کون سی بات ہے جو دو بھائیوں کو خوشی خوشی ملنے اور پیاری ماں کی خدمت کے لئے تیار ہونے سے مانع آتی ہے؟ اس کی وجہ سوائے اس کے کہ حکام والاشان سے خوشنودی مزاج کے پروانے حاصل کئے جاویں اور کچھ نہیں ہے۔ اور جیسی جیسی ذلتیں کہ اس جدوجہد میں نصیب ہوتی ہیں اس کا حال کچھ چوٹ کھائے ہوئے دلوں سے پوچھئے۔ اے میرے مسلمان دوستو خدا اپنے عنایت فرماؤں سے ہوشیار رہنا۔ اینگلو انڈین اخبارات اس وقت اپنی مطلب کے لئے تمہاری خوشامد کر رہے ہیں ان کے فقرے میں کہیں نہ آجانا یہ یقین رکھئے کہ جس دن آپکے گروہ میں اصلی قومی زندگی کے آثار پیدا ہوں گے اسی دن آپ کو بھی "تلواروں کی آنچ" کی دھمکی دی جاویگی۔ گو دو چار اعلیٰ عہدے آپکے ہم مذہبوں کو مل گئے، تو کیا ہوا بحیثیت مجموعی مسلمانوں کا اس میں نفع نہیں ہے۔ بلکہ نقصان ہے۔ قومی ترقی سرکاری عہدوں کے بھروسے نہیں ہو سکتی۔ اس کا راستہ دوسرا ہے: ؎

چھو لیا دھوکے سے دامانِ صبا تونے تو کیا — غنچۂ گل کہیں مٹھی میں ہوا آتی ہے

ضرورت اس بات کی ہے کہ آپس کی بے اعتباری دور ہو اور دونوں جماعتوں کے لیڈر خلوص اور نیک نیتی کے ساتھ مل کر کام کرنے کی کوشش کریں۔ جس دن یہ ہوا اسی دن ہندوستان کے سارے مسلمان اور ہندو شیر و شکر ہو جاویں گے اور اتفاق کی قوت ان کو ایسا قوی بنا دے گی کہ دنیا دیکھ کر عش عش کرے گی۔ اگر ایسا نہ ہوا اور مسلمان اور ہندو ایک دوسرے سے اسی طرح لڑتے جھگڑتے رہے، تو وہ کبھی اس قعر ذلت سے نہیں نکل سکیں گے جس میں کہ اس وقت دونوں پڑے ہوئے ہیں۔

زمانہ گذشتہ میں جو کوششیں دونوں جماعتوں کے لیڈروں کو یکجا کرنے کی، کی گئیں، وہ بیسود ثابت ہوئیں۔ مثلاً ۱۸۹۵ء میں شاہزادہ سر جہان قدر مرزا محمد واحد علی بہادر نے کونسل میں سوال کرکے یہ خواہش ظاہر کی تھی کہ لوکل گورنمنٹوں کو ہدایت کی جاوے کہ وہ مسلمانوں اور ہندوؤں میں اتحاد و اتفاق بڑھانے کے لئے مختلف شہروں میں کمیٹیاں مقرر کریں۔ گورنمنٹ کی طرف سے اس کا یہ جواب دیا گیا تھا کہ گورنمنٹ کا کام ملک میں امن و امان قائم رکھنا ہے ہندو و مسلمانوں میں اتحاد پھیلانے

ان کے لیڈروں کا کام ہے، تاہم گورنمنٹ کی طرف سے خصوصاً ممالک مغربی و شمالی میں مذہبی اختلافات دُور کرنے کی غرض سے لوکل کمیٹیاں قائم کی جارہی ہیں۔

جو کچھ گورنمنٹ نے مذہبی اختلافات پر کہا تھا، وہی پولیٹکل اختلافات پر بھی صادق آتا ہے مجھ کو نہیں معلوم کہ ان لوکل کمیٹیوں کا کیا حشر ہوا، اور ان کو اپنے کام میں کہاں تک کامیابی حاصل ہوئی بہرحال اس وقت اس قسم کی کمیٹیاں موجود نہیں ہیں اور مذہبی جھگڑوں کے دور کرنے کے لئے ان کی ضرورت نہیں ہے، کیونکہ خوش قسمتی سے مذہبی جھگڑے روز بروز کم ہوتے جاتے ہیں۔ لیکن اگر اس قسم کی کمیٹیاں یا انجمنیں پولیٹکل اختلافات کے دُور کرنے کے لئے قائم ہوں تو ان سے بہت کچھ فائدہ کی امید ہو سکتی ہے۔ آپ کو یاد ہو گا کہ میں نے اپنی اسپیچ کے شروع میں کانفرنس کے متعلق لوکل کمیٹیاں قائم کرنے کی رائے دی ہے، ہر ضلع کے ہندو اور مسلمان لیڈروں کو ان کمیٹیوں میں شریک ہونے کی دعوت دی جا سکتی ہے اور یہی کمیٹیاں اتحاد و اتفاق کا آلہ بن سکتی ہیں۔ بشرطیکہ جو لوگ ان میں داخل ہوں، وہ داخل ہوتے وقت اس بات کا صدق دل سے وعدہ کریں کہ مذہبی اختلافات و تعصبات کو کمیٹی سے دور رکھیں گے۔

یہاں تک تو کچھ زیادہ دقت نہیں ہے۔ اصل مشکل اس وقت پڑتی ہے جب کہ ہندو مسلمانوں کے پولیٹکل اختلاف پر غور کیا جاتا ہے۔ اختلاف زیادہ تر دو معاملوں کی نسبت ہے اول سرکاری نوکری دوسرے کونسلوں، میونسپل بورڈوں اور ڈسٹرکٹ بورڈوں میں ممبروں کا انتخاب۔ یہ سب تو مانتے ہیں کہ سرکاری کام بہترین طریقے سے اُسی وقت ہو سکتا ہے جب کہ لائق سے لائق آدمی جو مل سکتے ہوں نوکر رکھے جائیں۔ اسی بنا پر ہندو چاہتے ہیں کہ امتحان مقابلہ سرکاری ملازمت کا ذریعہ قرار دیا جاوے۔ مسلمان اس کے خلاف دو اعتراض کرتے ہیں، اوّل یہ کہ مقابلہ کے امتحان میں ہر طرح کی قابلیت، لیاقت کا پورا پورا اظہار نہیں ہو سکتا اور دوسرے یہ کہ مسلمان ہندوؤں سے تعلیم میں پیچھے ہیں۔ پہلا اعتراض صحیح ہے۔ لیکن دقت یہ ہے کہ امتحان مقابلہ گو ناقص ہے تاہم امیدواروں کی لیاقت دریافت کرنے کا کوئی طریقہ اس سے بہتر آج تک دریافت نہیں ہوا ہے۔ انگلستان میں سرکاری ملازمت کے لئے اور نیز انڈین سول سروس کے لئے یہی طریقہ رائج ہے۔ رہا دوسرا اعتراض، اس کے متعلق مجھ کو یہ عرض کرنا ہے کہ مسلمان ہندوؤں سے اتنے پیچھے نہیں ہیں، جتنا کہ وہ سمجھے ہیں۔

ممکن ہے کہ وہ ہندوؤں کے بالکل برابر نہ ہوں، لیکن وہ روز بروز ترقی کر رہے ہیں، ان میں اچھے اچھے مدبّر، جج اور مقنّن پیدا ہو چکے ہیں۔ ابتدائی تعلیم میں ہندو اور مسلمان دونوں یکساں پیچھے ہیں ان صوبجات کی پچھلی مردم شماری سے معلوم ہوتا ہے کہ ہندوؤں میں دس ہزار میں ۱۹۷، اور مسلمانوں میں ۱۸۲ ایسے ہیں جو پڑھ لکھ سکتے ہیں۔ دس ہزار میں پندرہ کا فرق کچھ بھی نہیں ہے۔ اصلی فرق دونوں گروہوں کی تعداد میں ہے۔ اگر ہم ان صوبجات کی آبادی کو لیویں تو دس ہزار میں ۸۵۲۲ ہندو اور ۱۴۱۲ مسلمان اور باقی جین، سکھ، آریہ اور بدھسٹ ہیں، جن کو اگر سچ پوچھیے تو ہم ہندوؤں میں شامل کر سکتے ہیں۔ دونوں جماعتوں کی جب تعداد میں اس قدر فرق ہے، تو اعلیٰ تعلیم پانے والوں کی تعداد کیونکر برابر ہو سکتی ہے۔ تعلیم یافتہ ہندوؤں کی تعداد ضرور مسلمانوں سے زیادہ ہوگی۔ اس وجہ سے نہیں کہ مسلمان تعلیم میں پیچھے ہیں، بلکہ اس وجہ سے کہ ہندوؤں کی آبادی مسلمانوں سے کئی گنا زیادہ ہے۔ پس امتحان مقابلہ کے خلاف جو دوسرا اعتراض پیش کیا جاتا ہے، وہ بھی کچھ وقعت کے قابل نہیں ہے۔ جو تناسب اس وقت فریقین کے تعلیم یافتہ گروہوں کی تعداد میں قائم ہے وہ ہمیشہ قائم رہے گا اور امتحان مقابلہ کے لئے جتنے مسلمان آج تیار ہیں تعداد کا لحاظ کر کے اس سے زیادہ تیار کبھی نہیں ہو سکتے۔ اور جتنا ہی جلد وہ ہندوؤں کے ہم آواز ہو کر مقابلہ کے امتحان کی اجرا کی کوشش کریں، اتنا ہی ملک کے لئے بہتر ہے۔ نامزدگی کا طریقہ جو آج کل جاری ہے اس کے معنی محض یہ ہیں کہ سرکاری نوکری میں خاص خاص حکّام کے آوردوں کی بھرتی کی جاوے۔

اور پھر یہ بھی سوچیے کہ ملازمت سرکاری سے کسی قوم کا بیڑا پار نہیں ہو سکتا، اب وقت آگیا ہے کہ ہندو اور مسلمان اپنی توجہ دوسرے شعبوں کی طرف مائل کریں۔ سرکاری عہدوں کی تعداد اتنی بھی تو نہیں ہے کہ اگر وہ محض ایک ہی جماعت کے لوگوں کو دیئے جاویں، تو اس جماعت کے کُل تعلیم یافتہ لوگوں کے لئے کافی ہوں۔ اس لئے ہندوؤں اور مسلمانوں دونوں کو یا تو وکالت، ڈاکٹری اور دیگر علمی پیشوں کی طرف توجہ کرنی چاہیئے، یا صنعت اور حرفت کے میدان میں قدم رکھنا چاہیئے۔ اگر کام کرنے والا ہو تو اس میدان میں ابھی بہت گنجائش ہے۔ سرکاری عہدوں کے لئے جھگڑنے میں جو وقت اور قوت صرف ہوتی ہے، وہ اگر کسی اچھے کام میں لگائی جاوے، تو اس سے کچھ نفع حاصل ہو سکتا ہے۔ ہندوؤں کو اس معاملہ میں مسلمانوں کے ساتھ رعایت کرنی چاہیئے۔ اس دقیق مسئلہ

کا حل یوں ہی ممکن ہے کہ دونوں طرف سے رعایت کا خیال پیدا ہو اور دونوں کو ایک دوسرے کا پاس خاطر مدنظر ہو۔ امتحان مقابلہ کے ساتھ ہی ساتھ یہ بھی ممکن ہے کہ مسلمانوں کی خاطر سے ہر دو فریق کے لئے ایک خاص تعداد سرکاری عہدوں کی مقرر کردی جائے۔ مگر یہ تبھی ہو سکتا ہے جب ہندو اور مسلمان لیڈر نیک نیتی اور خلوص کے ساتھ ایک جگہ جمع ہو کر اس کے طے کرنے کی کوشش کریں۔ ایسے موقع پر ہندوؤں پر فرض ہوگا کہ وہ ملازمت سرکاری کے معاملہ میں آبادی کے تناسب پر زور نہ دیں اور مسلمانوں کا یہ فرض ہوگا کہ آبادی کے تناسب کا خیال رکھ کر مساوات کا خیال چھوڑ دیں۔

دوسرا سوال کونسلوں کے ممبروں کے انتخاب کے متعلق پیدا ہوتا ہے، اور اس کے لئے بعض ہمارے مسلمان دوستوں کے بڑے بڑے دعوے ہیں۔ ان کی طرف سے یہ خواہش ظاہر کی گئی ہے کہ نہ صرف مسلمان ممبروں کے انتخاب کے لئے مسلمانوں کی انتخاب کرنے والی جماعتیں الگ مقرر کی جاویں بلکہ باوجود آبادی کے بیّن فرق کے ہندو مسلمان ممبروں کی تعداد مساوی رکھی جاوے۔ یہ ضرور ہے کہ جس گروہ کی تعداد کم ہو اس کے حقوق کی حفاظت کا خاص طور سے خیال رکھا جانا چاہیئے۔ لیکن ساتھ ہی اس کے انتخاب کا اصول اس بات کی اجازت نہیں دے سکتا کہ جس گروہ کی آبادی زیادہ ہو اس کے حقوق کو کم تعداد والے گروہ کے مقابلہ میں قربان کر دیا جاوے۔ اس موقع پر اس مسئلہ کی بحث فضول ہے۔ کیونکہ یہاں اس صوبہ کے مسلمان لیڈر موجود نہیں ہیں اور ان کی غیر حاضری میں کوئی نتیجہ اس مباحثہ سے پیدا نہیں ہو سکتا، میں صرف اس قدر کہہ دینا کافی سمجھتا ہوں کہ یہ بھی بآسانی طے ہو سکتی ہے۔ بشرطیکہ ہندو اور مسلمان لیڈر ایک جگہ جمع ہو کر خلوص اور نیک نیتی کے ساتھ اس کے طے کرنے کی کوشش کریں۔

حضرات! اب تک میں نے آپ کے عزیز وقت اور گراں بہا توجہ پر مداخلت بیجا ایسے امور کے متعلق کی ہے، جنہیں اندرونی یا داخلی کہہ سکتے ہیں۔ میں یہ ضروری سمجھتا ہوں کہ پہلے ہم اپنے گھر کا انتظام درست کریں اور اس کے بعد خارجی اصلاحات شروع کی جاویں۔ آپ نہایت قابلیت کی تقریریں، مختلف تجاویز کی تائید میں جو کانفرنس کے سامنے پیش ہوں گی، سنیں گے، اس لئے میں نہایت ضروری مسائل زیر غور پر اس وقت مختصر سی بحث کرنا کافی تصور کرتا ہوں۔

ان مسائل پر بحث کرنے سے قبل اور سب سے پہلے ہمارا یہ فرض ہے کہ جو کچھ سرکار نے ہمارے

فائدہ و نفع کے لئے کیا ہے، اس پر اظہار شکر و امتنان کیا جائے۔ گذشتہ چند روز کے اندر گورنمنٹ کے طرف سے چند ایسی کارروائیوں کا جو عمل میں آچکی ہیں یا جو عنقریب عمل میں لائی جائیں گی، اعلان کیا گیا ہے۔ نمک کا محصول تخفیف ہو کر ایک روپیہ فی من رہ گیا ہے۔ جس کے لئے سچے دل سے ہم احسان مند ہیں۔ ہم امید کرتے ہیں کہ آئندہ اس محصول کی تنسیخ کی طرف قدم اٹھایا جائے گا۔ کیونکہ یہ محصول گو کتنا ہی قلیل کیوں نہ ہو، ہمیشہ غربا کے لئے باعث تکلیف ہے۔

اس کے بعد انتظام قحط کے متعلق ایک نظام جدید کی اشاعت کی گئی ہے۔ اس کا انتظام یوں ہوگا کہ ہر صوبہ میں ایک مستقل فنڈ قائم کیا جائے گا اور سالانہ ایک رقم خاص ہر صوبہ کو دی جایا کرے گی تاکہ ضرورت کے وقت اور حالت قحط و تکلیف میں کام آئے۔ اس کا بھی انتظام کیا گیا ہے کہ اگر سخت قحط پڑنے کی وجہ سے کسی خاص صوبہ کی جمع شدہ امانت ختم ہو جائے، تو ملکی خزانے سے نصف خرچ ادا کیا جائے گا۔ ان صوبجات کو ساڑھے چار لاکھ روپیہ سالانہ اس فنڈ کے لئے ملے گا اور کل رقم جمع ہو کر آخر میں تیس لاکھ ہوگی۔ یہ بیشک ایک نہایت عادلانہ انتظام ہے اور موجودہ طریقہ سے کہیں بہتر ہے جس کی وجہ سے اکثر صوبوں کا قریب قریب دیوالیہ نکل جایا کرتا تھا اور لہٰذا ہم کو انتظام جدید کے لئے شکر گذار ہونا چاہیے۔ لیکن اگرچہ یہ انتظام عین سخاوت پر مبنی ہے، تاہم اس کا مجوزہ علاج کافی نہیں ہے۔ ابھی کچھ اور کرنا باقی ہے، جس کا ہم کو نہایت بے چینی کے ساتھ انتظار ہے۔ وہ یہ کہ خوشحالی کے زمانہ میں اس قسم کی امداد رعایا کو دی جائے کہ تکلیف یا مصیبت کے وقت وہ اس کی چنداں پرواہ نہ کریں اور اس کا مقابلہ زیادہ آمادگی کے ساتھ کر سکیں اور اس کی صرف یہی ایک صورت ہے کہ سرکاری مال گذاری کو کچھ ہلکا کر دیا جائے۔

صیغۂ تعلیم میں جو اصلاح عنقریب رائج ہوا چاہتی ہے وہ بھی نہایت اہم اور قابل غور ہے۔ ابتدائی تعلیم تمام ہندوستان میں بلا فیس جاری کر دی جائے گی۔ اس کا ذکر سب سے پہلے آنریبل مسٹر بیکر نے اپنی تقریر میں وائسرائے کی کونسل میں بجٹ پیش کرتے ہوئے ۲۰ تاریخ ماہ حال کو کیا تھا۔ اس امر کا اعلان کیا گیا ہے کہ اگرچہ بجٹ میں کوئی رقم اس مد میں متعلق مہیا نہیں کی گئی ہے جس کا خرچ تنسیخ فیس مدارس ابتدائی مدارس کے وجہ سے بڑھ جاوے گا۔ تاہم سکریٹری آف اسٹیٹ ہند نے یقین دلایا ہے کہ اگر مالی حیثیت سے کوئی مناسب انتظام و ترکیب قابل عمل تجویز کی گئی تو وہ سال کے اندر ہی اس کا نفاذ

کردیں گے اس اعلان کے بعد ہی نہایت قابلِ تعریف سرعت اور تیزی کے ساتھ گورنمنٹ ہند نے ایک "گشتی" چٹھی تمام لوکل گورنمنٹوں کے نام ان کی رائے دریافت کرنے کی غرض سے جاری کی ہے۔ یہ بلاشبہ ایک ایسی اصلاح منجملہ دیگر اصلاحات کے ہے جس کے لئے ہم کو موجودہ لبرل گورنمنٹ کا نہایت شکرگزار ہونا چاہیئے۔ فیس کی تنسیخ کے بعد جبریہ تعلیم کا نمبر ہے۔ جب ہماری معلومات بتلاتی ہے کہ مفت کی تعلیم کا انگلستان سے ملک پر اس وقت تک چنداں اثر نہیں پڑا اور نہ اس کو کافی ہی سمجھا گیا جب تک وہ جبریہ قرار نہ دی گئی، تو ہم یہ نتیجہ اخذ کر سکتے ہیں کہ ہندوستان کے عوام الناس بھی اس سے بغیر بالائی جبر و دباؤ کے منتفع نہ ہوں گے۔ نظر بریں امر کہ تجویز زیرِ غور کا نفاذ صرف موجودہ مدارس سے متعلق ہوگا جن کی تعداد اس وقت بہت زیادہ نہیں ہے، میرے خیال میں خرچ کے لحاظ سے بہت تھوڑا فرق ہوگا اگر ان خطوں میں جہاں ابتدائی مدارس موجود ہیں، لڑکوں اور لڑکیوں کی تعلیم جبریہ کردی جائے۔ یہ تو اصلاح کی ابتدا ہی ہو، اور بعد ازاں اس انتظام کو ان حصص ملک میں بھی جاری کیا جائے جہاں فی الحال اسکولوں کا وجود نہیں ہے۔ بلکہ ہمارا یہاں تک منشاء ہے کہ ہندوستان میں ہر درجہ و طبقہ کے لئے ابتدائی تعلیم جبریہ قرار دی جاوے۔

دو اور نہایت ضروری اور بڑی اصلاحیں گورنمنٹ کے زیرِ غور ہیں۔ یعنی اصلاح و توسیع مجلس واضعان قوانین اور ایگزیکٹو و جوڈیشل اختیارات کی علحدگی۔ ابھی یہ نہیں معلوم کہ دونوں مسئلے کس طرح کی صورت و شکل اختیار کریں گے، لیکن اینگلو انڈین ممبر پارلیمنٹ کی گھبراہٹ ان اصلاحات کے متعلق کہے دیتی ہے کہ ان کے متعلق کوئی مفید تغیر جلد واقع ہونے والا ہے۔ ہم جانتے ہیں کہ گورنمنٹِ ہند کی مراسلت مجلس واضعان قوانین کی اصلاح کے متعلق انگلستان روانہ ہو چکی ہے، لیکن اس کی کیا ضرورت ہے کہ ہم فیصلہ قطعی کے انتظار میں ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے رہیں۔ ہمیں اپنے دعاوی و خواہشات کے اظہار کو برابر جاری رکھنا چاہیئے، جن کا بجا ہونا اب بلاشبہ تسلیم کر لیا گیا ہے۔

یہ دو نہایت ضروری اصلاحیں ہیں، جن کا افتتاح گورنمنٹ کے ہاتھوں سے ہوا ہے۔ لیکن ہم اپنے صوبہ کے گورنمنٹ کی ان مساعی کو جو اس جانب ہوئیں نظرانداز کرنا نہیں چاہتے۔ بلکہ ان کے نہایت شکرگذار ہیں۔ ان مساعی کی تفصیل یہ ہے کہ ترقی زراعت کی انتظام میں روپیہ خرچ

کرنا، وڑکی آلات کا بہم پہنچانا، وہاں کے کالج میں ٹکنیکل کلاس کھولنا، میور کالج میں تعلیم علم الحیات کے لئے خاص معلم کا تقرر، اور ان صوبوں کی صنعتوں اور حرفتوں کو ترقی دینے کے لئے پچیس ہزار روپوں کی منظوری۔ اس صوبہ کا مالی نقشہ ابھی شنبہ گذشتہ ہی کو کونسل میں پیش ہوا تھا اور کل اس پر سخت بحث ہو گی۔ میں اس پر اس وقت تفصیلی بحث کرنا نہیں چاہتا۔ لیکن تین خاص مدّات پر میں توجہ مبذول کرانا چاہتا ہوں۔ کیونکہ وہ واقعی نہایت تعجب انگیز ہیں۔ وہ مدیں حسب ذیل ہیں:

ہز آنر لفٹیننٹ گورنر کے لئے ایک نئی ٹرین کی تیاری کا خرچ ۷۰۰۰۰

لکھنؤ میں گورنمنٹ ہاؤس کے باغ کی توسیع ۱۵۰۰۰

دیرہ میں نئی سرکٹ ہاؤس کی درستگی ۷۵۰۰۰ میزان ۲۹۵۰۰۰

اب ملاحظہ فرمایئے کہ اس تقریباً تین لاکھ روپے کی منظوری کو اس ۲۵۰۰۰ کی رقم سے کیا نسبت ہے جو ۴۸۰۰۰۰۰ رعایا کی صنعتی و حرفتی ترقی کے لئے منظوری ہوئی ہے۔ ہم کو امید کرنی چاہیئے کہ آئندہ اس سے بہت بڑی رقم حرفت وصنعت کی ترقی اور ضروری اصلاحات کے لئے منظور کی جاوے گی۔

اب میں چند دیگر سوالات کے جانب متوجہ ہوتا ہوں۔ جن پر ہمیں غور کرنا ہے اور جو بہت ہی ضروری اور مفید ہونے کے علاوہ نہایت ہی وسیع بھی ہیں۔ وہ مسائل یہ ہیں:

صوبہ کی مالی حالت ۔ لوکل اور میونسپل بورڈوں کی حالت ۔
مال گذاری ۔ تعلیم ۔ مجالس واضعان قوانین ۔ سرکاری ملازمت ۔
عدالت ۔ تحریک سودیشی ۔ ہائی کورٹ اور عدالت جوڈیشنل کمشنر کا الحاق ۔ طریقہ بیگار ۔ آب پاشی ۔ آبکاری ۔ اور تیسرے درجہ کے مسافرین ریل کی تکلیفات ۔

یہ سب وہ امور ہیں جن پر ہم بحث کریں گے۔ میں نے ابھی ان میں سے چند کا ذکر گورنمنٹ کے طرزِ عمل کے متعلق کیا ہے اور اگر میں ہر ایک مسئلہ پر کچھ نہ کچھ بحث کروں تو میری تقریر ضرورت سے زیادہ طویل ہو جاوے گی۔ مگر میں تھوڑا تذکرہ صوبہ کی مالی حالت اور تعلیم کے متعلق جو باہم دیگر متحد ہیں اس وقت کرنا چاہتا ہوں۔

ملکی اصلاحات جاری کرنا بہت کچھ روپیہ پر منحصر ہے کوئی اصلاح خواہ کتنی ہی ضروری کیوں نہ ہو ہم شروع نہیں کر سکتے جب تک کہ اس کے اجرا کے لئے ہمارے پاس روپے موجود نہ ہوں۔ مختلف صوبوں کی گورنمنٹیں بہت کچھ کتر بیونت اور کاٹ چھانٹ اپنی آمدنی کے اس حصہ میں کیا کرتی ہیں جو موجودہ معاہدہ کے مطابق گورنمنٹ ہند ان کو عطا کرتی ہے۔ کیونکہ اسی کے اندر ان کو سب خرچ پورا کرنا پڑتا ہے۔ لیکن جو سلوک گورنمنٹ ہند اس معاملہ میں ہمارے صوبجات کے ساتھ کیا کرتی ہے وہ نہایت ہی قابل شرم ہے۔ ہم شاہی خزانے کو سب سے بڑی رقم ادا کرتے ہیں اور اس کے عوض میں اس قدر قلیل عطیے ہمیں ملتے ہیں کہ وہ ہمارے روزافزوں ضروریات کے لئے بالکل ناکافی ہیں۔

ان قلیل عطیات کا نتیجہ یہ ہے کہ ضرورت کے موافق ہم تعلیم، حفظ صحت، لوکل سلف گورنمنٹ اور دوسری اندرونی انتظامات میں ترقی نہیں کر سکتے۔ گورنمنٹ ہند کے اس ناواجب سلوک کے معاملے میں لوکل گورنمنٹ اور مختلف محکموں کے حکام کی ہمدردی ہمارے طرف تھی انہوں نے وقتاً فوقتاً ناکامیابی کے ساتھ مگر نہایت زور سے اس معاملہ میں ہماری وکالت کی ہے۔ مگر ہم موجودہ حالت پر صبر و شکر کئے بیٹھے رہے ایک لفظ بھی اس کی مخالفت میں نہیں زبان پر لائے۔ پائنیر تک نے مجبوراً اس عطیہ کے متعلق جو امداد قحط کے لئے گورنمنٹ ہند نے اس صوبہ کو دیا ہے یہ کہا کہ گورنمنٹ ہند بھی بالآخر مجبوراً ہوئی کہ ان مصیبت زدہ صوبجات کی حالت پر غور فرمائے جو باقاعدہ حکومت کا ایک نمونہ ہیں اور جن سے ایام گذشتہ میں دل کھول کر روپیہ وصول کیا گیا ہے۔ سچ ہے نیکوں کے ساتھ اکثر ایسا ہی سلوک کیا جاتا ہے۔

کسی مہذب ملک کی گورنمنٹ کا سب سے پہلا اور مقدم فرض یہ ہے کہ مناسب ذرائع تعلیم اور حفظ صحت کے بہم پہنچائے۔ جو جسمانی اور دماغی ترقی کے لئے اشد ضروری ہے۔ مگر انہیں معاملات میں ہم نہ صرف دوسرے ممالک کے بلکہ خود ہندوستان کے دیگر صوبجات سے کافی فنڈ نہ ہونے کی وجہ سے بہت ہی پیچھے ہیں۔ اگر اب تک کوئی بات بھی طاعون کے متعلق یقینی دریافت ہوئی ہے تو وہ یہ ہے کہ یہ بیماری ایسی ہی جگہوں پر پھیلتی ہے جہاں کہ حفظ صحت کا انتظام قابل اطمینان نہیں ہوتا۔ مگر تاہم مقامی اور میونسپل مجالس کو علیحدہ اور تنہا چھوڑ دیا گیا ہے کہ وبا کو دور کرنے کے لئے اپنی محدود ذرائع سے کام لیں۔ پاس کا نتیجہ یہ ہو رہا ہے کہ سال بسال

برابر یہ ظالم مرض جس کے اب ہم عادی ہوتے جاتے ہیں، برابر اموات میں ترقی کرتا جاتا ہے۔

تعلیمی معاملات میں مسٹر لیوکس صاحب سابق ڈائرکٹر سررشتہ تعلیم ہمارے بہت بڑے معاون تھے۔ ۱۹۰۱ء کے سالانہ رپورٹ میں انہوں نے اس صوبہ کی ان تعلیمی حاجتوں کو بیان کیا تھا جو اس وقت اشد ضروری خیال کی جاتی تھیں۔ ان سب اصلاحات و ترقیات کے اجرا کے واسطے جن کی انہوں نے سفارش کی تھی (جس میں یونیورسٹی، صنعتی، حرفتی، عام، ابتدائی و درمیانی تعلیم اور خرچ تعمیر وغیرہ سب شامل تھے) ۲۰ لاکھ سالانہ زائد تخمینہ کئے گئے تھے اور یہ بھی کہا گیا تھا کہ باوجود اس زیادتی کے بھی کل خرچ تعلیم پر سرکاری خزانہ سے ۱/ فی کس سالانہ پوری آبادی پر پڑے گا۔ اس پیمانہ سے اگر سب نہیں تو اکثر صوبوں میں تعلیم کا خرچ بڑھا ہوا ہے۔ مگر اس صوبہ کی گورنمنٹ اس قدر خرچ کی منظوری بھی نہ دے سکی۔

تین سال کے بعد اسی مضمون پر بحث کرتے ہوئے اپنی رپورٹ میں مسٹر لیوکس نے پھر بیان کیا کہ میں اپنا فرض سمجھتا ہوں کہ سرکار کی توجہ بار بار ایسے نقص کے جانب مبذول کراؤں، جو سب خرابیوں کی وجہ موجب ہے۔ اس برائی کی جڑ اصل میں تعلیمی مد میں ناکافی خرچ کا ہونا ہے جو اس سے بہت کم ہے جو اسی مد میں دیگر حصص ہندوستان میں ہوتا ہے۔ میرے اس دعوٰی میں اب گنجائش بحث کی نہیں ہے تاہم یہ ظاہر ہے کہ اصلی حالت واقعات تک ابھی کوئی نہیں پہنچا ہے۔ ہندوستان کے تمامی حصص میں صوبجات متحدہ کی پرورش سب سے کم کی گئی ہے اور اس کو ۸۰ روپیہ فی ہزار آبادی پر تعلیمی خرچ کے لئے ملتا ہے۔ حالانکہ بمبئی میں ۲۴۵ روپیہ فی ہزار آبادی پر اسی غرض کیلئے صرف ہوتا ہے، یہ حالت ۲ برس ہوئے کہ تھی۔ مسٹر لیوکس کا بیان ہے اس نقص کو دور کرنے اور صوبجات متحدہ کو بمبئی کی شاہ خرچی تک پہنچانے کے لئے تعلیمی خرچ کو ۳۸ لاکھ کے بجائے ایک کروڑ ۱۱ لاکھ کر دینا چاہیئے۔

اس کھلی ہوئی غیر منصفانہ زبردستی کو ظاہر کرنے کے بعد مسٹر لیوکس فرماتے ہیں:

"اگر یہ اعداد صحیح ہیں، تو یہ کہہ کر وہ نہایت تحیر خیز ہیں چھٹکارا حاصل نہیں ہو سکتا۔ یہ ضروری ہے کہ ان پر غور کیا جائے۔ ان کی لاجواب منطق کا اقرار کیا جائے اور ایسی وجوہ غیر منصفانہ غیر مساویات کو دور کرنے کی کوشش کی جائے۔

ہندوستان کی مسلمہ تعلیمی ضروریات اس وقت تک تکمیل کو پہنچی ہوئی نہیں کہی جا سکتیں جب تک کہ ان صوبجات کے بعید نقصانات کی تلافی نہ کی جاوے جو بہ لحاظ آبادی و رقبہ کے ہندوستان کے کسی صوبہ سے کم نہیں ہیں۔"

ایک سال بعد اپنی آخری رپورٹ میں قبل پنشن لینے کے مسٹر لیوس اس دعویٰ کا پھر اعادہ فرما کر واقعی حالات کا بیان یوں فرماتے ہیں:

"آٹھ سال کے بعد اب بھی ہم صوبجات متحدہ کو اسی حالت میں پاتے ہیں جس میں کہ وہ ابتدا میں تھے اور اس کی جگہ اب بھی باستثنا، جدید صوبہ سرحدی کے فہرست کے آخر میں ہے۔ لیکن آخر الذکر بھی ابتدا ہی میں اس منزل کے قریب پہنچ گیا ہے جہاں ہمارا صوبہ مقیم ہے۔ یہ صحیح ہے کہ اس آٹھ سال کے زمانہ میں فی ہزار آبادی پر تعلیمی خرچ ۸۰ روپیہ سے بڑھ کر ۹۹ تک پہنچ گیا ہے۔ لیکن اس کے مقابل میں بمبئی کا خرچ جس کا نمبر اول ہی ۱۸۳ روپیہ سے بڑھ کر ۲۴۵ روپیہ کی رقم پر جا پہنچا ہے۔"

ان سب واقعات پر غور کر کے اس سے انکار نہیں ہو سکتا کہ ہمارے صوبہ کے ساتھ نہایت بدسلوکی ہوئی ہے۔ یہ عین موقعہ ہے کہ ہر قسم کی بے انصافی کو لوکل گورنمنٹ ہند دور کرے۔ آخر الذکر کے ساتھ ہمارے معاہدے کی ترمیم ضرور ہونی چاہیئے جس کا وقت سال رواں میں آئے گا، تاکہ تعلیمی اخراجات کے لئے زیادہ رقم مہیا کی جا سکے۔

میری رائے ہے کہ ہم لوگوں کو مسٹر لیوس کا نہایت مشکور ہونا چاہیئے کہ وہ اپنے زمانۂ ڈائرکٹری میں برابر مردانہ دار ان واقعات کو گورنمنٹ کے سامنے پیش کرتے رہے اور یہ کہتے رہے کہ اخراجات تعلیم کی رقم کے مقرر کرنے میں انصاف سے کام لیا جانا چاہیئے۔ چنانچہ اپنی رپورٹ میں مسٹر لیوس لکھتے ہیں:

"میں آپ سے رخصت ہوتا ہوں، لیکن اس کے قبل کہ میں ان صوبجات کو الوداع کہوں میں یہ چاہتا ہوں کہ جن لوگوں کے درمیان میں میں رہا ہوں اور جن کے حقوق کا میرے نزدیک کافی خیال نہیں رکھا گیا ہے۔ ان کی طرف

سے ایک آخری خط لکھ کر اپنے تئیں اپنے فرض سے سبکدوش کروں''۔

کاش جن صاحبوں کی مُہر کہ خزانہ سرکاری پر ہے ان کے دلوں پر مسٹر لیوس کے کہنے کا اثر ہوتا۔

تعلیم بلافیس کے مسئلہ پر میں نے گورنمنٹ ہند کے اس چٹھی کا تذکرہ کیا ہے جو لوکل گورنمنٹوں کے نام جاری ہوئی ہے۔ بلافیس تعلیم دیئے جانے کے موافق تحریک اب برابر تیزی سے پھیل رہی ہے جیسا کہ مسٹر لیوس نے لکھا تھا فیس کی آمدنی کی میزان ابتدائی مدارس میں نہایت قلیل ہے یہ رقم ۶-۱۹۰۵ء میں صرف ۵۸۴۳۱ روپیہ تھی اور چونکہ شرح فیس اپر پرائمری درجوں میں زیادہ ہے لہٰذا ہم کہہ سکتے ہیں کہ غالباً صرف ۳۰۰۰۰ روپیہ آمدنی لور پرائمری درجوں کی فیس سے ہوتی ہے۔ جن میں ⅞ حصہ کل طلبہ کا پایا جاتا ہے۔ اس لئے گورنمنٹ کو بہت ہی تھوڑا خرچ کرنا پڑے گا، جس سے لوکل بورڈ اس قابل ہو جاویں گے کہ ہر جگہ ابتدائی تعلیم بلافیس دی جاسکے، اور اگر تھوڑا سا روپیہ خرچ کیا جاوے تو تمام صوبہ میں ادنیٰ اور اعلیٰ دونوں ہی قسم کی تعلیم بلافیس ہو سکتی ہے۔ نظر بریں کہ یہ خرچ اس ترقی کے مقابلہ میں کچھ بھی نہیں ہے جو تعلیم کو بہ حیثیت مجموعی حاصل ہوگی ہم لوکل گورنمنٹ پر زور ڈالنا چاہتے ہیں کہ وہ گورنمنٹ ہند کی اس تحریک کا بڑی گرمجوشی سے استقبال کرے اور اس کی تائید کرے۔ ابتدائی تعلیم کو جبریہ قرار دینے کے متعلق ہمارا یہ فرض ہے کہ گورنمنٹ پر یہ اچھی طرح سے واضح کر دیا جائے کہ رائے عامہ نہ صرف اس کارروائی کے لئے آمادہ ہے بلکہ عملاً اور نہایت جوش وخروش سے دعویٰ کرتی ہے کہ اس پر فی الفور سرعت سے عمل کیا جائے۔

اب ہم تعلیم نسواں کی طرف متوجہ ہوتے ہیں۔ مسٹر لیوس کے اس رپورٹ پر نظر ڈالتے ہوئے جس میں انہوں نے بیان کیا تھا کہ لڑکوں کی طرح سے تعلیم نسواں کے لئے یہ صوبہ دیگر صوبہ جات کے بہت پیچھے ہے۔ گورنمنٹ نے اپنی حمایت کی کوشش ان الفاظ میں کی ہے:

> ''ڈائرکٹر صاحب کہتے ہیں کہ تعلیم نسواں پر بھی ان صوبجات میں بہ نسبت دیگر صوبہ جات کے کم خرچ ہے، لیکن روپیہ ایسے مصرف میں نہیں خرچ کیا جا سکتا جس میں حسب خواہش اور خاطر خواہ نتائج پیدا کرنے کے لئے ذرائع موجود نہ ہوں''۔

ممکن ہے کہ ۱۹۰۲ء میں اس بیان میں کچھ صداقت ہو۔ لیکن آج بلاشبہ یہ اصلیت سے دور ہے، جیسا کہ ۱۹۰۶ء کی رپورٹ میں نہایت مشرح طور سے مسٹر لیوس نے ظاہر کر دیا ہے۔ وہ بیان کرتے ہیں کہ اب تعلیم نسواں کی ترقی کے لئے معتدبہ رقوم کامیابی کے ساتھ خرچ کرنے کے طریقے اور راستے موجود ہیں۔

کوئی شبہ نہیں ہو سکتا کہ لوکل گورنمنٹ نے واقعی اس امر کو تسلیم کر لیا ہے کہ اس کمیٹی کی قابل تعریف رپورٹ جو بصدارت رائے بہادر بابو گیانندر ناتھ چکرورتی گورنمنٹ کو عملی اور یقینی طریقہ توسیع تعلیم نسواں کے متعلق صلاح دینے کے لئے منعقد ہوئی تھی صرف یہ بات ہی ظاہر نہیں کرتی کہ اب تعلیم نسواں کی مانگ تیزی سے بڑھ رہی ہے۔ بلکہ یہ بھی واضح کرتی ہے کہ کیونکر عقلاً و عملاً اس کو ترقی دی جائے اور نیز قابل عمل طریقوں کا نہایت مفید خاکہ بھی اس میں موجود ہے۔ اس کی تمام سفارشوں پر واقعی اور پوری طور سے عمل کرنے میں مسٹر لیوس کے بیان کے بموجب چھ لاکھ روپیہ سالانہ کا صرف ہے اور یہ رقم ایسے کام کے لئے کسی طرح زیادہ نہ تھی، لیکن چونکہ یہ رقم گورنمنٹ کے بساط سے بڑھ کر تھی اس لئے مسٹر لیوس نے ایک ترمیم شدہ نظام تیار کیا جس کے متعلق نصف رقم یعنی صرف تین لاکھ سالانہ خرچ کرنا پڑتا۔ لیکن یہ رقم بھی بہت زیادہ تھی اور گورنمنٹ نے افسوس کے ساتھ اعلان کیا کہ سال آئندہ کے واسطے زائد منظوری کے لئے روپیہ موجود نہیں ہے۔

اس موقعہ پر پھر وہی بدنصیب پالیسی ان صوبجات میں صیغہ تعلیم کو بھوکوں مارنے کی برتی گئی جو متعدد بار ظاہر اور مردود ہو چکی ہے۔ بےشک یہ زیادہ تر بوجہ ہماری معاہدہ کی ان سخت شرائط کے ہے جو گورنمنٹ ہند سے کیا گیا ہے اور جیسا کہ میں نے ابھی بیان کیا ہے اس کی زیادہ انصافانہ اور مساویانہ شرائط پر ترمیم کرنے کے لئے زور ڈالنا چاہیئے جو ہماری آبادی اور محصولات کے حسب حالی ہو۔ لیکن ہماری لوکل گورنمنٹ بھی الزام سے بری نہیں ہو سکتی۔ یہ ہمارا فرض ہے کہ اس معاملہ کو ہم ہر طریقہ اور ہر ذریعہ سے اپنے حکام کے قلب پر نقش کر دیں۔ بلا زائد منظوری کے عام یا نسوانی تعلیم میں کچھ ترقی نہیں ہو سکتی۔ آخرالذکر قسم کی تعلیم کے متعلق ہماری گورنمنٹ کا برتاؤ نہایت بے دردی کا ہے۔ اب ہم کو صرف

یہ کرنا باقی ہے کہ زور ڈال کر خالی خولی ہمدردی کو سخاوت اور کشادہ دلی کی شکل میں تبدیل کرا دیں کہ کم از کم اس ترمیم شدہ نظام کو بغرض ترقی تعلیم نسواں جسے سابق ڈائرکٹر صاحب نے تیار کیا تھا عمل میں لاوے۔

الغرض ہم کو یہ کبھی فراموش نہ کرنا چاہیئے کہ اس نیک کام میں ہم کو خود بھی بہت کچھ کرنا ہے۔ سب سے پہلے ہمارا کام یہ ہوگا کہ عوام میں دلچسپی پیدا کریں اور بعد ازاں گورنمنٹ کو وہ عملی اور ہمدردانہ مدد دیں جس کے بغیر ہماری عورتوں کی تعلیم کا مسئلہ جو ہمارے وطن کے لئے بیحد ضروری اور مفید ہے اطمینان کے ساتھ حل نہیں ہو سکتا۔

صنعتی تعلیم و تربیت کا مسئلہ میری رائے میں ان سب مسائل میں بہت زیادہ ضروری اور مفید ہے جس پر اس کانفرنس کی توجہ منعطف کی جائے گی۔ اس کے فائدہ کا انحصار نہ صرف اس کے اس اثر پر ہے، جو ملک کی اصلی اور تجارتی فلاح پر پڑے گا بلکہ اگر اس سے زیادہ نہیں تو کم از کم اسی قدر اس عام اثر پر بھی جو ہماری تمامی قومی زندگی پر پڑے گا۔ کیونکہ جب تک ہمارے یہ نوجوان یہ یقین رکھیں گے کہ اس جہاں میں نشو و نما حاصل کرنے کے لئے اصلی اور اعلیٰ درجہ کا طریقہ اگر سرکاری ملازمت کے سوا کچھ ہے تو وہ طبابت اور پیشہ قانونی ہے، اس وقت تک یہ ناممکن نظر آتا ہے کہ سچا جوش آزادی کا اور اپنے اوپر بھروسہ کرنے کا قوم میں پیدا ہو سکے۔ اگر ہمارے نوجوان سرکار کی ماتحتی میں حصول معاش پر نظر رکھیں گے تو یہ ظاہر ہے کہ وہ تمام عمر دوسروں پر بھروسہ کرتے رہیں گے اور حکام کے عنایات پر ترقی اور حصول معاش پر نظر رکھیں گے تو یہ ظاہر ہے کہ وہ تمام عمر دوسروں پر بھروسہ کرتے رہیں گے اور حکام کے عنایات پر ترقی اور حصول معاش کے لئے ان کی نظر رہے گی، اور بدیں وجہ وہ اپنے پیروں پر کھڑے نہیں ہو سکیں گے۔ اور یاد رکھنا چاہیئے کہ یہ حالت برابر جاری رہے گی خواہ کتنی ہی زیادہ تعداد عہدوں کی کیوں نہ ہو اور کتنے ہی اعلیٰ درجہ کے عہدے ہندوستانیوں کے قبضہ میں کیوں نہ ہوں۔ جب تک کہ ہماری تعلیم یافتہ جماعت ان بیڑیوں میں پھنسی ہے اس وقت تک کوئی اصلی قومی زندگی اور خود مختارانہ طرز عمل و احساس حاصل نہیں ہو سکتا۔ علاوہ بریں سارے جدید ممالک میں اصلی عمل طاقت اور اثر روز بروز ان طبقوں سے نکلا جاتا ہے جو سرکاری ملازمت کی جستجو

میں رہتے ہیں اور ان لوگوں کو حاصل ہوتا جاتا ہے جو حکام سے کسی عنایت کے خواہاں نہیں ہیں اور گورنمنٹ سے کچھ نہیں چاہتے ہیں۔ بلکہ نہایت مضبوطی اور زور کے ساتھ اپنے ہی پیروں کے بل کھڑے ہو کر اپنی لیاقت اور قوت کے بھروسہ پر معاش اور رتبہ حاصل کرتے ہیں لیکن ایسا طبقہ زمینداروں اور تاجروں اور صنعت و حرفت پیشہ لوگوں ہی میں سے بن سکتا ہے اور انہیں کے لئے صنعتی تعلیم اور تربیت اعلیٰ درجہ کی نہایت ضروری اور مفید ہے، کیونکہ وہ زمانہ بہت عرصہ ہوا کہ گذر چکا ہے جب پرانے مروجہ قاعدوں کا علم اور ناتربیت یافتہ ذہن صنعت و حرفت کے میدان میں کامیابی کی تکمیل کے لئے کافی سمجھے جاتے تھے۔

اس لئے یہ ہمارے لئے بحیثیت ایک مجلس کے بالخصوص ضروری ہے کہ کسی ممکن الحصول موقع اور مدد کو ان نوجوانوں کے ہاتھ سے نہ جانے دیں جو ہمارے جانشین ہونے والے ہیں تاکہ وہ ہماری قومی زندگی کے اس بڑے بھاری نقص کو دور کر سکیں۔ میرے خیال میں ہمارے وطن کی آئندہ ترقی کے لئے یہ بات ضروری ہے کہ ہم میں سے ہر ایک اس کو خوب اچھی طرح سے سمجھ لے۔ واقعات کے معاملہ میں آنکھیں بند کرنا یا یہ خیال کرنا کہ ہم واقعی ایسے لوگوں سے جو ضرورت زمانہ کے لحاظ سے ہمیشہ حکام کے پاس اپنی خواہشات اور ضروریات کے لئے دوڑا کرتے ہیں مضبوط قوم بنا سکیں گے ایک فضول اور عبث فعل ہے۔

خوش قسمتی سے گورنمنٹ نے اس جانب کارروائی کرنے کی خواہش ظاہر کی ہے جس کی تکمیل کے لئے ایک نیا کلاس رڑکی کالج میں کھولا گیا ہے اور حرفتی اسکول لکھنؤ میں قائم ہے۔ اس سے گورنمنٹ کی صداقت اور نیک نیتی ثابت ہوتی ہے۔ گورنمنٹ نے محض سڑک بنوا دی ہے، چلنا اس پر ہمیں کو ہے اور وہ ہم ہیں جو اپنے گرم جوشی اور ہمدردی اور عملی مدد کے ذریعہ سے عوام الناس کو سکھا پڑھا کر سمجھا بجھا کر اس تحریک میں جان ڈال دیں گے اور اس کی سرسبزی اور زندگی کے لئے ضروری طاقت مہیا کریں گے۔ اس لئے ہم کو فوراً کسی قابل عمل فرض کا اظہار کرنا چاہیئے اور یہ خواہش کرنی چاہیئے کہ کل ساز و سامان سے لیس ایک صنعتی مدرسہ ان صوبجات میں قائم کیا جائے اور ایک اسکول ہر قیمت میں بنایا جائے۔ یہ خواہش کچھ غیر مناسب نہیں ہے اور نہ اس سے کم پر ہم قناعت کر سکتے ہیں۔ اگر گورنمنٹ روپیہ کی کمی کا عذر کرے تو ہم بار بار یہ

بتادیں گے کہ صوبجات متحدہ تعلیمی حیثیت سے بہ نسبت جو دوسرے صوبوں کے کتنے پیچھے ہیں اور کیسا بُرا سلوک اس معاملہ میں ان سے کیا جاتا ہے اور اپنے منصفانہ اور عاقلانہ دعوی کو گورنمنٹ کے سامنے بغرض توجہ برابر پیش کرتے رہیں گے۔

حضرات! مجھے خوف ہے کہ میں نے آپ کے صبر و تحمل کی انتہا کر دی ہے۔ لیکن میں التجا کرتا ہوں کہ تھوڑا سا اور عرض کرنے کی اجازت ہو۔ اس وقت ہمارا کام اور ہمارا فرض یہی ہے کہ ہم ایک ایسی قوم بنا کر تیار کریں جو اقوام دنیا میں معزز رتبہ حاصل کر سکے۔ یہ کہنا آسان ہے لیکن کرنا مشکل ہے۔ کیونکہ اس کے معنی یہ ہیں کہ ایک خاص قومی کیریکٹر بنا دیا جائے، افراد اور فرقوں کے اختلافات مٹا دیئے جائیں اور مشترکہ خیالات کا ایک ایسا مجموعہ تیار کیا جائے، جو کل اقوام اور مذاہب پر حاوی ہو اور جس میں اختلافات کی گنجائش نہ ہو، جس کے معنی دوسرے لفظوں میں یہ ہوئے کہ ملکی معاشرتی اور تمدنی ترقی کی کوشش کی جاوے۔

اب سوال یہ ہے کہ ہم نے کس قدر ترقی ہندوستانیوں کو ایک قوم بنانے میں کی ہے۔ میرا جواب تو یہ ہے کہ اب تک بہت تھوڑا کام کیا گیا ہے۔ لیکن اس وقت بالخصوص ہم کو اس سوال کے دو جوابات پر غور کرنا ہے۔ یہ ایک دوسرے سے بالکل مخالف ہیں اور مخالفت انتہا اور حد کو پہنچی ہوئی ہے۔ ایک طرف تو ہمارے انگریز دوست دعوی کرتے ہیں کہ ابھی کچھ بھی نہیں ہوا ہے اور یہ کہ ہندوستانیوں کی زندگی میں قومیت کا نشان تک نہیں ہے۔ دوسرے جانب فریق گرم کے اصحاب ہیں جو اپنے طرز عمل سے یہ یقین دلانا چاہتے ہیں کہ یہ کام گویا اختتام کو پہنچ گیا ہے۔ میرے خیال میں یہ دونوں باتیں بالکل لغو اور سخت شر انگیز ہیں۔ میں اپنے انگریز دوستوں سے عرض کرتا ہوں کہ اگر آپ ذرا آنکھ کھولنے کی تکلیف گوارا فرمائیں گے، تو آپ پر ظاہر ہو جائے گا کہ ایسی قوتیں اس وقت بھی برسر کار ہیں کہ اگر ان کو مجتمع کر کے ان سے کام لیا جائے تو وہ وقت دور نہیں کہ ایک بڑی شاندار قوم دنیا میں پیدا ہو جائے۔ یہ سچ ہے کہ عوام الناس جاہل ہیں اور ہندوستان کے ہر صوبے میں مذہبی اور ذاتی اختلافات موجود ہیں۔ لیکن یہ بحث کرنا ایک فعل عبث ہے کہ ہر شہر اور قصبہ میں حتی کہ خود ہمارے کم ترقی یافتہ صوبے میں ایسے افراد ہر مذہب اور ذات کے جن کی تعداد میں روز بروز اضافہ ہوتا جاتا ہے موجود نہیں ہیں، جن میں قومی روح پوری طور سے حلول کر گئی ہے اور مناسب موقعوں میں ان کو یہ قابلیت حاصل ہے کہ وہ اپنے سارے

ہموطنوں کے دلوں کو اسی نور سے منور کر دیں۔ اپنے "گرم" دوستوں سے یہ کہوں گا کہ اگرچہ ہر انصاف پسند شخص ان طاقتوں کی موجودگی کا اقرار کرے گا مگر اس کے ساتھ ہی اس امر کا بھی اقرار کرنا ہوگا کہ یہ طاقتیں بالذات توم نہیں کہا سکتیں۔ انگریزوں سے ہم یہ کہتے ہیں کہ ان طاقتوں کو آپ نے ہی بنایا ہے جو نہایت استقلال او رتیقن کے ساتھ ہند کی نجات کا باعث ہو رہی ہیں۔ آپ نے نہ صرف ان کو خلق ہی کیا ہے، بلکہ ان کو ایسی قوت اور کثرت کے ساتھ مجتمع ہونے دیا ہے کہ اب ان کا روکنا اور دبانا آپ کی طاقت سے باہر ہو گیا ہے۔ نہایت احسان مندی کے ساتھ ہم اقرار کرتے ہیں کہ انگلستان نے ہم کو اعلیٰ درجہ کی تعلیم اپنی زبان، اپنے علم ادب، اپنے علوم و فنون اور سب سے زیادہ اپنے آزاد اصول حکومت کے ذریعہ سے دی ہے۔ ایک صدی سے ہمارے دماغ کی پرورش اسی تعلیم سے ہو رہی ہے۔ اب ہم بلوغ کے قریب پہنچ چکے ہیں۔ اب ہم اس قابل نہیں ہیں کہ وہی بچوں کے سے کپڑے پہنیں، جو انگلستان نے ایک زمانے میں ہم کو عطا کئے تھے اور فطرتاً ہم نہ صرف مردانہ لباس کے خواہشمند ہیں بلکہ اپنی ان دن دونی رات چوگنی ترقی کرنیوالی تحریکات کے لئے زیادہ آزادی چاہتے ہیں، جن کا تعلق اس دائرہ علوم سے ہے جس میں ہم نے پرورش پائی ہے۔ موجودہ لبرل گورنمنٹ کو اس تنبیہہ سے سبق حاصل کرنا چاہیئے جو ۳۰ برس پہلے ایک کنسرویٹو وائسرائے کی زبان سے نکلی تھی۔ ایک نہایت مشہور تقریر میں لارڈ ڈلفن نے دربار کونسل میں فرمایا تھا:

"گورنمنٹ ہند ایک اعلیٰ درجہ کی کنسرویٹو گورنمنٹ ہے اور میں امید کرتا ہوں کہ یہ ہمیشہ ایسی ہی رہے گی۔ لیکن میں ایک ضرب المثل کا اعادہ کرنا چاہتا ہوں جس کی صحت پر آپ کی کہنگی دلالت کرتی ہے، وہ یہ کہ تبدیل واقعات سے بالاصل جو ترقیاں وقوع میں آتی ہیں، وہ ایک کنسرویٹو حکمت علمی کی بہترین بنیاد ہیں اور کسی طرح بھی اس کے مخالف نہیں ہیں۔ کوئی حکومت واقعی کنسرویٹو ہو سکتی ہے جبتک اس کی حکمت نہایت دور بینی اور پیش بینی کے ساتھ چارہ ساز نہ ہو۔ وقت پر چارہ سازی کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ سخت انقلابات رک جاتے ہیں۔ قضا و قدر نہایت ایماندار شاطر ہیں اور کسی قوم کو، کسی گورنمنٹ کو اور کسی طبقہ کو شہ رکھے بغیر مات نہیں دیا کرتے۔ یہ ہمارا فرض ہے اور بہتری اسی میں ہے کہ اس اطلاع سے مطلع ہو کر اپنے مہرون

کو نکالیں، نہ صرف سیاست بلکہ سب امور میں یہ قانون ناطق ہے کہ قوی اور بہتر کمزور اور بدتر پر غالب آتے ہیں۔ جو لوگ واقعات کے نشوونما سے اپنی معاشرت کی اصلاح نہ کر کے ان کے مطابق اپنے تئیں نہ بنادیں گے، ان کو فرمان عالم کے بموجب قبل از وقت فنا ہونا لازم ہے۔"

حضرات! تقدیر نے اب تک بہر طور نہایت دیانت کے ساتھ کام کیا ہے۔ اس نے آہستہ (بقول لارڈ ملٹن کے) تبدل واقعات قائم کر دیا ہے اور اب جیسا کہ اس تبدیلی کا منشا ہے وہ ترقی اور اصلاحات کی مدّعی ہے۔ اس نے طبقۂ حکام انگریز سے باواز بلند "ششہ" کہہ دیا ہے۔ گو یہ فرق اتنا آہستہ رَو ہے کہ واقعات کے نشوونما کے مطابق یہ اپنے آپ کو اب تک تبدیل نہیں کر سکا ہے۔ اس نے ہمارے ان ہموطنوں سے بھی پکار کر "ششہ" کہہ دیا ہے، جو اس سے زیادہ تیز چلنے کے خواہشمند ہیں جتنا کہ واقعات کی نشوونما اجازت دیتی ہے۔ دونوں کو لازم ہے کہ اس تنبیہ سے متنبہ ہو کر اپنے مُہرے ان کی زد سے ہٹا لیں۔ ان دونوں میں سے کسی کو بھی تقدیر کے عظیم الشان کام کے پورا ہونے میں رکاوٹ نہ پیدا کرنی چاہیے اور لارڈ مکالے کی اس پیشین گوئی کے پورا ہونے میں حارج نہ ہونا چاہیے جو ان قابل یادگار الفاظ میں موجود ہے:

"جب کبھی وہ دن آویگا انگریزی تاریخ میں وہ سب سے زیادہ قابل فخر ہوگا ایک ایسی بڑی قوم پر جو غلامی اور ضعیف الاعتقادی کے قعر میں پڑی ہو، حکومت کو اس کو اس قابل بنا دینا کہ وہ آزادی کے حقوق کی خواہشمند ہو اور ان حقوق کے حاصل کرنے کے قابل بن جاوے، بلاشبہ ہم کو تحسین و آفرین کا مستحق بنا دے گا۔"

تاریخ انگلستان کا وہ نہایت قابل فخر دن جو اس کے لئے خاص شوکت کا باعث اور قوم برطانیہ کی اعلیٰ ترین میراث ہوگا، اب محض خواب و خیال نہیں ہے۔ تقدیر ہمکو روز بروز اس دن سے قریب لئے جا رہی ہے۔ طبقۂ حکام کو اس صبح صادق کے نور سے آنکھ نہ چرانی چاہیے اور نہ ہمارے ہموطنوں کو غلطی سے اس کو آفتاب نصف النہار قیاس کر لینا چاہیے۔ بلکہ دونوں کو متفق ہو کر تیرہ اختری کی سیاہی کو شمع خاوری کے سامنے سے دور کرنے کی کوشش کرنی چاہیے۔ دونوں کو جھک کر مؤدبانہ سحر طالع کا استقبال کرنا چاہیے اور کہنا چاہیے کہ: اے امید باعث آبادی ما!

کشمیر درپن، الہ آباد، جلد ۵، شمارہ ۳، ضمیمہ ملحق ۱۹۰۷ء

یوپی میں انڈین نیشنل کانگریس کی
پہلی صوبائی کانفرنس کا خطبۂ صدارت

●●

## مطبوعاتِ جدیدہ

# رہبرِ تحقیق

تبصرہ: از قاضی عبدالودود

رہبرِ تحقیق[1] (= رہبر) اُردو سوسائٹی، شعبۂ اُردو، لکھنؤ یونیورسٹی (= سوسائٹی) کی شائع کتاب ہے۔ سوسائٹی کے "نگراں" ایک پروفیسر ہیں، اس کی مجلس مشاورت میں ایک پروفیسر اور ۲ پی۔ ایچ۔ ڈی ہیں، اور مجلس ادارت ایک پی۔ ایچ۔ ڈی اور ۲ "ریسرچ اسکالروں" پر مشتمل ہے۔ رہبر کی اشاعت غالباً ان طلبہ کی رہبری ہے، جو تحقیق کے میدان میں قدم رکھ چکے ہیں، یا رکھنے والے ہیں۔ یہ ۱۷ اصحاب کی تحریروں کا مجموعہ ہے، ان میں صرف ایک خاص طور پر رہبر کے لئے لکھی گئی ہے اور نگراں کے رشحات قلم سے ہے۔ "حرفِ چند" بھی ان ہی کا لکھا ہوا ہے، اس میں "چیف ایڈیٹر" کو الفاظ میں داد دی گئی ہے: ڈاکٹر کی شخصی دلچسپی، بے اندازہ مشقت اور پسپائی سے مسلسل انکار کی وجہ سے یہ مجموعہ ترتیب و طباعت کے ہفت خوان[2] طے کر سکا۔ صـ ب۔ سطورِ ذیل سے ناظرین کو اس کا اندازہ ہو سکیگا کہ لکھنؤ میں "ہفت خوان" کسے سمجھتے ہیں، اور مرتبین نے انھیں طے کس طرح کیا ہے، مگر میں بہت اختصار سے کام لونگا، اور جو عبارتیں رہبر سے نقل ہونگی، ان کا املا وہی ہوگا جو رہبر میں ہے۔

فہرست مندرجات سے معلوم ہوتا ہے کہ صـ۱۶ میں ایک خطبۂ صدارت کا اقتباس بعنوان "اردو تحقیق" درج ہے، لیکن، نہ یہ اس صفحے میں ہے، نہ کہیں اور، صـ۳۸ میں ایک دوسرے خطبۂ صدارت کا اقتباس البتہ موجود ہے۔

"حرفِ چند" صـ ج سے معلوم ہوتا ہے کہ مرتبین نے جو کچھ جمع ہوا تھا، سب کا سب نہیں، اس کا انتخاب رہبر میں شامل کیا ہے۔ پروفیسر نذیر احمد کے ۲ مقالوں (ان کا ذکر بعض مقالوں میں ہے) کا عدم شمول حیرت انگیز ہے۔

سیم ولر (ڈکنس کا ایک مشہور مخلوق ذہنی، رجوع بہ پکوک پیپرس) نے عدالت میں گواہی دیتے ہوئے اپنے خاندانی نام کے متعلق کہا تھا I spells it with V۔ لوگ اسے W سے لکھتے تھے، اس موقع پر اس نے انلوگوں سے بے پروائی کا اعلان ہی نہیں کیا، ساتھ ساتھ ایک مسلّمہ قاعدے کی خلاف ورزی بھی کی، یعنی یہ کہ ضمیر واحد متکلم کے لئے فعل جمع کی جگہ فعل واحد استعمال کیا۔ اُردو میں سیم ولر کے نقشِ قدم پر چلنے والے ہزاروں ہیں، اغلاط املا کا ذکر ہی فضول ہے، مگر ایک انگریزی لفظ catalogue کی جو ایک نئی شکل رہبر میں صـ۱۲۶ میں ۳ جگہ ملتی ہے، اس سے میں ناظرین کو ناواقف نہیں رکھنا چاہتا، یہ "کٹیالاگ" ہے۔

---

۱۔ دو چار صفحوں میں "حرفِ چند" وغیرہ، مقالات وغیرہ ۷۵ صفحات میں تقطیع $\frac{۲۲\times۱۸}{۸}$ قیمت ۱۰ روپے

۲۔ خوان، کی جگہ "خان" چاہیے۔ رجوع بہ فرہنگ فارسی جلد ۴ مؤلفہ ڈاکٹر محمد معین، طبع ایران

میری مضمون کی اشاعت کی اجازت مجھ سے لینا غیر ضروری متصور ہوا، مگر یہ بتایا گیا ہے کہ آج کل کی تحقیق نمبر سے ماخوذ ہے۔ یہ اس وقت پیش نظر نہیں اور میں یہ کہنے سے قاصر ہوں کہ جو اغلاط طباعت رہبر میں ہیں، وہ اس میں بھی ہیں، یا نہیں۔ اگر ہیں، اور اشاعت کی اجازت مجھ سے لی گئی ہوتی، تو میں اس کی تصحیح کر دیتا، اور یہ بھی ممکن ہے کچھ ترمیم کرتا۔ میرا مضمون رہبر میں بہت غلط چھپا ہے۔ بعض اغلاط کا اس جگہ ذکر کیا جاتا ہے۔ میں نے دہلی کے رسالے "ہما" کا ایک اقتباس یا اس کے مطالب اپنی عبارت میں پیش کیے اور اس کے بعد میں نے اپنی طرف سے کچھ اضافہ کیا تھا، رہبر میں یہ سب اس طرح چھپا ہے کہ پڑھنے والا اگر وہ پہلے اس مضمون کو دیکھ نہیں چکا ہے، تو لازماً یہ سمجھیگا کہ میں نے جو اضافہ کیا تھا، وہ بھی 'ہما' میں تھا۔ میں نے جو کچھ لیا تھا وہ "دوست بن گیا" پر ختم ہو گیا ہے، اس کے بعد جو کچھ ہے، وہ اضافہ ہے۔ مضمون کے اقتباس ذیل میں "موصوف نے" سے قبل ایک لفظ چھوٹ گیا ہے۔

"جناب ڈاکٹر ذاکر حسین جس زمانے میں دانشگاہ برلن کے متعلّم تھے ایک استاد سے ٹکرا گئے۔ اس کی زبان سے صرف ایک لفظ نکلا گدھا؛ موصوف نے (اس کے مدّعا کے خلاف اس کا یہ غلط مطلب لیا کہ وہ اپنا تعارف کرا رہا ہے، اور گدھا اس کا نام ہے) فوراً کہا ذاکر حسین، وہ بہت خوش ہوا اور ان کا دوست بن گیا۔ مسٹر نور الدین احمد مجھ سے کہتے تھے کہ میں نے موصوف سے اس کے متعلق دریافت کیا تھا، انہوں نے کہا کہ یہ جرمنی کا پرانا لطیفہ ہے، میرا اس سے کچھ تعلق نہیں۔" ص ۱۲۱

میری مضمون میں غالب کی تیغ تیز کا ایک اقتباس درج ہے، اس کا خاتمہ اس فارسی مصرع پر ہوتا ہے۔ "چشم مخالفان بیازن بتیر" یہ اقتباس رہبر کی ۶ سطروں میں آیا ہے، سطر ۵ میں صرف یہ الفاظ ہیں "چشم مخالفان بیازن"، اور اس کے بعد جگہ خالی ہے۔ (ایک سطر میں عموماً ۱۵، ۱۶ اسطور) مصرع سطر ۶ میں تمام ہوا ہے، اور "بتیر" کی جگہ میز مرقوم ہے، مگر اس کے بعد "نہیں۔ ص ۱۲۲ میں کاکو کے عوض کاکوری چھپا ہے۔

ایک صاحب نے "حالی بحیثیت شاعر" پر تبصرہ لکھا تھا، اس کا ایک اقتباس رہبر کے ص ۱۲۵ میں درج ہے:
"ڈگری حاصل کرنے کے لئے جو مقالے لکھے جاتے ہیں، ان میں عموماً دو قوتیں کام کرتی ہیں؛ ایک تو قوتِ حیوانی ہے جس کا تعلق ماخذوں کی ورق گردانی ہے (کذا)، دوسری قوت ذہنی و فکری ہے جس کا تعلق محاکمہ و اخذ نتائج سے ہے، لیکن ایک تیسری قوت اور بھی ہے، جو اس تمام استقرا و استنباط کو ایسے اسلوب سے پیش کرتی ہے کہ مقالہ خود اپنی جگہ پارۂ ادب ہو جاتا ہے، اور اس قوت کا نام قوت عبقریت ہے۔ پھول چن چن کر دامن بھر لینا آسان ہے،

لیکن ان کو خاص سلیقہ و حسن کے ساتھ گلدستہ (کذا) کی صورت دینا بڑا ذوقِ سلیم چاہتا ہے۔"

اس سے بھی بحث نہیں کہ کس "قوت" کی کیا اہمیت ہے، اگر کوئی صاحب یہ بتا سکیں کہ تبصرہ نگار کے نزدیک تیسری قوت کس مقالہ نگار میں ہے، تو میں ممنون ہونگا۔

ایک صاحب لکھتے ہیں "اور جہاں تک میرا سوال ہے میں اس احساس برتری سے محروم ہوں کہ رشید حسن خاں، نثار احمد فاروقی، ڈاکٹر فہمیدہ سلطانہ، ڈاکٹر مسیح الزماں، ڈاکٹر شجاعت علی سندیلوی، ڈاکٹر محمود الٰہی، ڈاکٹر حنیف نقوی، ڈاکٹر نور السعید اختر، ڈاکٹر تنویر علوی، ڈاکٹر خلیق انجم، ڈاکٹر انصار اللہ نظر اور ان جیسے دوسرے حضرات کی تحقیقات کو نظر انداز کر سکوں" ص ۱۱ اس سے رشید حسن خاں وغیرہ کی جو توہین ہوتی ہے، ممکن ہے کہ انھیں اپنی "برتری" کی طرح، اس کا احساس نہ ہو کہ وہ جن کی تعریف کرنا چاہتے ہیں، ان کے الفاظ سے ان کی توہین ہو رہی ہے۔ ان کے قلم سے جو کچھ نکلا ہے اس کی جگہ یہ لکھا جا سکتا تھا "رشید حسن خاں وغیرہ کی تحقیقات کسی طرح نظر انداز نہیں کی جا سکتیں"

یہی صاحب ص۱۰ میں رقمطراز ہیں "یہ ضروری ہے کہ اغلاط کی نشاندہی میں احساس برتری یا طنز و تمسخر کا شائبہ نہ ہو۔ غلطی کون نہیں کرتا، اغلاط کی طرف ہمدردی و دلسوزی کے ساتھ اشارہ کیا جائے، تو اس سے اصلاح ہو گی۔ چبھتے ہوئے الفاظ میں وہی بات کہی گئی، تو مشارٌ الیہ چڑھ کر اپنی بات پر اڑ جائیگا۔ گویا انشائیہ[1] کا حق تو ادا ہو جائیگا۔ لیکن اعتراض کا مدعا خبط[2] ہو جائے گا۔ یہ نہایت ضروری ہے کہ تحقیقی بحث میں ذاتی حملے نہ کیے جائیں۔ دشت تحقیق کو انشاء و مصحفی کے معرکوں کا میدان نہ بنایئے۔"

اگر کوئی اس مشورے پر عمل کرنا چاہے، تو کتاب خواہ اغلاط فاحش سے کتنی ہی مملو کیوں نہ ہو، اس پر تبصرے کا آغاز کچھ اس طرح کرے "جناب والا کو نہایت ادب سے اطلاع دیجاتی ہے کہ جناب والا کی کتاب (نام) میں بکثرت اغلاط فاحش نظر آتی ہیں، یہ تو ممکن ہی نہیں کہ جناب والا سے یہ غلطیاں سرزد ہوئی ہوں، کاپی اور پروف کی تصحیح کا کام جن صاحب کے سپرد ہوا بظاہر کثرت مشاغل کی وجہ سے، وہ اس کے لیے کافی وقت نہ نکال سکے۔ جناب والا اس سے بیخبر نہ ہوں گے کہ اس ملک میں حاسدوں کی کمی نہیں، وہ موقع کی تاک میں رہتے ہیں، اور چھاپے کی غلطیوں کو لکھنے والے کی غلطیاں قرار دینے میں انھیں مطلق تامل نہیں ہوتا، احقر کا باادب مشورہ ہے کہ آیندہ تصحیح کا کام ایسے لوگوں کے سپرد ہو، جو اس کے لیے وقت نکال سکیں۔

---

۱۔ "انشائیہ" سے کیا مراد ہے؟ اور طنز و تمسخر سے کس طرح اس کا حق ادا ہوتا ہے؟

۲۔ خبط نہیں، فوت کا محل ہے، مگر ممکن ہے چھاپے کی غلطی ہو۔

مضمون نگار نے شاید شوپنہار کا یہ قول نہیں سنا کہ بُروں کو بُرا نہ کہنا اچھوں کے ساتھ زیادتی ہے، اور بظاہر وہ اس سے بھی ناواقف معلوم ہوتے ہیں کہ میتھو آرنلڈ نے انگلستان کا المانیہ و فرانس سے مقابلہ کرتے ہوئے لکھا تھا کہ ان دونوں ملکوں میں علمی مباحث کی سطح انگلستان سے اس لیے بلند تر ہے کہ وہاں مقابلتہً سختگیری زیادہ ہوتی ہے۔ ہندوستان میں نرمی کی نہیں سختی کی ضرورت ہے، بلکہ بہتوں سے طنزیہ الفاظ میں نہیں صاف صاف کہہ دینا چاہیے کہ تحقیق آپ کے بس کا روگ نہیں، آپ کو کوئی اور کام کرنا چاہیے۔ بہتوں کا دماغ جھوٹی تعریف نے خراب کر دیا ہے، وہ محققین کی صفِ نعال میں بھی بیٹھنے کا حق نہیں رکھتے، لیکن وہ اپنے کو صفِ اولین میں ایک ممتاز جگہ کا سزاوار سمجھتے ہیں، ایسے لوگ اپنی اصلاح کیا کریں گے؟ کتنے ہی نرم الفاظ میں اغلاط کی نشاندہی کیوں نہ ہو، وہ معترض کے دشمن ہو جاتے ہیں۔

مضمون نگار سے میری گزارش ہے کہ میرے مقالے متعلق مصحفی و انشا (شائع کردہ اردو ادب) کو پیش نظر رکھتے ہوئے کسی ایک شخص کا بھی نام بتائیں جس نے دشتِ تحقیق کو انشا و مصحفی کے معرکے کا میدان بنا دیا ہے۔

ایک مضمون نگار نے ص ۱۸ میں EVALUATIVE کا ترجمہ توضیحی کیا ہے، کتنی گمراہ کن بات ہے۔

مبادیات کا لفظ مختلف اصحاب نے استعمال کیا ہے ص ۲۸ ص ۸ وغیرہ، یہ کوئی لفظ نہیں، اس کی جگہ مبادی لکھنا تھا۔

ایک صاحب فرماتے ہیں کہ "میں ان لوگوں میں سے نہیں ہوں، جو یونیورسٹیوں میں ریسرچ کے معیار کو .... (رہبر میں اسی طرح) حقارت کی نظر سے دیکھتے ہیں۔ میرے نزدیک یونیورسٹیوں میں اچھی اور معیاری ریسرچ کے نمونے خاصی تعداد میں مل جائیں گے"۔ ص ۳۸ انھیں تحقیق سے دور کا بھی سروکار نہیں۔ یہ معلوم کرنا دلچسپی کا موجب ہو گا کہ وہ کن مقالوں کو معیاری ریسرچ کا نمونہ سمجھتے ہیں۔

ایک مضمون میں ہے کہ غالب "نظیر آبادی کے متعلق بہت بری رائے رکھتے تھے"، ص ۴۶ رکھتے ہوں گے مگر اس کا ثبوت کیا ہے؟ ایک مضمون میں کئی جگہ ہجری سنہ کے ساتھ ایک عیسوی سنہ دیا گیا ہے ص ۵۶ وغیرہ۔ میں کہیں لکھ چکا ہوں کہ خاص سنین سے جن کی تعداد کم ہے، ہٹنا (اور بعض کی تاریخ بھی) معلوم نہ ہو، تو دو عیسوی سنہ لکھنے چاہئیں۔ بیسویں صدی عیسوی میں اس جنت نشان ملک میں مدح سرائی کس حد تک جا سکتی ہے اس کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ اس مضمون میں شبلی کی ۶ کتابوں المامون، سوانح مولانا روم وغیرہ کے بارے میں یہ رائے ظاہر کی گئی ہے کہ "اب ان موضوعوں سے متعلق کچھ اور لکھنا محال ہے"۔ ص ۶۳

یہ نہ سمجھا جائے کہ مضمون نگار عربی سے ناواقف ہیں اور ' محال ' کے معنی سے بے خبر۔

ایک اور صاحب فرماتے ہیں "معیار اور مثال تک رسائی ناممکن ہے" ص ۱۳۶ "مثال" سے کیا مراد ہے اور "ناممکن" کے کیا معنی لکھنے والے کے ذہن میں تھے، اس کی خبر نہیں، مگر یہ واضح رہے کہ وہ عربی سے قطعاً ناواقف تھے اور فارسی برائے نام جانتے تھے۔

کتاب میں تکرار مطالب اس قدر ہے کہ پڑھنے والا اکتا جاتا ہے، مختلف الانواع اغلاط بھی موجود ہیں، اگر لکھنے والے ان کے ذمہ دار ہیں، تو ان کی نشاندہی کر کے ان کی تصحیح کرا لینی تھی اور اغلاط طباعت کی درستی کے لیے غلط نامہ ہونا تھا۔ اس سے نہ ڈرنا تھا کہ بعض اصحاب اس سے چڑتے ہیں اور غلط نامے کا شمول ان کی برہمی کا باعث ہوگا۔

---

قاضی عبدالودود (بار ایٹ لا)

# تصحیح و اضافہ

## دیوان رضا

کتبخانہ خدابخش کی فہرست مخطوطات فارسی جلد ۳ کے ضمیمے میں دیوان رضا عظیم آبادی کا ذکر ہے (۲۹۴۴، صفحہ ۲۵۷) فہرست نگار کی رای میں یہ دیوان رضا عظیم آبادی کا ہے، جس کے حالات کی زندگی انھوں نے نشتر عشق تذکرۂ شعرای فارسی کے حوالے سے درج فہرست کیے ہیں:

"میر محمد رضا، معروف بہ میر محمدی نے ابتدائی تعلیم میر ضیاء الدین شاہجہان آبادی سے پائی۔ میر محمدی عظیم آباد سے مرشد آباد گئے، جہاں ۱۲۱۶ھ میں ان کی وفات ہوئی۔ مادۂ تاریخ وفات "افسوس از رضا" اس وقت ان کی عمر ۵۳ سال کے قریب تھی۔

یہ صحیح نہیں کہ ابتدائی تعلیم میر ضیاء الدین سے پائی۔ نشتر عشق میں مرقوم ہے:

"در بدو حال صرف و نحو فارسی تحصیل نمودہ، رغبت بانشای نظم ریختہ پیدا کرد، و اصلاح از میر ضیاء الدین ضیا تخلص شاہجہان آبادی کہ شعر ریختہ بسیار خوب میگفت، و بعد از خرابی دہلی بعظیم آباد آمدہ بود و باش اختیار کردہ بود میگرفت"

نشتر عشق میں رضا عظیم آبادی کے دیوان فارسی کا مطلقاً ذکر نہیں، اور ان کا صرف ایک فارسی شعر مندرج ہے:

"کشتن چہ لازم است بایں خشم و کین مرا — از ناز چون نمیکشی ای نازنین مرا"

یہ شعر نسخۂ زیر بحث میں نہیں، اور ورق ۲۹ الف میں شعر ذیل ہے، جس سے رضا کا بلگرامی ہونا قطعی طور پر ثابت ہے:

از شفائی ببرد گوی سخنگو یہا — بلگرامیست رضا گرچہ صفاہانی نیست

رضا بلگرامی کا صاحب دیوان فارسی ہونا صفیر بلگرامی سے ثابت ہے اور نسخۂ زیر بحث انھیں کا ہے۔ صفیر نے ان کے متعلق جو کچھ لکھا ہے، درج ذیل ہے:

"اگرچہ یہ اردو میں مصحفی کے شاگرد تھے، مگر فارسی کہتے تھے اور فارسی کے شاعر تھے۔ لکھنؤ میں

مدّتوں تشریف رکھے اور سرکار سعادت علی خاں میں بہت دنوں تک توسّل رہا۔ آخر اپنی شادی کی وجہ سے آرہ ضلع شاہ آباد میں آئے اور پھر نہ گئے۔ یہاں ایک انگریز نے ان کو زبان اُردو سیکھنے اور فارسی پڑھنے کے لئے نوکر رکھا۔ آخر اوس کے ذریعہ سے گماشتۂ افیون مقرر ہوے اور برس روز قبل غدر کے بہ نیکنامی تمام و فراغت مالا کلام علیگنج سیوان سے بیمار ہو کر آئے اور آرہ میں انتقال کیا۔ یہ مولّف کے بزرگوں میں ہیں۔ سیّد تبارک حسین والد سیّد محمد رضا بلگرامی کے ہیں۔ میرے پر دادا کے والد سیّد خورشید علی خورشید ان کے حقیقی ماموں تھے۔ خاندان نواب نور الحسن خاں بلگرامی کا اہتمام بعد سید خورشید علی کے سید تبارک حسین کے ہاتھ سے ہوا۔ اور وقت انتقال نواب صاحب تک یہی مدار المہام رہے۔ سید محمد رضا بڑے طبیعت دار اور خوش خلق اور منکسر اور متین تھے۔ فارسی میں ایک دیوان اور دو مثنویاں فارسی ایک کا نام دلآشوب عاشقانہ دوسرے کا نام ..!.[1] اس میں اپنے بھائی سید غلام رضا مولّف کے حقیقی خالو پر مکان کے گرنے کی کیفیت بہت فصاحت کے ساتھ لکھی ہے اور ایک قصہ گنجینۂ محبت نام بزبان اُردو اور چند اوراق غزلیات اردو کے۔ مولّف نے ان سے پڑھا بھی ہے اور اصلاح بھی لی ہے۔ کلام اردو آپ کا یہ ہے:

گر کرے زیب گلو وہ نوجوان سبزہ رنگ — فیض رنگ سبز سے تسبیح مرجاں سبز ہو
ماہرویں نے کہا تم کو تو عالم نے کہا — میرے ہی کہنے سے صاحب عرش کے تارے ہو
ناصح نہ سنیں گے لب نوشیں کی قسم ہے — شیریں سخنی تیری ہمارے لئے سم ہے"[2]

---

۱- کذا، بیاض - ۲- جلوۂ خضر ج ۱: ص ۱۹۸ - ۱۹۷

# صحت نامہ فارسی اور ہندوستان

| صفحہ/سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|
| ۵/۸ | تخت | تاخت |
| ۶/۴ | جہاں | جہان |
| ۶/۱۳ | فرس کے | فرس کی |
| ۷/۸-۹ | کیا کیا | کیا |
| ۱۳/۱۷ | ہیں | میں |
| ۱۵/۲۰ | فارسی یہ | فارسی سے یہ |
| ۱۷/۵ | یگم | گُم |
| ۱۷/۸ | مرد | مردہ |
| ۱۷/۱۲ | رود ؛ چوں | رود چوں |
| ۱۷/۱۸ | چند ؛ پی | چند پیٔ |
| ۱۹/۲۰ | دل چلا | دل جلا |
| ۱۹/۲۳ | کھینچا نانی | کھینچا تانی |
| ۲۰/۲ | PRCPIXES | PREFIXES |
| | SUPPIXES | SUFFIXES |
| ۲۰/۴ | دول | ڈول |
| ۲۰/۱۵ | اوپادھیا | اوپادھیای |
| ۲۴/۱۷ | بحریں | بحرین |
| ۲۵/۴ | خولیستن | خویشتن |
| ۲۵/۵ | محبت | صحبت |
| ۲۵/۱۳ | عام میں | عام ہیں |
| ۲۶/۱۲ | سہتی | بہتی ہے |
| ۲۶/۱۳ | ملتا | ہلتا |
| ۲۸/۶ | ابری ؛ جرش | ابر ؛ جوشش |
| ۳۰/۸ | EPIBRAPHIEA INDO MOSLEMICE | EPIGRAPHICA INDO MOSIEMICA |
| ۳۱/۳ | حزاروں | ہزاروں |
| ۳۱/۱۳ | کونی خط | کوفی خط |
| ۳۱/۱۶ | کنبے | کتبے |
| ۳۲/۲۲ | سنتہ | سنہ |

| صفحہ/سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|
| ۳۳/۱۴ | نو بیر | نوبر |
| ۳۳/۱۶ | حریم | حرم |
| ۳۵/۶ | کے | کہ |
| ۳۵/۹ | حط کے | خط کہ |
| ۳۷/۱۵ | جچیزی | بچیزی |
| ۳۸/۲۱ | اپی | ابن |
| ۳۹/۱ | بپنای | بنای |
| ۳۹/۹-۱۰ | کتبہ | کتیبہ |
| ۳۹/۱۲ | سنہ | سنتہ |
| ۴۱/۱۰ | خطو | خطوط |
| ۴۱/۱۷ | آکاریوز | آر یوز |
| ۴۳/۲۲ | نفوز | نفوذ |
| /۲۳ | تغمیر | تعمیر |
| ۴۵/۱ | عبارتیں | عمارتیں |
| ۴۶/۴ | چترراامن | چترمن |
| ۴۶/۱۶ | اس کا کام | اس کام |
| ۴۷/۱ | میں پیرس | پیرس |
| ۴۷/۵ | Miniiture | Miniature |
| ۴۷/۸ | coure | court |
| ۴۸/۱۳ | اُن | آن |
| ۵۰/۶ | معاصری | معاصرین میں |
| ۵۲/۲ | ہو جاتا | ہوتا |
| ۵۳/۴ | ہے ۔ اس | ہے، اس |
| ۵۶/۴ | نودہ | نمودہ |
| ۵۶/۷ | کشتند | گشتند |
| ۵۶/۹ | حانط | حافظ |
| ۵۷/۲ | قال | فال |
| ۵۷/۴ | شاع | شاء |

| صفحہ/سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|
| ۶/۵۷ | لسان اللعیب | لسان الغیب |
| ۲۲/۵۷ | تاریخ سے نکلتی | تاریخ نکلتی |
| ۵/۵۸ | آخیر | اخیر |
| ۱۲/۵۹ | کو تاریخی | تاریخی |
| ۷/۶۰ | نعیس | نفیس |
| ۴/۶۱ | ۱۰۱۴ | ۱۰۱۴ھ |
| ۸/۶۱ | والار | والد |
| ۲۳/۶۱ | بیشہ | پیشہ |
| ۷/۶۳ | عفر | غفر |
| ۱۱/۶۶ | ملا سلطان | ملا سلطان |
| ۱۴/۷۲ | شاہزادویں | شاہزادیوں |
| ۶/۷۳ | میں اور اردو | میں اردو |
| ۷/۷۳ | کی وجہ | کی وجہ سے |
| ۸/۷۳ | ہوا | ہوتا |
| ۱۸/۷۳ | الفیقرا | الفقرا |
| ۱۰/۷۴ | صاحب قران | صاحبقران |
| ۱۹/۷۵ | پٹھالہ | پٹیالہ |

| صفحہ/سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|
| ۵/۷۶ | فرستاد | فرستادم |
| ۵/۷۷ | بڑھی | پڑھی |
| ۱۶/۷۷ | سگ | سنگ |
| ۷/۷۸ | صفخہ | صفحہ |
| ۷/۸۶ | الابیہ | الانبیہ |
| ۲۳/۸۸ | اول | اول میں |
| ۱۳/۹۰ | التمش | التتمش |
| ۱۶/۹۱ | فارسی۔ فارسی | فارسی بہ فارسی |
| ۱۵/۹۲ | معلوم ہیں | معلوم کیے ہیں |
| ۲۱/۹۲ | متن | منطق |
| ۸/۹۳ | خلخانی | خلخالی |
| ۴/۹۵ | متن کیا | متن تیار کیا |
| ۵/۹۶ | ذریعے نہیں | ذریعے سے نہیں |
| ۱۳/۹۶ | الملتہ | الملۃ |
| ۲۱/۹۶ | ظرائف | ظرایف |

۱۱ - کولوٹولہ اسٹریٹ - کلکتہ

جناب مکرم

افسوس ہے کہ کثرت کار اور ہجوم احباب سے اتنی فرصت نہیں ملتی

کہ خود حاضر خدمت ہوتا۔ پریس کی نسبت ضروری معلومات بہم پہنچ گئی ہے

اور صرف ایک گھنٹہ کا کام رہ گیا ہے - میں اسکو ابھی طے کر دیتا

مگر ہجوم احباب ایک گھنٹہ کی فرصت نہیں دیتا - اسلئے آج شام کو ڈھاکہ

روانہ ہونگا اور پھر جنوری کو یقیناً واپس آجاؤنگا - پہلے سے ۱۷ تاریخ

کا مقرر وقت ہے اور ان شاء اللہ تب جلد قیام پریس کی صورت ہو جائیگی

لیکن ایک نہایت ضروری معاملہ ہے جو اس وقت اس خط کے

لکھنے پر مجبور کر رہا ہے - اگر ضرورت شدید تقاضی نہ ہوتی تو میری خودداری اس خط

کے لکھنے سے سخت مانع آتی

میں چاہتا ہوں کہ آپ ایک ماہ کی تنخواہ متعلقِ "اخبار" مجھے اسی وقت بطور پیشگی

دیدیں تو جبکہ پیشگی دیدیے میں کوئی امر مانع ہو تو ماہ کے واپسی پر

## LIBRARY PUBLICATIONS

**(Handlists & Descriptive Catalogues of the Mss. of the Library)**

**Persian Manuscripts General :**

1. *Handlist of Persian Mss.*, 3 vols. (in Persian language) 279, 177, 295p — Rs. 30/-

**Persian Poetry :**

2. *Catalogue of Arabic and Persian Mss.* Vol. I : Persian Poets : Firdausi to Hafiz (in English language), 274p — Rs. 35/-
3. *Catalogue of Arabic and Persian Mss.* Vol. II : Persian Poets : Kamal Khujandi to Faydi (In English language), 222p — Rs. 35/-
4. *Catalogue of Arabic and Persian Mss.* Vol. III : Persian Poetry : 17th, 18th and 19th century, (in English language), 280p — Rs. 35/-
5. *Supplement to the Catalogue of Arabic and Persian Mss.* Vol. I, 267p — Rs. 35/-

**Arabic Manuscripts General :**

6. *Handlist of Arabic Mss.*, 3 vol., (in Arabic language) 291, 561, 210p — Rs. 30/-

**Quranics & Traditions :**

7. *Catalogue of Arabic and Persian Mss.* Vol. XXIX : Arabic Mss., Quranic Science (in English language), 104p — Rs. 15/-
8. *Catalogue of Arabic and Persian Mss.*, Vol. XXX : Arabic Mss., Tradition (in English language), 157p — Rs. 10/-

**Urdu Manuscripts :**

9. *Handlist of Urdu Mss.* 29p — Rs. 5/-

---

Printed at Tara Press, Tripolia, Patna-800007 and Published by Mahboob Husain for Khuda Bakhsh Library, Patna-800004.

Notes : Of the five copies of the Maktubāt, seen by the present writer, he Abdāli manuscript of Manersharif is incomplete; that of Biharsharif is now no longer available, while the Patna manuscript of Khudabakhsh Oriental Public Library, though complete is defective in that a few folios are disarranged, and the missing and torn portions of many pages, here and there, have been pasted by white or tissue papers. Its first three folios contain the copies of the 56th and some other letters of Shah Husain Muiz entitled Nausha-i-Tauheed, the compiler of the Maktubat of his peternal uncle, Maulana Muzaffar Shams Balkhi. The fly leaf gives 1264 F, 17 Safar as the date of the binding and also the name of the seribe as Masihullah. The colophon gives the name, parentage and the geneological table of the transcriber, alongwith the final resting place of his ancestors, including Saiyed Ahmed Jajneri. The variations in the contents of this and those of the Balkhi manuscript of Fatuha Khanqah which is by far the best, the oldest, and the most reliable of all that the writer has come across, are very few, almost negligible. The first seven folios of this manuscript consist of a very well written copy of the table talks of Makhdum Shāh Āmun, one of the Chief disciples of Hazrat Shaikh Makhdūm Maneri. The colophon also contains many seals and what are more important, miscellaneous scribblings of the original owners, particularly of the famous theologian, mystic and logician of mid 18th century Bihar named Maulana Ghulam Yahya. There are many marginal notes of this well known Bihari, Scholar. This manuscript, written in good Nastaliq, has a full list of the contents in the beginning as is the case with the manuscript of Khuda Bakhsh Library.

•

gales whereas the invincible house of the sustainer of the cosmos is strong. The ridge pole of the house is low. It is leaking and the drops are falling like strings of pearls (the worn out home gives way to the torrential rains which break it in the middle.

5. Jārun Tor Chalkai Jālun Bikat Katār; Jehi Karot so tas Bhākhe Tehi Bha'o Bhinsār i.e. The unsteady glittering overflowing water appears as a clawlike dagger; whatever one does or performs, one continues to speak about that till the coming of the dawn.

6. Āmi Kaun Tan Pakherwān Jangal Karanh Udās; Kankar Chunh Jal Beenh Dhani, Na Chho'u Na Bās i.e. Of what body am I; the bird in my physical frame is like a forest which becomes desolate when forsaken. I pick up the pebbles to purify or raise the level of the water without there being any temptation or desire to remove all obstacles in the path of knowledge or union.

7. Jaith Asādh Na Ā'inyān Pātan Bhar Bhar-Bānh Tai'yi Bhari Bisār (Tusār) Dhani Tehki Jal thal Nānh i.e. Even before the advent of the oppressive months of Jaith and Asadh there has been a luxuriant growth of the leaves (infinite blessings of the Lord). For him it is not a big thing to make a marshy ground half covered with water and to keep plentiful frost or snow concealed within the clouds.

In a fairly long letter (63) full of highly abstruse, mystical and spiritual sentiments regarding self-abnegation and absorption in the Deity, the writer refers to what may have been an important Hindi Distich, for we are told "the lives of hundreds and thousands of travellers of this high path may be offered as a sacrifice (qurbān) for the sake of this single Duhra (Doha). Unfortunately, only a portion of it, and even that difficult to decipher and render correctly, has been given : "Sāyeen Aik Halak Rāji Taras Kun Teh Ā'o" (The worshipful Lord is one; cling to Him; and come in the row; and lose yourself in Him (Sic !).

•

led him to foreshadow the coming debacle of the Ilyās Shāhi dynasty. The history of this period of Bengal history is very confused and controversial.

We may conclude this paper which has already become too long, with a very important feature of this collection of correspondence, and that is the occurrence of more than half a dozen of Hindi Dohras, in three or four letters, 121, 172, 173 and 63. It is difficultt to determine the exact or correct reading of these Dohras specially the first of the series though they appear to be much like the same in the two manuscripts which have been consulted and collated. Nor is it possible to say anything about their authorship. What can be said at best is that both the writer and his Pir who have been mentioned in connection with the first verse, despite their orthodoxy, were quite familiar with, and even appreciative of, the indigenous language what ever it might be, which was current in their environment. It is for the Hindi scholars, specialists in linguistics, to give them a correct reading and also rendering, and to see if they are or are not specimens of old Brijbhasha with some sprinklings of the two of the triple Behari dilaects, Bhojpuri, Maithili and Magahi. They read as follows :

1. Aikat Kandi Bedhiya Bahutar Bhar ke Gā'in; Jatā (Chintā) Heen Man Ranjhiyā(Ichcha) Maran Tetahi Nahāin, i.e. Strictly collecting one's self (gathering together of ideas) in various ways, and to his heart's content, he sang (glories of the Lord). Being free from anxieties and attachments, and abandoning his desires he became submerged in the great mysterious unknown.

2. Bāt Bhali Par Sānkari, Nagar Bhalā Par Dūr; Nānh Bhalā Par Pātlā, Māri Kar Har Chūr i.e. The path is good, but it is narrow and difficult. (The road to infinity is glorious but shrunken); the town (other world) is good, but it is at a distance The Lord is good and beningn, but He is subtle, one has to break one's self into pieces to reach Him.

3. Sānkar Ku'e Patāl Pāni, Lākhanh Bund Bikā'e; Bajar Paro Teh Mathura Nagari, Kānhā Piyāsā Jā'e i.e. The well is narrow; the water is deep down the earth; and drops are well over lakhs. May lightning fall on the town of Mathura from which Krishna has to go thirsty.

4. Kahā Yon (Kahā Pavana) Āpan Ghar Thatthar, Kahā yon (Kahā pavana) Nisat Tuhār (bahtar); Beech Balandya Ghar Chuve, Bund pare Ratanhār i.e. To such a degree is my thatched house (frail frame of my body) tottering that it cannot withstand the terrific

